ازل سے ہے جاری ولایت علی کی ۔ ابد تک قائم ہے حکومت علی کی
جہاں تک ہے ختم الرسل کی رسالتؐ ۔ وہاں تک ہے قائم امامت علی کی

نام کتاب ــــــــ شیر خدا کے معجزات
مولف ــــــــ پروفیسر شوکت علی عابد
نظر ثانی ــــــــ ڈاکٹر سید حیدر مہدی
کتابت ــــــــ عبد الحفیظ خان
سال طباعت ــــــــ اگست سنہ ۱۹۸۴ء
بار سوئم ــــــــ ۱۰۰۰ ــــــــ جون ۱۹۹۶ء
قیمت ــــــــ ۴۵/= روپے

ملنے کا پتہ

افتخار بکڈپو اسلام پور، لاہور ★ ہاشمی بکڈپو چوک مشن روڈ کوئٹہ
رحمت اللہ بک ایجنسی کھارادر کراچی ★ محفوظ بک ایجنسی مارٹن روڈ کراچی
احمد بک ڈپو رضویہ سوسائٹی کراچی ★ محمد حسین اینڈ سنز جھنگ
ہاشمی بک ڈپو مظفر آباد آزاد کشمیر ★ پیر زادا اینڈ سنز گلگت
سید بک اسٹال پشاور ★ درانی بک اسٹال نیک روڈ راولپنڈی
ممتاز بکڈپو نبک روڈ راولپنڈی ★ جبران بک ڈپو تلک چاڑی حیدر آباد
ادبیات تلک چاڑی حیدر آباد ★ اسد بک اسٹال قدمگاہ مولا علی حیدر آباد

# عرضِ مؤلف

مسلم اوّل شہ مرداں علی
عشق را سرمایہ ایمان علی
اقبال

خدائے بزرگ و برتر کا حمد سرا ہوں۔ آقائے دو جہاں۔ فخرِ انبیاؐ۔ رحمت اللعالمین تاجدارِ انسانیت۔ نائب خدا۔ ختمی مرتبت، پیغمبر اعظمؐ، رسول خدا، وصی رسولِ، فخرِ امامت، سردار الاولیاء علوم انبیاء کے وارث، شہر کے علم کے در حیدر کرار۔ صاحب ذوالفقار، حجت خدا، مشکل کشا، شیر خدا، علی ابن ابی طالب کے طفیل میری فکر و سوچ کا محور بدلا، مجھ ناتواں کو توانا کیا، لاغر و کمزور کو اتنی ہمت و طاقت عطا فرمائی۔ مجھ طفلِ مکتب کے ذہن کو جولانی و قلم کو روانی عطا فرمائی کہ میں اس قابل ہوا کہ اس بحر ناپید کے خزانے سے۔ فضائل کے ٹھاٹھیں مارتے ہوتے سمندر سے اپنے خشک قلم کو تر کیا اور اس قلم نے اپنی تحریروں کا عنوان **شانِ علی، شیرِ خدا کے فیصلے، شیرِ خدا نے فرمایا ۵۷ فیصلے** ۔ بنا کر سعادت و عین عبادت حاصل کی۔

ذکر علی عبادت ہے یہ اس ہستی کا اس ذات گرامی کا ذکر ہے جو نور سے خلق ہوا، جو اللہ کا پیارا ہے۔ نبیؐ کا سہارا ہے۔ جس کے ذریعہ خدائے اسلام کو نصرت اور نبیؐ کی مدد فرمائی۔ جو زمین پر خدا کی حجت ہے۔ جو پیرانِ پیر ہے۔ پیروں کا دستگیر ہے۔ ہر پیر اس در کا فقیر ہے۔ یہ در ولایت کا سرچشمہ ہے۔ ہر سلسلہ اس در سے وابستہ ہے۔ یہ در حاجت کا وسیلہ ہے۔ خدا کی رسائی کا ذریعہ ہے اور یہی وہ در ہے جو مشکل کشائی کا حیلہ ہے۔ جس کے نام سے مصائب کے بادل چھٹ جاتے ہیں۔ ناکامیوں کے طوق کٹ جاتے ہیں۔ مشکلیں آسان ہوتی ہیں ناتواں توانا ہوتے ہیں۔ بیمار شفایاب ہوتے ہیں۔ اندھے، لنگڑے، لولے صحت یاب ہوتے ہیں۔ بے عقل عقل پاتے ہیں۔ بے علم عالم بن جاتے ہیں۔ کم ہمت

ہمت پاتے ہیں۔ بھٹکے ہوئے راہ پاتے ہیں۔ گمراہ منزل کا نشان پاتے ہیں۔ اس در کی خاک کو ماتھے پر سجانے والے قطب کہلائے۔ ابدال کہلاتے۔ درویش کہلاتے۔ قلندر کہلائے۔ ولی کہلائے۔ غوث کہلائے اور مجھ جیسے گناہ گار ذکرِ علی سے نجات پاتے ہیں۔

اس سے بڑھ کر نافہمی اور ناسمجھی کیا ہو سکتی ہے کہ ذکرِ علی کرنے والوں کو ایک مخصوص فرقہ سے منسوب کر دیا جاتا ہے جو سراسر ہر مسلمان کے ساتھ زیادتی ہے۔ مشکل کشا تو کسی فرد کے کسی جماعت کے کسی فرقہ کے کسی قوم کے لئے مخصوص نہیں۔ آپ تو تمام مسلمانوں کے امام عادل ہیں۔ ذکرِ علی تو ہر مسلمان کا ایمان ہے۔ یہ کیسے ممکن ہے کہ علی کی محبت کے بغیر کوئی فردِ مسلمان کہلا سکے۔ جس دل میں علی کی محبت نہیں۔ علی سے عقیدت نہیں وہ دائرہ اسلام سے خارج ہے۔ ذکرِ علی مسلمانوں کا سرمایہ حیات ہے۔ مسلمان جانتے ہیں کہ مشکل کے وقت مشکل کشا ہی کام آئیں گے۔ مسلمان جانتے ہیں کہ دشمن سے مقابلہ ہو تو نعرہ حیدری سے قوت و نصرت عطا ہوتی ہے مسلمان جانتے ہیں کہ علی کی جائے ولادت خانہ خدا ہے۔ مسلمان جانتے ہیں علی نے دیکھا تو رسالت مآبؐ کو علی نے پیا تو لعاب رسالتؐ علی نے کھایا تو لعاب رسالتؐ۔ سایہ کی طرح ساتھ رہے۔ تو علی دشمنوں کے نرغے میں پھنسے تو بچا لیا علی نے مسلمان جانتے ہیں کہ اُحد۔ بدر، خندق۔ خیبر۔ حنین علی کے بغیر فتح نہ ہوئے۔ مسلمان جانتے ہیں کہ شہر علم کے در علی ہیں مسلمان جانتے ہیں کہ علی قرآن ناطق ہیں۔ مسلمان جانتے ہیں اپنا بھائی بنایا تو علی کو مسلمان جانتے ہیں کہ سیدہؑ کے سر تاج علی ہوئے۔ مسلمان جانتے ہیں کہ کربلا میں اسلام کو بچانے کا وقت آیا تو علی کے فرزند کام آئے۔ ہر وقت ہر لمحہ علی ہیں۔ جدھر رسولؐ ادھر علی ہیں۔ تاریخ گواہ ہے پیغمبر اعظمؐ کی حیات طیبہ کا کوئی گوشہ کوئی وقت کوئی لمحہ ایسا نظر نہیں آتا جہاں علی نہ ہوں۔ جدھر آپؐ ہیں وہاں علی ہیں۔



بڑا افسوس ہے اس غلط فہمی پر جس کا شکار بعض اوقات ہوشمند مسلمان بھی ہو جاتے ہیں کہ جب فضائل علی بیان کئے جاتے ہیں تو کہا جاتا ہے کہ صحابہ کرام کی شان میں گستاخی کی جا رہی ہے میرے مسلمان بھائیو یہ تمام تر گمراہ کن پروپگنڈہ ہے جو کہ ایک بہت بڑی سازش کے تحت کیا جا رہا ہے تاکہ مسلمانوں کی دو عظیم قومیں سنی شیعہ جو کے عام زندگی میں بھائی بھائی اور ایکدوسرے کے معاون و مددگار ہیں انھیں آپس میں سینہ سپر کر کے وہ اپنے ناپاک عزائم مسلمانوں کو پارہ پارہ کرنے میں کامیاب ہو جائیں۔ مسلمان ان مٹھی بھر شر پسندوں سے ہوشیار رہیں۔ فضائل علی بیان کرنا کسی کے خلاف کوئی گستاخی نہیں۔ کسی پر کوئی طنز نہیں بلکہ فضائل علی سنکر تو ہر مسلمان کا دل منور ہوتا ہے۔ اس کی ایمانی قوت میں اضافہ ہوتا ہے اس کا دل و دماغ تروتازہ ہو جاتا اور سنی شیعہ دونوں بھائی مل کر نعرہ حیدری یا علی یا علی لگا کر اپنی مسرت کا اظہار کرتے ہیں اور جب یہی منافق سنی شیعہ بھائیوں کی زبان سے علی علی کی صدا سنتے ہیں تو وہ نعرہ حیدری سے خوفزدہ ہو کر گھبرا کر علی کی ہستی کو ایک مسئلہ بنا کر سنی شیعہ دونوں کو لڑانے کی کوشش کرتے ہیں انشاء اللہ تعالیٰ جس طرح ان کے آقا فضائل علی کو مٹانے کی کوشش میں خود ذلیل خوار ہوئے اس طرح یہ بھی ذلیل ہوتے ہیں گے۔ بڑا ہی دکھ ہوتا ہے کہ آخر انھیں فضائل علی سن کر پریشانی کیوں ہوتی ہے۔ بتاؤ علی کے فضائل نا بیان کئے جائیں تو کیا نمرود، شداد، فرعون ابو جہل۔ یزید پلید کے لئے لکھا جائے ایسا ہرگز نہیں ہو سکتا۔ فضائل علی تو ایمان ہے پیغمبر اعظمؐ کا فرمان ہے جس کا ہر مسلمان تابعدار ہے۔ اگر دنیا بھر کے درختوں کے قلم اور سمندر کے پانی کی سیاہی بنا دی جائے اور جن و بشر گننے والے ہوں جب بھی یہ سب حضرت علی کی فضیلتوں کو پوری طرح جمع نہ کر سکیں گے (بحوالہ ینابیع المودۃ و دیگر کتب)

حضرت علی کی اطاعت و ذکر نہ صرف عبادت ہے بلکہ نجات کا ذریعہ ہے۔ موجودہ دور کے مشہور و معروف جید عالم تاریخ داں جناب محمد عبد السلام قادری سنی عقیدہ حب دار اہلبیت اپنی مشہور کتاب شہادت نواسہ سید الابرار کے صفحہ ۲۳۲-۲۳۳ پر مستند

حوالوں کے ساتھ پیغمبر اعظمؐ کی حدیثِ مبارک درج فرمائی۔

حضرت بی بی عائشہؓ اور حضرت عبداللہؓ روایت کرتے ہیں "علی کا چہرہ دیکھنا اور علی کا ذکر کرنا عبادت ہے۔ حضرت ابن عباسؓ روایت کرتے ہیں" علی کی محبت گناہ کو اس طرح کھا جاتی ہے جس طرح آگ کو لکڑی۔ حضرت عمرؓ فرماتے ہیں" علی ہر مومن کے مولا ہیں جس کے یہ مولا نہیں وہ مومن نہیں

صفحہ ۳۲۸

موجودہ دور کے مشہور و معروف عالم، تاریخ داں جناب الحاج صالح چشتی السنی الحنفی اپنی کتاب مشکل کشا جلد اوّل میں جس قدر فضائل مشکل کشا کے بیان کئے ہیں وہ علی سے بغض رکھنے والوں کے لئے تازیانہ اور حُب داروں کے لئے مسرت اور ایمان کی قوت کی علامت ہے

بابا فرید الدین گنج شکر راحت القلوب میں فرماتے ہیں جو مرید ایک لفظ اپنے پیر کا فرمایا ہوا لکھے اس کا ثواب ایک ہزار سال کی عبادت اور طاعت سے زیادہ ہے۔ پس یہاں سے قیاس کر لینا چاہئے کہ جو شخص کائنات کے پیر پیراں کے مناقب گرامی لکھنے کی توفیق پائے اس کا درجہ آخرت میں کیا ہوگا۔ چنانچہ خطیب خطباء خوارزم نے کتاب مناقب میں امیر المومنین سے روایت کی ہے۔

پیغمبر اعظمؐ نے فرمایا در خدائے عزوجل نے میرے بھائی علی کے لئے وہ فضائل قرار دئے ہیں جو کثرت کی وجہ سے شمار نہیں کئے جا سکتے۔ پس جب کوئی اس کی کسی ایک فضیلت کو صدق دل سے ذکر کرے۔ اللہ اس کے گزشتہ اور آئندہ گناہوں کو معاف کر دیتا ہے اور جو کوئی اس کی ایک فضیلت کو صدق دل سے ذکر کرے اللہ اس کے گذشتہ اور آئندہ گناہوں کو معاف کر دیتا ہے اور جو کوئی اس کی ایک فضیلت کو لکھے فرشتے اس کے لئے استغفار کرتے رہتے ہیں جب تک اس کی تحریر کا ایک لفظ باقی رہے اور



جو کوئی اس کی ایک فضیلت کو سنے اللہ اس کے تمام گناہوں کو بخش دیتا ہے اور جو کوئی اس کے فضائل کو کتاب میں نظر کرے خدا اس کے تمام گناہوں کو معاف کر دیتا ہے۔ (بحوالہ صفحہ ۱۱۲، ۱۱۳، کوکب دری مولف محمد صالح کشفی الحنفی السنی)

پیغمبر اعظمؐ کے فرمان کے مطابق فضائل علی اور ذکر علی ہی روز محشر نجات کا ذریعہ ہے تو اس سے بڑھ کر مسلمانوں کے لئے اور کیا سعادت و عبادت ہو سکتی ہے کہ وہ ذکر علی میں بڑھ چڑھ کر حصہ لیں۔ اب تو کوئی نافہم ناسمجھ منکر نبوت، منکر امامت، منکر مشکل کشا اگر یہ لکھے کہ فضائل علی بیان کرنا رفض ہے تو میں اس رفض کو عبادت سمجھ کر زندگی کے آخری سانس تک یہ رفض کرتا رہوں گا۔ اور اس رفض کو سعادت ابدی دولت سرمدی اور روز آخرت اپنی نجات کا پروانہ سمجھتے ہوئے سینے سے لگائے رکھوں گا۔ بقول حضرت امام شافعیؒ مناقب مرتضوی بیان کرنا اگر رفض ہے تو انسان اور جن دونوں گواہ رہیں کہ میں رافضی ہوں۔

میری کتاب کا موضوع مشکل کشا ہے۔ کتاب میں علی مرتضیٰؑ کے معجزات اور مشکل کشائی کے ۲۵۰ سے زائد واقعات قلمبند کئے ہیں اپنی طرف سے پوری کوشش کی ہے کہ دور جدید کے جس قدر بھی مشکل کشائی کے واقعات مجھے مل سکیں وہ میں نے درج کئے۔ تمام پڑھنے والوں سے التماس کروں گا آپ کے پاس بھی اگر مشکل کشائی کے ایسے واقعات ہوں یا پیش آئے ہوں وہ آپ مکمل حوالے کے ساتھ روانہ فرمائیں تاکہ کتاب کے دوسرے ایڈیشن میں درج کئے جائیں۔

کتاب مکمل کر چکا ہوں۔ مکمل کرنے کے بعد ایسا محسوس کرتا ہوں کہ جیسے ایک بحر تلاطم میں سے ایک قطرے کو اپنی کتاب میں پیش کیا ہے۔ کسی کا کوئی کمال نہیں یہ تو صرف علی کا جمال ہے کہ قدم قدم پر لمحہ لمحہ ہیں اس قدر

معجزات و مشکل کشائی کے واقعات ملتے ہیں کہ ان کو یکجا کرنا نا ممکن ہے۔ بہر حال میں نے اپنی قوت اپنی صلاحیت اپنی فکر اپنی سوچ اپنے علم۔ اپنے مطالعے اپنی معلومات کی روشنی میں جو کچھ مجھ سے ہو سکا میں نے پیش کیا۔

علی مرتضیٰؑ کے فضائل کے سلسلے کی پانچویں کتاب پائے تکمیل کو پہنچی اور اس کتاب کی تکمیل کے در نجف پر ایک حاجت لیکر حاضر ہوا ہوں۔ مشکل کشا تیرے دربار سے کبھی کوئی سوالی مایوس نہیں ہوا۔ آج میری بھی اک لاج رکھ لے۔ میں عاصی ہوں۔ گناہ گار ہوں۔ اسیر دنیا ہوں۔ جو کچھ ہوں تو بہتر جانتا ہے مگر تیرا حب دار ہوں۔ مولا تو بے نیاز ہے۔ تیری شان نرالی ہے۔ تو حجت خدا ہے۔ تو ہی میرا وسیلہ ہے۔ تیرے ذریعہ سے ہی حاجت پوری ہوگی۔ اب تو ہی بتا تیرے حب دار جائیں تو جائیں کہاں۔ حاجت میری پوری کر دے۔ تجھ سے ہی مولا جہاں میں مشکل کشائی ہے تیرا کام ہے کہ مشکل وقت میں مشکل حل کرنا۔ گرتے کو تھام لینا۔ تیرا ہی کام ہے۔ میری عرض سن۔ میری حاجت سن۔ میرا سوال سن۔ میری مشکل سن۔ مولا سن۔ مشکل کشا سن۔ حیدر کرار سن۔ سیدہ کے سرتاج سن۔ حسنینؑ کے دلدار سن۔ امامت کے سرتاج سن۔ اولیا کے سردار سن۔ حضرت نوحؑ نے تیرے نام کی برکت سے حفاظت پائی۔ حضرت داؤدؑ حضرت سلیمانؑ کی دعاؤں کا وسیلہ بننے والے۔ مشکل کے وقت مہاتما بدھ اور کرشن جی مہاراج کی زبان پر آنے والے علی۔ گوتم بدھ کو راستہ دکھلانے والے علی سن۔ میری بھی سن۔ سندھ تیرے حب داروں سے مالا مال ہے تو کتنا بے نیاز ہے۔ ایک چھوٹے سے قصبے میں۔ سادات کے گھرانے میں ایک سید زادی بیمار ہے۔ زندگی بیزار ہے۔ چلنے پھرنے سے محتاج۔ بستر مرض پر لیٹی تیرے نام کو پکارتی ہے اب بھی مشکل کشا مشکل کشائی نہ کی تو کب کرے گا۔ تیرے در پر سوالی ہوں میں نے تو کچھ نہیں مانگا۔ ایک ادنیٰ سے عنایت کا طلب گار ہوں۔ ایک بیمار کی شفایابی چاہتا ہوں۔ تیرے



در پر سوالی ہوں میں نے تو کچھ نہیں مانگا ایک ادنیٰ سے عنایت کا طلب گار ہوں۔ ایک بیمار کی شفایابی چاہتا ہوں۔ تیرے در پر پہلا سوال لیکر آیا ہوں۔ حاجت اپنی لیکر جاؤں گا۔ یا علی مشکل کشا حجت خدا تیرا وسیلہ ہے اور ہمارے پاس کچھ نہیں دامن بھر دے حاجت پوری کر دے اگر نہیں تو پھر اس زبان کو ہمیشہ کے لئے داغدار کر دے تاکہ یہ زبان پھر کبھی کوئی حاجت لیکر نہ آئے۔

میں اپنے بزرگوں کا بے حد ممنون و شکر گذار ہوں جن کی دعائیں میرے لئے خیر و برکت کا باعث بنیں۔ اپنے شفیق والد اور والدہ مہربان نانا حضور۔ پھوپھی جان۔ چچا حضور کا تہہ دل سے احسان مند ہوں جن کی دعائیں لمحہ لمحہ میرے ساتھ رہیں۔ نا انصافی ہوگی اگر میں اپنی اہلیہ نجمہ عابد کے اخلاقی تعاون خدمت، اطاعت کا شکریہ ادا نہ کروں جس کی پر خلوص رفاقت قدم قدم میری ہمت افزائی کرتی رہی۔ اس سلسلہ میں جناب پروفیسر منور الدین مخدوم صاحب جناب ڈاکٹر حیدر مہدی اور انتہائی قابل احترام ہستی سید علی بخش شاہ صاحب پرنسپل گورنمنٹ مہران کالج مورو کا شکریہ ادا نہ کروں جنھوں نے اس کتاب کی تکمیل کے دوران نہ صرف اپنے ذاتی کتب خانوں سے مجھے چند انمول قیمتی کتب فراہم کیں بلکہ ساتھ ساتھ اپنے نادر و قیمتی مشوروں سے نوازا۔ بارگاہ الہیٰ میں دعا گو ہوں خدا مجھے اپنے فضل و کرم سے جود و سخا کے طفیل ان شفیق بزرگوں کے سایہ شفقت میں رکھے اور مجھے اس کار خیر میں حصہ لینے کی توفیق عطا فرمائے۔

احقر

پروفیسر شوکت علی عابدؔ
عقب حبیب بنک اسٹیشن روڈ
حیدر آباد پاکستان۔

# پیش لفظ

تلاشِ حق میں نہ در در کی ٹھوکریں کھاؤ
ہماری مانو تو سوئے نجف چلے آؤ

کسی معاملے میں حد سے تجاوز کرنا مناسب نہیں۔ کسی شے کو بڑھا چڑھا کر پیش کیا جائے تو وہ مبالغہ بن جاتا ہے۔ اگر کوئی علی کو خدا کا درجہ دے تو وہ دین اسلام سے خارج ہوا۔ اگر کوئی علی اور مشکل کشا کی مشکل کشائی سے انکار کرے تو وہ دین اسلام سے دور ہو گیا۔ اس لئے ہر مسلمانوں کو چاہئے کہ وہ علی کو اس مقام پہ رکھے جس مقام پر خالق نے علی کو فائز کیا۔ جو مرتبہ پیغمبر اعظمؐ نے علی کو عطا کیا دین اسلام کسی مسلمان کو یہ گستاخانہ جرأت کرنے کی اجازت نہیں دیتا کہ وہ خالق کائنات، ختمی مرتبت پیغمبر اعظمؐ کے کسی فیصلے کسی حکم سے انحراف کرے یا اس میں کسی قسم کا کوئی شک کرے۔ اگر کوئی مسلمان ذرا برابر بھی خدا اور اس کے رسول کے حکم پہ شک کرتا ہے تو وہ فرد دین اسلام سے خارج ہے کہنا صرف اتنا چاہتا ہوں کہ خدائے بزرگ و برتر کی علی مرتضیٰ پر خاص عنایت ہے آپ کو مشکل کشا بنایا خدا نے روز اول سے لیکر روز قیامت تک اپنی رسائی کے لئے علی کو وسیلہ بنایا۔ حاجت طلب کرنے کا ایک ذریعہ بنا دیا کہ جب مشکلات کے بھنور میں گھر جاؤ۔ جب مصائب کی زنجیریں طوق بن جائیں۔ جب پریشانیوں میں جکڑے جاؤ تو ادھر اُدھر بھٹکنے کے بجائے مشکل کشا کو پکارو۔ عقیدت سے درِ نجف پر جھک جاؤ۔ یہ وہ در ہے جہاں سے مایوسی نہ ہوگی۔ نامراد آؤ گے بامراد جاؤ گے۔ یہ وہ در ہے جہاں سے روحانیت کی شعاعیں پھوٹتی ہیں یہ وہ در ہے جس کی خاک نے کسی کو قطب کسی کو قلندر، کسی کو ولی۔ کسی کو ابدال۔ کسی کو درویش، کسی کو صوفی، کسی کو غوث بنا دیا۔ اس در سے کسی نے فکر پایا۔ کسی نے حکمت و علم حاصل کی۔ جس نے جو کچھ مانگا اُسے وہ سب کچھ مل گیا۔ روحانیت کی معراج حاصل کرنے کے لئے، روحانیت



کی منزل کو عبور کرنے کے لئے لازمی ہے کہ وہ درِ نجف کی خاک کو خاکِ شفا سمجھے اس خاک کو اپنی آنکھوں کا سرمہ بنا لے۔ اس خاک کو اپنی پیشانی کا تاج بنا لے کیونکہ یہ کسی فرد کا فیصلہ نہیں ہے یہ حکم ہے خالق کائنات کا، حکم ہے پیغمبر اعظمؐ کا میرے بعد تمام ہدایت پانیوالے علی مرتضیٰ سے ہدایت پائیں گے۔ ولایت کے تمام سلسلے مشکل کشا سے جاری ہوں گے۔ چونکہ نبوت ختم ہو چکی ہے مگر ولایت کا سلسلہ تا قیامت جاری رہے گا اور یہ تمام سلسلے صرف اور صرف مشکل کشا کے در سے فیض یاب ہوں گے ہر سلسلہ کے سرتاج علی بن ابی طالب ہیں خدا نے یوم الحساب تک کے لئے علی کو مشکل کشا بنا دیا۔

مستند کتاب جوامع الکلم ملفوظات خواجہ بندہ نواز گیسو دراز صفحہ ۱۸۶ و ۱۸۷۔ ناشر نفیس اکیڈمی کراچی، و دیگر کتب میں مشائخ کے خرقہ کی ابتدا کے عنوان سے یہ روایت درج ہے، "سلوک کی کتابوں میں لکھا ہے کہ شب معراج میں رسول اللہؐ نے بہشت میں ایک حجرہ دیکھا جس کا دروازہ اور تالا سب سونے کا تھا۔ رسولؐ خدا نے اندر جانا چاہا۔ حکم باری ہوا کہ اے جبرئیلؑ میرے محبوب کے لئے دروازہ کھول دیا جائے۔ دروازہ کھل گیا۔ اندر گئے تو ایک بہت بڑا صندوق سونے کا دیکھا اس پر بھی تالا سونے کا لگا ہوا تھا۔ جبرئیلؑ نے حکم خدا سے یہ دروازہ کھول اس میں بھی ایک صندوق تھا اس طرح مختلف صندوق حکم خدا سے کھولتے گئے آخری صندوق میں خرقہ مشائخ رکھا ہوا تھا۔ رسول اللہؐ کی خواہش اسے لینے کی ہوئی۔ آپؐ نے اللہ سے درخواست کی جواب ملا اے میرے محبوب ہزاروں پیغمبر آج تک ہوئے میں نے کسی کو نہ دیا چونکہ میں نے یہ تمہارے لئے رکھا تھا لو آج میں تمہیں عطا کرتا ہوں پہنو۔ رسولؐ خدا نے پھر سوال کیا۔ کیا یہ میرے لئے مخصوص ہے یا میں کسی کو دے سکتا ہوں۔ جواب ملا ایک سوال ہے اس کا جواب میں تمہیں بتا دیتا ہوں جو بھی صحیح جواب دے اُسے دے دینا۔ حضورؐ جب واپس دنیا میں آئے تو ایک روز آپ نے اصحاب کو جمع کیا۔ اور فرمایا کہ شب معراج میں یہ

خرقہ مجھ کو عطا ہوا ہے تم میں سے جو بھی میری بات کا صحیح جواب دے گا میرے بعد خرقہ اُسی کا ہوگا۔ آپؐ نے سوال کیا حضرت ابوبکرؓ نے جواب دیا کہ اگر مجھے یہ خرقہ ملے گا تو میں صدق دل سے سچائی اختیار کروں گا۔ رسولؐ خدا نے فرمایا اپنی جگہ بیٹھ جاؤ پھر حضرت عمرؓ نے جواب دیا کہ اگر مجھے یہ خرقہ ملے تو میں عدل و انصاف اختیار کروں گا۔ آپ نے فرمایا۔ اپنی جگہ بیٹھ جاؤ پھر حضرت عثمانؓ سے دریافت کیا حضرت عثمانؓ نے جواب دیا۔ عبادت۔ حیا شرم اختیار کروں گا رسولؐ خدا نے فرمایا اپنی جگہ بیٹھ جاؤ۔ پھر حضرت علی سے سوال کیا تو حضرت علی نے جواب دیا کہ میں بندگانِ خدا کی عیوب کی پردہ پوشی کروں گا رسولؐ خدا نے فرمایا یہ تمہارے لئے ہے اور تم اس کے لئے ہو تم اس کو پہنو یہی خرقہ مشائخ پیغمبر صلعم سے علی مرتضیٰ کو اور ان سے ان کے سلسلے کے مشائخ کو پہنچا اس لئے اولیاء کے سردار علی کرم اللہ وجہہ ہیں۔

درِ نجف سے جب یہ قطب، قلندر، درویش، غوث، اولیاء اپنے ماتھے پر درِ نجف کی خاک سجا کر۔ مشکل کشا سے فیضیاب ہوتے تو انہوں نے اپنی روحانی قوت سے اس خطہ ارض کو اسلام کی روشنی سے منور کر دیا اور اپنی روحانی قوت کے ذریعہ سے تمام مسلمانوں کو اپنا گرویدہ بنا لیا۔ یہی وجہ ہے کہ آج ہر مسلمان کسی نہ کسی ولی کا یا غوث کا یا قطب کا یا درویش کا یا صوفی کا یا قلندر کا پیروکار نظر آتا ہے اور وہ اپنے پیر کی قبر مبارک پر عقیدت سے سر خم کرتے ہوئے اپنے لئے سعادت تصور کرتا ہے۔ مگر افسوس ہے کہ ان لوگوں پر جو اولیاء کرام کی روشن کرامات پر یقین نہیں رکھتے۔ حالانکہ اولیاء کرام کی کرامات اس قدر عیاں ہیں کہ ذرا بھر بھی شک کی گنجائش نہیں۔ میں اپنے نفس مضمون کی مناسبت سے یہاں پر چند معروف بزرگوں کی کرامات تحریر کر رہا ہوں تاکہ میرا اپنے مقصد اور اپنے سلسلہ تحریر کو مزید واضح کر سکوں۔



## حضرت خواجہ معین الدین چشتی اجمیریؒ

آپ کے عقیدت مند لاکھوں کی تعداد میں دنیا بھر میں موجود ہیں خصوصی طور پر پاک و ہند میں آپ کے عقیدت مندوں کی تعداد بہت زیادہ ہے۔ آپ کی بے شمار کرامات میں سے ایک کرامت یہ بھی ہے کہ ایک شخص جو کہ اندھا تھا آپ کی خدمت میں حاضر ہوا۔ آپ نے اپنا دست مبارک اس کی آنکھوں پر لگایا تو فوراً اس شخص کی آنکھیں ٹھیک ہو گئیں۔

آپ کی ایک اور مشہور کرامت یہ اجمیر کے راناساگر تالاب کے قریب ایک عورت کی گائے گر کر مر گئی۔ اسی گائے پر اس عورت کی گذر بسر تھی۔ یہ عورت بڑی پریشان ہوئی۔ اتفاقاً خواجہ غریب نواز کا گذر ہوا۔ عورت نے التجا کی۔ آپ نے دعا فرمائی اور گائے فوراً زندہ ہو گئی۔

(بحوالہ اولیائے کرام و دیگر تذکرے)

## خواجہ نظام الدین اولیاء

آپ کے آستانہ مبارک پر لنگر کا اہتمام تھا۔ صرف ۸۰ اسی آدمی کے لئے کھانا تیار کیا گیا تھا مگر جب کھانے کا وقت آیا تو اس وقت ہزاروں کی تعداد میں آدمی جمع ہو گئے۔ لنگر جاری ہوا۔ یہی کھانا ہزاروں آدمیوں نے کھایا پھر بھی کھانا اسی قدر بچ گیا جس قدر تیار کیا گیا تھا۔ (اولیائے کرام)

## ابراہیم بن ادھمؒ

ایک شخص نے آپ سے دریافت کیا کہ تمہیں اپنی سلطنت چھوڑ دینے سے کیا فائدہ ہوا۔ آپ نے فرمایا مجھے کم سے کم جو فائدہ ہے وہ یہ ہے کہ میں اگر پہاڑ کو چلنے کو کہوں گا تو پہاڑ چلنے لگ

جائے گا آپ کی زبان سے یہ الفاظ جاری تھے کہ پہاڑ نے اپنی جگہ سے سرکنا شروع کر دیا ۔ حضرت نے پہاڑ پر ہاتھ مار کر کہا کہ میں نے تجھے چلنے کے لئے نہیں کہا تھا میں نے تو مثال کے طور پر یہ بات کہی تھی ۔ رک جا ۔ وہ پہاڑ پھر سے اپنی جگہ پر تھم گیا ۔

## لعل شہباز قلندرؒ

ایک مرتبہ آپ نے زمین کے ایک ٹکڑے کو آباد کرنے کی غرض سے احاطہ کھنچوانے کے لئے مزدور سے کام کرانا شروع کیا اور خود ایک ڈنڈا لیکر زمین پر بیٹھ گئے تھے اتنے میں زمین کا مالک آیا اور کہا کہ اس زمین پر کسی قسم کا کوئی کام نہ کیا جائے آپ نے اس شخص کو ڈنڈے سے اس قدر مارا کہ وہ وہیں مر گیا آپ نے وہیں اسے گاڑھ دیا جب اس شخص کے ورثاء آئے تو آپ سے دریافت کیا آپ نے فرمایا میں نے تو ایک کتے کو مارا ہے اور یہاں دفن ہے وہ جگہ کھودی گئی یہ دیکھ کر سب حیران رہ گئے کہ وہاں ایک مرا ہوا کتا تھا ۔ یہ دیکھ کر سب لوگ آپ کے پیروکار ہو گئے ۔

(بحوالہ تذکرہ صوفیائے سندھ ڈاکٹر حمید مہدی)

## حضرت بہاؤالدین ذکریاؒ

ایک مرتبہ بابا فرید گنج شکر ۔ اثنائے سیاحت میں حضرت ذکریاؒ سے ملاقات ہوئی آپ نے حضرت بہاؤالدین ذکریاؒ سے نہایت محبت اور اخلاص کی رو سے دریافت کیا اے بھائی تمہاری حالت کہاں تک پہنچ گئی ہے اس وقت حضرت ذکریاؒ ایک سنگین کرسی پر بیٹھے تھے آپ نے فرمایا جس کرسی پر بیٹھا ہوں اگر میں کہوں تو یہ کرسی ہوا میں اڑنے لگے آپ نے اتنا کیا تو وہ کرسی ہوا میں اڑنے لگی آپ نے پھر کرسی پر ہاتھ مارا وہ کرسی فوراً ساکن ہو گئی ۔



## شیخ ابوالحسن غزنویؒ

نے فرمایا اولیاء اللہ جہاں کے مالک ہیں آسمان سے بارش اور رحمت ان کے قدموں کی برکت سے نازل ہوتی ہے ان ہی کے صفائی قلب اور اخلاص عمل کی بدولت زمین سے نباتات اگتی ہیں ۔

(بحوالہ سفینۃ الاولیا)

ان کرامات کے حوالے سے مجھے صرف اتنا کہنا ہے کہ یہ قطب ۔ یہ ولی ۔ یہ غوث ۔ یہ درویش ۔ یہ قلندر یہ ابدال یہ صوفی ایک اشارے میں گائے کو زندہ کر سکتے ہیں ۔ اپنی دعا سے بارش برسا سکتے ہیں ایک اندھے کو آنکھیں دے سکتے ہیں بیمار کو شفا دے سکتے ۔ ایک اشارے سے پہاڑ کو ہلا سکتے ہیں ۔ فضا میں چکر لگا سکتے ہیں اک پل میں کہاں سے کہاں جا سکتے ہیں ۔ آدمی کو مار سکتے ہیں ۔ دریا میں جہاز ڈوبنے سے بچا سکتے ہیں ۔ بغیر کھائے پیئے زندہ رہ سکتے ہیں ۔ مردے کو زندہ کر سکتے ہیں ۔ تو پھر یا تو ان اولیاء اکرام کی روشن کرامات کو رد کر دیں ۔ اگر ان کی روحانی قوت واختیارات پر ایمان و یقین رکھتے ہو تو پھر اس ہستی کی قوت واختیار بلندی و بزرگی ۔ شرف و توقیر ۔ مرتبہ و عظمت اور روحانیت کی منزل کا کیا عالم ہو گا جو سردار الاولیاء ہیں ۔ جس کے در کی خاک کو یہ اولیا اپنے سر کا تاج سمجھتے ہوئے فخر محسوس کرتے ہیں ۔ اس در کی خاک کو اپنے لئے خاک شفا سمجھتے ہیں ۔ اس در کی خاک کو اپنے لئے نجات کا پروانہ سمجھتے ہیں اس در سے فیض حاصل کئے بغیر کوئی ولی کوئی ولی قطب کوئی درویش کوئی قلندر کوئی صوفی کوئی غوث روحانیت کی منزل پر فائز نہیں ہو سکتا جب تک اس در پر اپنی پیشانی کو نہ جھکائے

اگر کوئی نافہم ناسمجھ ان اولیاء کرام کی روشن کرامات سے انکار کرتا ہے تو ان کے لئے میں یہ دلیل پیش کروں گا کہ روز مرہ کی زندگی میں

اخبارات ۔ رسائل ۔ ڈائجسٹ و دیگر کتب میں متعدد ایسے واقعات شائع ہوتے رہتے ہیں کہ فلاں شخص نے فلاں ناممکن کام کر دکھایا ۔ فلاں بچہ دو سال کی عمر میں مختلف زبانوں پر عبور حاصل کر گیا ۔ فلاں شخص نے فلاں ایسا کام دکھایا کہ عقل انسانی حیران ہے ۔ اس طرح ٹیلی ویژن پر متعدد پروگرام ایسے دکھائے جا چکے ہیں دکھائے جا رہے ہیں کہ ایک عام آدمی ایسی قوت کا مظاہرہ کر کے دکھاتا ہے جس سے آدمی کی عقل حیران ہو جاتی ہے ۔ کبھی کسی شیر کے ساتھ مقابلہ کرتے ہوئے کبھی سانپوں کے ساتھ کبھی آگ سے گذرتے ہوئے دکھایا جاتا ہے ۔ آدمی اپنے عقل و فہم کے مطابق یہی سوچتا ہے کہ یہ سب کچھ ناممکن اور من گھڑت ہے کیونکہ ایسا ہونا ہی ناممکن امر ہے لیکن وہ ان تمام چیزوں کا مشاہدہ ۔ ٹی ۔ وی کی اسکرین پر اپنی آنکھوں سے کرتا ہے اس لئے ان کو رد کرنے کی مجال نہیں ہوتی ۔ یہاں مجھے یہ کہنا ہے کہ ایک عام آدمی اس قدر قوت کا مالک ہو سکتا ہے اس قدر انہونی واقعات کو پیش کر سکتا ہے تو بتاؤ کیا وہ ہستی جس کی تربیت سبب کائنات خلق کی آغوش میں ہوئی جسے خدا نے پیغمبر اعظمؐ کی مدد اور دین اسلام کی نصرت کے لئے اس ارض پر بھیجا ہو اس کی قوت اس کے اختیارات کس قدر ہوں گے کیا یہ تمہاری ناقص عقل اس ذات گرامی کی روحانی قوت کا اندازہ کر سکتی ہے اس مقام پر یہ تسلیم کرنا ہوگا علی بن ابی طالب کے معجزات پر یقین نہ کرنا ایمان میں خلل کی نشانی ہے اور علی مرتضیٰ سے ہی مشکل کشائی ہر دور میں تا ابد جاری و ساری رہے گی ۔

ولی ہو یا کوئی اور ہو خواہ کتنا ہی کیوں نہ بڑا ہو اس کی ہر کرامت صرف اس کے دور تک محدود ہے مگر مولا علی مشکل کشا کی مشکل کشائی آپ کی ولادت سے قبل بھی جاری رہی اس دور میں بھی جاری ہے روز قیامت تک جاری رہے گی محقق لاثانی حکیم سید محمود گیلانی (سابق اہلحدیث متعدد اخبارات رسائل کے ایڈیٹر ۔ بے شمار کتب کے مصنف مولف جو ۲۳ سال تک اہل حدیث مسلک پر گامزن رہے ۔ ایلیا ، نامی مختصر کتابچہ میں انتہائی تحقیق کے بعد رقمطراز ہیں



حضرت نوحؑ نے اپنی مشہور عالم کشتی کو طوفان و مصیبت سے نجات کے لئے اللہ تعالیٰ کے اسمائے مبارکہ کی تختی لگائی جو اب تک موجود ہے ۔ حضرت داؤدؑ حضرت سلیمانؑ اپنی دعاؤں کے لئے حضرت علی مشکل کشا کو وسیلہ بناتے ، اور تو اور گوتم بدھ جو کہ اپنے وقت میں ایشیا کے نجات دہندہ تصور کئے جاتے ہیں انہوں نے بھی اپنی مشکلات کے لئے امیر المومنین کو مدد کے لئے پکارا ۔ پانڈوں اور کوروں کی مشہور جنگ میں سری کرشن جی مہاراج نے مصیبت و مشکل اور دشمن کے ٹڈی دل لشکر کو دیکھتے ہوئے مشکل کشا علی مرتضیٰ کو مدد کے لئے پکارا ۔ (بحوالہ رسالہ کرشن بنبتی مولفہ پنڈت رام دھن صفحہ ۲۷ ۔ شائع کردہ ساگرمی پتکالیہ دہلی سنہ ۱۹۳۱ء

سنہ ۱۹۱۲ء کی پہلی جنگ عظیم کے دوران دو عیسائی فوجی افسروں کو جو تختی ملی ان میں جو نام ۸ سال کی تحقیق کے بعد ملے وہ پنجتن پاک تھے جس سے دو عیسائی فوجی انسٹر ماسس اور ولیم ، مسلمان ہوتے حب دار اہلبیت ہوئے ۔

سنہ ۱۹۵۱ء جولائی میں روسی ماہرین کو جو لکڑی کے چند ٹکڑے ملے سال بھر کی تحقیق کے بعد یہ معلوم ہوا یہ لکڑی کے ٹکڑے یہ حضرت نوحؑ کے کشتی کے ٹکڑے ہیں روسی ماہرین نے تحقیق کرنے کے بعد جو رپورٹ پیش کی اس کے مطابق عبرانی زبان میں ۔ اس پر پنجتن پاک یا رسولؐ ۔ مولا علیؑ ۔ یا فاطمہؑ ۔ یا حسنؑ ۔ یا حسینؑ کے نام درج تھے ۔ ان کی تمام تفصیلات مشکل کشائی کے واقعات میں مع حوالے کے ساتھ درج کی جا رہی ہیں ۔

معروف جید عالم ۔ تاریخ داں ۔ جناب محمد عبد السلام قادری الحنفی السنی حب دار اہلبیت اپنی مشہور کتاب شہادت نواسہ سید الابرار صفحہ ۲۶۶ پر آیت ہادی ترجمہ (بے شک اے محبوب آپ ڈر سنانے والے اور ہر قوم کے لئے ہادی ہیں)

اس آیت کے نازل ہونے کے بعد حضرت ابن عباسؓ فرماتے ہیں آنحضرتؐ نے
اپنے سینے پر دست مبارک رکھا اور فرمایا میں منذر ہوں اور پھر حضرت
علی کے کندھے مبارک پر ہاتھ رکھ کر فرمایا اے علی تو ہادی ہے اور میرے
بعد راہ پانے والے تجھ سے راہ پائیں گے۔
ولایت کے سلسلے تجھ سے جاری ہوں گے اُمت کے اولیاء غوث واقطاب
تجھ سے فیض حاصل کریں گے۔ (صفحہ ۱۶۶)

حضرت گیسو دراز فرماتے ہیں اگر میں جناب علی مرتضیٰ کے مناقب کا
ایک کرشمہ ظاہر کردوں تو آفتاب کا سب جمال محو ہو جائے اور جو کچھ میں
نے آنجناب سے مشاہدہ کیا ہے اگر اس کو بیان کروں تو آدمؑ سے لیکر عیسیٰؑ
تک تمام انبیاء کی نبوت کا خاندان اس جناب سے خیال کرے۔
(بحوالہ کوکب دری)

جناب صائم چشتی الحنفی السنی اپنی معرکتہ الآرا تصنیف مشکل کشا
صفحہ ۲۱۱ پر درج کرتے ہیں "چہار ترکی کلاہ جو رسول اکرمؐ نے ولایت مآب امیر المومنین
علی کے سر اقدس پر رکھی وہ صوفی سادات اور مشائخ پہنتے ہیں اس سے مراد
دولت وسعادت ہے اور جو کچھ اٹھارہ ہزار عالم میں ہے اس میں رکھا گیا ہے۔
صائم چشتی لکھتے ہیں حضرت علی ہی مملکت طریقت کے تاجدار اور سلطنت
روحانیہ کے شہریار قرار پائے ہیں۔ آپ روحانی طور پر رسول اللہؐ کے خلیفہ برحق
بلا فصل اور جانشین اول ہیں۔ آگے چل کر لکھتے ہیں حضرت علی کا فیضان
ولایت کے حصول کے لئے رسول اللہ سے بلا کسی دوسرے واسطہ ووسیلہ
کے براہ راست تعلق ہے آپ کی روحانی خلافت کا سلسلہ محض تیس سال
کی قلیل ترین مدت تک جاری نہیں بلکہ تاقیامت جاری وساری رہے گا۔
(بحوالہ مشکل کشا صفحہ ۲۶۶)



شاہ عبدالعزیزؒ لکھتے ہیں "یہی وجہ تھی کہ رسولؐ خدا نے اُمت کو گناہوں
سے نجات دلانے کے طریقے حضرت علی کو القا فرمائے اور پھر ان کو امام بنایا
اور اپنے کمال مملو کی صورت حیدر کرار میں متصور کرنا ضروری ہوگیا اس
طرح ولایت کا یہ مقدس سلسلہ حضرت علی کے وسیلے اور توسط سے قیامت
تک کے لئے جاری وساری ہوگیا۔

محدث شاہ عبدالحق حیدر کرار کی امامت کبریٰ کے لئے فرماتے ہیں "نہ
صرف یہ کہ آپ کی امامت اور خلافت روحانیہ کا اثبات ہوتا ہے بلکہ
آپ کا آئمہ طاہرین کا باپ اور اللہ کی تلوار ہونا بھی واضح ہو جاتا ہے۔
(مشکل کشا صفحہ ۲۹۶)

مجدد الف ثانی حضرت شیخ احمد سرہندی مکتوبات شریف جلد اول میں
لکھتے ہیں "ہم نے کشف باطنیہ کے ذریعہ اُمت محمدیہ میں علوم واسرار
باطنیہ وروحانیت پر فائز لوگوں کا مشاہدہ کیا تو تمام امت مرحومہ میں جناب
علی مرتضیٰ کو سب لوگوں سے بلند پایا۔

سلسلہ عالیہ نقشبندیہ کے عظیم بزرگ ولی اللہ حضرت جناب
خواجہ محمد زاہد پارسا بخاریؒ جو شیخ المشائخ حضرت خواجہ بہاؤالدین نقشبندی
بخاری کے جانشین اول ہیں وہ اپنی تالیف فضل الخطاب میں لکھتے ہیں
"حضرت علی تمام عارفوں کے سرتاج ہیں اس پر تمام امت محمدؐ کا اتفاق ہے
جو کلام آپ نے فرمایا وہ نہ تو آپ سے پہلے کسی نے کہا اور نہ ہی کسی بعد
نے کہا اور یہ کہ آپ نے بر سر منبر کھڑے ہو کر اعلانیہ فرمایا جو چاہو
مجھ سے پوچھ لو۔

حضرت مخدوم فرماتے ہیں جس قدر فضائل اور کرامات حضرت علی
سے منسوب ہیں اتنے دوسرے صحابہ سے نہیں آگے چل کر لکھتے ہیں کہ
فردوسی طوسی نے ایک شعر میں دعویٰ کیا ہے کہ تمام انبیاء جو معجزہ رکھتے تھے

علی کرامات کی شکل میں ان کو رکھتے تھے (ملفوظات خواجہ بندہ نواز گیسو دراز صفحہ ۳۰۰، ۳۸۰۔ ۲۷۹)

جنید بغدادی کہتے ہیں شریعت۔ طریقت اور معرفت میں اولیاء کے امام اور پیشوا مرتضیٰ علی ہیں (بحوالہ کوکب دری صفحہ ۱۰۴ء ۱م)

خواجہ معین الحق والدین قدس سرہ گنج الاسرار میں طالبان حق کی تلقین اور ارشاد کے طریق پر فرماتے ہیں کہ قرب الہیٰ کا طالب جب خفیتہً یا جہراً ذکر خدا شروع کرے دس پر لازم ہے کہ دس مرتبہ کلمہ تشہد اور دس مرتبہ درود محمدؐ اور دس مرتبہ سردار اصفیا علی مرتضیٰ کا نام نامی لے کر ذکر مطلوب کی طرف متوجہ ہو کیونکہ خاتم الانبیاء کے بعد سے حلقہ اولیاء ہی بزرگ دار ہیں اور اگر اس طریقت سے مرتضیٰ علی کی متابعت اور پیروی میں دل وجان سے رابطہ حقیقی اور واقعی تعلق نہ رکھتا ہو خواہ وہ ہزار سال ریاضت اور پیروی میں صرف کردے مگر وہ شواہد غیبی کے مشاہدے سے محروم رہے گا۔ (بحوالہ کوکب دری)

حضرت شمس العارفین حضرت شمس الدین سیالوی کی ملفوظات جو کہ اسلامک بک فاؤنڈیشن دلاہور نے مرآت العاشقین مترجم صاحبزادہ غلام نظام الدین ہیں۔ صفحہ ۳۲ پر درج کرتے ہیں۔

در آنحضرت نے خرقہ خلافت حضرت علی کو عطا کیا اور ساتھ ہی وہ پوشیدہ اسرار جو صاحب خرقہ کو بتانے کے لئے آپ ما مور من اللہ تھے، حضرت علی کو بتا کر تلقین کی مستحق کے علاوہ کسی دوسرے شخص کو نہ بتانا۔ حضرت علی اور ان کے فقر کے سلسلے ابھی تک جاری ہیں۔

محمد صالح کشفی الحنفی السنی اپنی کتاب کوکب دری صفحہ ۳۸ پر حضور پاک کی حدیث درج کرتے ہیں کہ پیغمبر اعظمؐ کا فرمان ہے علم تمام اہل زمین واہل آسمان کی حفاظت و راست پر موکل بنایا گیا ہے ہر شے اس ولی اللہ کے زیر حمایت ہے۔



تاجدار ہند شہزادہ داراشکوہ قادری۔ سفینتہ الاولیاء ناشر نفیس اکیڈمی کراچی صفحہ ۳۶ پر درج کرتے ہیں وہ حضرت علی بارہ اماموں کے امام ہیں تمام اولیاء کا سلسلہ آپ پر منتہی ہوتا ہے۔

تمام مکتبہ فکر کے بزرگ متفق ہیں کہ ہدایت وولایت کا سرچشمہ علی بن ابی طالب ہیں اس در سے وابستہ ہوئے بغیر کوئی بزرگ کوئی بلندی کوئی شرف کوئی مرتبہ حاصل نہیں کر سکتا اور جس نے اس در کی غلامی حاصل کر لی وہ بزرگی کے اعلیٰ مرتبہ پر فائز ہو گیا اور یہ وہ در ہے جہاں سے ہر دور میں فیض جاری وساری رہے گا صحابہ اکرام۔ بزرگوں۔ مورخین۔ محققین کا متفقہ فیصلہ ہے کہ آنحضرتؐ کے بعد سب سے زیادہ معجزات علی مرتضیٰ سے وابستہ ہیں۔ خداوند کریم نے ہر دور کے لئے علی مرتضیٰ کو مشکل کشا فرمایا۔ رسولؐ خدا نے علی مرتضیٰ کی مدح میں غیب سے ناد علی کی بشارت پائی جو صدیوں سے اہل اسلام کی زبان پر ہر دور مصیبت وپریشانی ومشکل حالت میں بے ساختہ جاری ہو جاتی ہے۔

آپ کے معجزات ومشکل کشائی کے واقعات کا احاطہ کرنا بشری قوت سے بالاتر ہے اس بحر ناپائید کے خزانے سے چند انمول موتی پیش کرنے کی سعادت حاصل کر رہا ہوں اور اسے عبادت سمجھتے ہوئے اپنی نجات کا وسیلہ سمجھتا رہا ہوں بقول حضرت امام شافعیؒ اگر مرتضیٰ اپنا مرتبہ ظاہر فرماتے تو تمام مخلوق ان کو سجدہ کرنے لگتی۔

ازل سے ہے ولایت علی کی
ابد تک ہے قائم حکومت علی کی
جہاں تک ہے ختم الرسل کی رسالت
وہاں تک ہے صائم امامت! علی کی

صائم چشتی۔

احقر۔ پروفیسر شوکت علی عابد

# مشکل کشا

بیٹھا ہے مشکلات کے رستے میں ہار کے
اور بد نصیب! دیکھ علی کو پکار کے

علی مرتضیٰ مشکل کشا کے معجزات و مشکل کشائی کے واقعات پر مشتمل غالباً اردو زبان کی یہ پہلی کتاب ہو گی جس میں ۲۵۰ سے زائد معجزات اور مشکل کشائی کے واقعات کو مستند ترین حوالوں کے ساتھ قلمبند کیا ہے ساتھ ساتھ یہ بات بھی طے کر دی تھی کہ تمام تر روحانی قوت کا سرچشمہ ذات علی ہیں دنیا بھر کے ولی اللہ، قطب، غوث، قلندر، ابدال، صوفی، درویش، پیر [illegible] اس وقت تک [illegible] روحانی درجہ پر فائز نہیں ہو سکتے۔ جب تک عقیدت سے در نجف کی خاک کو اپنے پیشانی کا تاج نہ بنالیں۔ تمام سلسلوں کے امام اوّل علی مرتضیٰ ہیں۔ جب بھی کوئی مشکلات کے بھنور میں پھنسا بے اختیار علی مرتضیٰ کو پکارا۔ جب ہم تاریخ پر نظر ڈالتے ہیں تو پتہ چلتا ہے کہ مولا علی کی مشکل کشائی کسی محدود دور کے لئے نہیں۔ بلکہ آپ ہر دور میں پکارنے والوں کی مدد فرماتے رہے۔ [illegible] آپ کی ولادت باسعادت ابھی عمل میں بھی نہ آئی تھی اُس وقت بھی جب بھی کوئی مشکلات کے بھنور میں گھرا اس وقت آپ ہی کے نام کے واسطے سے مشکلات سے نجات ملی۔ تاریخ گواہ ہے حضرت داؤد اور حضرت سلیمانؑ نے آپ ہی کا واسطہ دیکر خدا سے مدد طلب فرمائی [illegible] پانڈوں اور کوروں کی مشہور جنگ میں سری کرشن جی مہاراج نے میدان جنگ میں آپ ہی کا واسطہ دیکر خدا سے مدد چاہی۔
مہاتما بدھ جی نے پریشانی و مصائب اور مشکلات کے وقت آپ ہی کا نام کو یاد کیا اور فریاد کی یا علی میری دستگیری فرمائیے۔ غرض کے زمانہ ماضی



ہو یا حال، یا مستقبل ہر لمحہ آپ ہی کو یاد کیا جاتا رہا۔
جس نے بھی دل سے پکارا علی مرتضیٰ نے اس کی حاجت روائی فرمائی اِدھر اُدھر بھٹکنے کے بجائے اب بھی اگر ہم در نجف کو اپنی مشکلات کا حل بنالیں تو ہم مصائب و پریشانیوں سے نجات حاصل کر سکتے ہیں کیونکہ یہ وہ در ہے جہاں پر جھکنے والا کبھی مایوس نہیں ہوتا۔ اس کتاب میں مولا علیؑ مشکل کشا شیر خدا کے معجزات و مشکل کشائی کی ایک ادنیٰ سی جھلک پیش کی ہے جو منکروں کے لئے تازیانہ اور عقیدت مندوں کے لئے ایمانی قوت کا باعث ہو گی۔ پہلے باب میں مولا علی کی ولادت سے شہادت تک دور میں ہونے والے بے شمار معجزات و مشکل کشائی کے واقعات میں سے چند واقعات پیش کر رہا ہوں۔ اور ہر واقعہ کو مستند ترین روایت کے ساتھ درج کیا ہے۔

# مشکل کشا

(ولادت سے شہادت تک)

## (۱) شکمِ مادر میں

حضرتِ علیؑ شیرِ خدا کی ولادت باسعادت عمل میں آئی بھی نہ تھی کہ آپ کی کرامات و معجزات کا سلسلہ ایسا جاری ہوا جو آپ کی شہادت اور بعد از شہادت سے لے کر اب تک اور رہتی دنیا تک آپ کے نام کے طفیل ایسے معجزات ظہور میں آتے ہیں گے جو آپ کی شان و عظمت کا نشان ہیں۔ آپ ابھی اپنی مادر حضرت فاطمہؓ بنت اسد کے شکم میں تھے علیؑ اپنی ماں سے گفتگو فرماتے یہ گفتگو خانہ کعبہ میں ہوتی جب آپ کی مادر خانہ کعبہ میں داخل ہوتیں تو تمام بت منہ کے بل گر پڑتے اس وقت آپ کی مادر فرماتیں ابھی تو تم اپنی ماں کے شکم میں ہو اور ابھی سے بت تمہیں سجدہ کرتے ہیں جب تم شکم مادر سے دنیا میں تشریف لاؤ گے اُس وقت تمہاری کیا شان ہوگی۔

## (۲) خانہ کعبہ میں

مشہور و معروف حقیقت جس کے سامنے ہر ایک نے سر خم کیا ہے یہ سعادت سوائے علیؑ کے کسی اور کے حصّہ میں نہیں آئی اور یہ بھی ایک بہت بڑا معجزہ ہے کہ خانہ کعبہ علیؑ کی ولادت گاہ بنے۔ جس کی تفصیلات یہ ہیں کہ جب حضرت علیؑ کی ولادت کا وقت قریب آیا آپ کی والدہ حضرت فاطمہ بنت اسد خانہ کعبہ کے پاس تشریف لائیں بارگاہ الٰہی میں دعا فرمائی دعا ہونے والے فرزند کے طفیل منظور ہوئی دیوار کعبہ شق ہوئی۔ فاطمہ بنت اسد خانہ کعبہ کے اندر تشریف لے گئیں کیا دیکھتی ہیں کہ ہونے والے فرزند کے لئے جناب مریمؑ جناب آسیہؑ حضرت موسیٰؑ کی والدہ موجود ہیں ان سب نے زچگی کے فرائض انجام دیئے



تین دن تک آپ وہاں۔ ہیں لاکھ چاہا کہ درِ کعبہ کھولیں مگر باہر والا کوئی نہ کھول سکا۔

## (۳) جھولے میں سانپ

ہر عام و خاص کتب میں کثرت سے روایت ملتی ہیں کہ آپ ابھی کمسن ہی تھے کہ مگر آپ کی طاقت اُس عمر کے لحاظ سے ایک بہت بڑا معجزہ ہے یہ بحالی منزلت ہے کہ آپ کی مادر گرامی آپ کو جھولے میں لٹا کر اپنے کام میں مشغول ہوگئیں۔ آپ نے اپنی طرف ایک بہت بڑے سانپ کو بڑھتے ہوئے دیکھا۔ سانپ جھولے کے قریب پہنچا ہی تھا کہ آپ نے اپنا ایک ہاتھ باہر نکال کر اس سانپ کی گردن پکڑ لی ایک سخت جھٹکے کے ساتھ اپنی انگلیاں سانپ کے منہ میں داخل کر دیں اور اس وقت تک اس سانپ کو پکڑے رکھا جب تک وہ سانپ مر نہ گیا۔ اتنے میں آپ کی والدہ ماجدہ تشریف لے آئیں آپ نے علیؑ کے ہاتھوں میں مرے ہوئے سانپ کو دیکھا تو لوگوں کو پکارا۔ آواز سن کر لوگ جمع ہو گئے۔ آپ فرمانے لگیں میرا بیٹا تو حیدر ہے جس نے سانپ کو دو ٹکڑے کر دیا۔ خیبر کے مقام پر جب نامی گرامی پہلوان آپ کے مقابلے پر آیا تو آپ نے اپنا تعارف حیدر کے نام سے کرایا تھا۔

## پانی کی تلاش

حضرت علیؑ نے صفین کی جنگ کے موقعہ پر ایک ایسی بستی میں قیام فرمایا جہاں دور دور تک پانی کا نام و نشان نہ تھا۔ مالک اشتر آپ کی خدمت میں حاضر ہوتے عرض کی یا امیر المومنین آپ نے ایسی جگہ قیام فرمایا ہے جہاں دور دور تک پانی کا نام و نشان نہیں آپ نے اس کے جواب میں فرمایا اے مالک

ہم عنقریب اس جگہ سے پانی سے سیراب ہوں گے ۔ آپ نے زمین کے ایک
ٹکڑے کی طرف اشارہ فرمایا اور کہا تم اور تمہارے ساتھی اس مقام پر ایک
گڑھا کھودیں ۔ سب نے مل کر ایک گڑھا کھودا ۔ وہاں سے ایک بہت بڑا
سیاہ رنگ کا پتھر نمودار ہوا ۔ سو آدمیوں نے مل کر اس پتھر کو ہٹانا چاہا
مگر پتھر ذرا بھی اپنی جگہ سے نہ ہلا ۔ آخر جناب امیر نے اپنے ایک ہاتھ سے
پتھر کو چالیس ہاتھ دور پھینک دیا جہاں سے شفاف ۔ صاف میٹھا ۔ ٹھنڈا
پانی ظاہر ہوگیا ۔ سب نے خوب سیر ہوکر پانی پیا ۔ آپ نے اس پتھر
کو اسی مقام پر رکھدیا ۔ آپ کے اصحاب نے اس پر مٹی ڈال کر اس جگہ کو چھپا دیا
لشکر اسلامی اس مقام سے روانہ ہوا ابھی کچھ ہی فاصلے پر پہنچے تھے آپ
نے فرمایا تم میں سے کون ہے جو اس مقام کو دوبارہ تلاش کرے گا ۔ سب نے
یک زبان ہوکر عرض کی کہ ہم سب پہچان لیں گے سب واپس چلے گئے مگر
وہاں کوئی بھی اس مقام کو نہ پہچان سکا ۔ اس اثنا میں قریبی گرجے سے ایک
راہب آتے دکھائی دیا آپ نے اس کو دیکھ کر فرمایا تمہارا نام شمعون ہے
عرض کی ہاں میرا یہی نام ہے ۔ مگر یہ نام میں یا میری      صرف جانتی ہیں پھر
آپ نے فرمایا اے شمعون تم کیا چاہتے ہو ۔ عرض کی اس چشمے کے لئے معلومات
چاہتا ہوں ۔ آپ نے فرمایا اس چشمہ کا نام راجوہ ہے یہ جنت کا چشمہ ہے جس
سے تین سو نبیوں اور تیرہ اوصیا نے پانی پیا ہے ۔ میں آخری وصی ہوں جو اس
چشمہ سے پانی پی رہا ہوں ۔ راہب نے عرض کی میں نے کتاب انجیل میں
اس طرح پایا ہے یہ راہب مسلمان ہوگیا اور آپ کے ساتھ جنگ صفین
میں حصہ لیا ہے ایک روایت ہے کہ آپ کی طرف سے پہلا شہید تھا ۔ جب
یہ درجہ شہادت پر فیضیاب ہوا تو آپ اپنی سواری سے نیچے اترے ۔ آپ
کی آنکھوں سے آنسو جاری تھے اور فرمایا یہ شخص قیامت کے روز ہمارا
ساتھی ہوگا ۔



## درِ خیبر [5]

ہر خاص و عام کتب میں کثرت کے ساتھ درِ خیبر کا واقعہ درج
ہے جو آپ کی روحانی قوت کا آئینہ دار ہے رسولؐ خدا نے
حضرت علیؑ کو بروز خیبر علم عطا فرمایا اور آپ کے حق میں دعا فرمائی آپ یہودیوں
کے مضبوط ترین قلعہ کی طرف روانہ ہوئے اور نامی گرامی پہلوان کو شکست
دی ۔ یہودیوں نے جب دیکھا کہ اب ان کی خیر نہیں تو وہ قلعہ کے اندر داخل
ہوگئے اور دروازے کو اندر سے مضبوطی سے بند کردیا ۔ یہ لوگ اندر سے
تیروں سے حملہ آور ہوئے حضرت علیؑ قلعہ کے مضبوط ترین دروازے
ایک جھٹکے سے ساتھ اس طرح اکھاڑا جیسے تیز ہوا روئی کو اڑا کر ادھر ادھر
لے جاتی ہے ۔ آپ نے اس دروازے کو چالیس ہاتھ دور پھینک دیا ۔ صفیہ
کا بیان ہے کہ میں ایک طاق میں بیٹھی تھی کہ اچانک دروازے اکھڑنے کی وجہ
سے منہ کے بل گرپڑی کہ شاید زلزلہ آگیا ہے ۔ کسی نے مجھے بتایا کہ حضرت
علیؑ نے قلعہ کو جھٹکا دیا ہے ۔ آپ کا ارادہ صرف اتنا تھا کہ در کو اکھاڑ دیں ۔ بعض
روایت میں ہے کہ آپ نے اس در کو ڈھال کے طور پر استعمال کیا ۔ جابرؓ سے روایت
ہے کہ جب علیؑ نے اس در کو اٹھا کر پھینک دیا تو تجربہ کے طور پر پہلے چالیس پھر
ستر پھر ستو آدمیوں نے مل کر اس در کو اٹھانا چاہا مگر در اس قدر وزنی تھا کہ
کہ اس کو ہلا تک نہ سکے ۔ اس در کے لئے مشہور ہے کہ چالیس نامور پہلوان
اس کو کھولا اور بند کیا کرتے تھے ۔ آپ سے جب کسی نے اس کے لئے
دریافت کیا تو حضرت علیؑ نے فرمایا یہ غذائی یا جسمانی قوت کا نتیجہ نہیں یہ
سب روحانی قوت اور آغوش رسالتؐ کی وجہ سے ہے ۔

## یونانی حکیم

حضرت علیؑ کی خدمت میں ایک یونانی حکیم حاضر ہوا ۔
آپ کے چہرے اور پنڈلیوں کو دیکھنے کے بعد کہنے
لگا آپ کے چہرے کی زردی کا علاج تو میں کرسکتا ہوں مگر آپ کی پنڈلیوں

کے تپلے پن کا علاج میرے پاس نہیں ہے۔ آپ نے فرمایا۔ میرے چہرے کی زردی کتنی مقدار میں چلی جائے گی۔ حکیم نے عرض کی اگر آپ اس دوا میں سے دو بالوں کے سروں کے برابر تناول فرمالیں تو آپ ٹھیک ہو جائیں گے اور اگر ایک دانے کے برابر آدمی کھالے تو آدمی کو مار دیتی ہے۔ آپ نے فرمایا تمہارے پاس اس وقت یہ دوائی کتنے مقدار میں موجود ہے حکیم نے عرض کی دو مثقال۔ آپ نے اس کے ہاتھ سے تمام دوائی لے کر اور کھالی یونانی حکیم یہ دیکھ کر کانپنے لگا کہ یہ فوری مر جائیں گے اور میں کسی بڑی مصیبت میں پھنس جاؤں گا۔ یونانی حکیم کی یہ حالت دیکھ کر آپ مسکرائے اور فرمانے لگے اے حکیم اس زہر کا مجھ پر کوئی اثر نہ ہوگا آپ نے فرمایا اپنی آنکھیں بند کرو اس نے بند کرلیں پھر فرمایا اب آنکھیں کھولدو۔ حکیم نے جب آپ کے چہرے پر نظر ڈالی تو حیران ہوگیا کہ آپ کا چہرہ سرخ اور سفید ہو چکا تھا۔ آپ نے فرمایا کیا یہ تیرے زہر کی وجہ سے ہوا ہے آپ نے پھر ایک چبوترے پر جس پر یہ یونانی حکیم بیٹھا ہوا تھا اس کے اوپر دو کمرے تھے آپ نے اپنے ہاتھ سے اسے دیوار ول سمیت اٹھالیا۔ یہ دیکھ کر یونانی حکیم غش کھا کر گر پڑا۔ پھر آپ نے مکان کو اسی حالت میں رکھدیا۔ حکیم ہوش میں آیا تو آپ نے اس سے فرمایا دیکھا دو تپلی کمزور پنڈلیوں کی قوت کا نتیجہ۔

## ایک پرندے کی اطاعت

عمار ابن یاسرؓ اور جابر انصاریؓ سے روایت ہے کہ ہم حضرت علیؑ امیر المومنین کے ساتھ ایک صحرا سے گذر کر رہے تھے، ہم ابھی پیچھے ہی تھے کہ حضرت علیؑ آسمان کی طرف دیکھ کر مسکرائے پھر اتنا مسکرائے کہ ہنس پڑے اور آسمان کی طرف مخاطب ہو کر فرمایا اے پرندے تجھے کیا کہنا ہے ہم دونوں نے عرض کی یا امیر المومنین پرندہ کہاں ہے دور دور تک آسمان پر پتہ نہیں ہے۔ کوئی شے نہیں آپ نے



نے فرمایا تمہیں نظر نہیں آتا۔ آپ نے ہم دونوں سے فرمایا کیا تم اس پرندے کو بولتا ہوا دیکھنا چاہتے ہو۔ ہم نے عرض کی ہاں آپ نے آسمان کی طرف کوئی دعا مانگی جو آہستہ آہستہ تھی۔ پرندہ فوراً زمین پر آگیا اور آپ کے ہاتھ پر گرا۔ اور آہستہ آہستہ اپنی پشت سے آپ کے ہاتھ کو مس کرنے لگا۔ آپ نے پرندہ سے فرمایا اللہ کے حکم سے بولو پرندہ صاف عربی زبان میں گویا ہمکلام ہوا۔ اور عرض کی السلام علیکم یا امیر المومنین۔ آپ نے اس کے سلام کا جواب دیا۔ پھر حضرت علیؑ نے پرندہ سے دریافت کیا کہ اس صحرا میں جہاں نہ پانی نہ پودے کچھ ہے تم اپنی خوراک کہاں سے حاصل کرتے ہو۔ عرض کی اے آقا جب بھوکا ہوتا ہوں آپ حضرات کی ولایت کا ذکر کرتا ہوں اور سیر ہو جاتا ہوں پھر کھانے کی تمنا نہیں رہتی اور جب پیاسا ہوتا ہوں آپ حضرات کے دشمنوں سے بیزاری کرتا ہوں تو پیاس بجھا لیتا ہوں یہ کلام سن کر آپ نے پرندے سے فرمایا اللہ تجھے برکت دے اللہ تجھے برکت دے۔

## (۸) ہاتھیوں کی اطاعت

جناب عمارؓ سے روایت ہے کہ رسولؐ خدا نے حضرت علیؑ کو عمان کے شہر میں جلندی بن کرکرہ سے لڑنے کے لئے روانہ کیا۔ آپ وہاں پہنچے اور سخت جنگ کا آغاز ہوا۔ جلندی نے اپنے غلام کندی کو طلب کیا اور کہا کہ تمام سیاہ عمامے والے شخص کے پاس چلے جاؤ اور اسے گرفتار کر کے ذلت کے ساتھ زمین پر گرا دو تو میں انعام میں اپنی چہیتی بیٹی کی شادی تمہارے ساتھ کر دوں گا جس کی شادی بادشاہ ملک کے لڑکے کے ساتھ نہیں کی۔ کندی ایک سفید ہاتھی پر سوار ہوا اپنے ساتھ ۲۹ ہاتھیوں کو لیا اور حضرت امیر المومنین کے لشکر پر حملہ آور ہوا۔ امیر المومنین نے جلندی کو دیکھا آپ بغلے سے اتر پڑے۔ سر اقدس سے کپڑا ہٹایا۔ تمام جنگل چمک اٹھا پھر دوبارہ آپ بغلے پر سوار ہو گئے۔ ہاتھیوں کے قریب آئے اور ایسا کلام فرمایا جس کو انسان نہ سمجھ سکے۔ اچانک ان تیس ہاتھیوں میں سے ۲۹ ہاتھیوں نے سر

ہلایا اور پلٹ کر مشرکین پر حملہ کر دیا۔ دائیں بائیں جانب پلٹتے رہے لشکر کو عمان کے دروازے تک پہنچا دیا۔ تمام ہاتھی واپس حاضر ہوئے اور ایسی گفتگو کی کہ تمام نے سنی اور ان ہاتھیوں نے عرض کی ہم سب حضرت محمدؐ کو جانتے ہیں وہ اللہ کے نائب ہیں مگر یہ سفید ہاتھی محمدؐ و آل محمدؐ کی معرفت نہیں رکھتا۔ حضرت سخت کڑکے جیسا کہ جنگوں میں مخالفین کے خلاف کڑکا کرتے تھے۔ سفید ہاتھی کانپنے لگا آپ نے ایک ضرب لگا کر اس ہاتھی کا سر جدا کر دیا۔ اس پر سوار کندی غلام کو سر سے پکڑ لیا۔ جبرئیلؑ نے نبیؐ کو آگاہ فرمایا کہ آپ فصیل پر تشریف لے جائیں اور علیؑ سے بلند آواز میں فرمائیں کہ اسے بخش دیجئے۔ یہ آپ کے قیدی ہیں۔ علیؑ نے کندی کو چھوڑ دیا۔ کندی نے آپ سے عرض کی مجھے کیوں چھوڑ دیا۔ آپ نے فرمایا ذرا نظر اٹھا کر دیکھو سامنے کون ہے کندی نے دیکھا کہ رسولؐ خدا اور آپ کے اصحاب مدینہ کی دیوار پر کھڑے ہیں آپ نے کندی سے فرمایا کون ہے کندی نے عرض کی رسولؐ اللہ ہیں آپ نے فرمایا کہ کتنے فاصلے پر ہیں کندی نے عرض کی چالیس دن چلنے کی راہ پر ہیں۔ یہ معجزہ دیکھنے کے بعد کندی نے عرض کی ابوالحسنؑ۔ آپ کا رب، رب عظیم ہے۔ آپ کا نبیؐ نبیؐ کریم ہے آپ اپنا دستِ مبارک آگے بڑھایئے میں گواہی دیتا ہوں اللہ کے سوا کوئی چیز عبادت کے لائق نہیں اور محمدؐ اللہ کے رسول ہیں۔ آپ نے جلندی کو قتل کیا بے شمار مخلوق سمندر میں ڈوب کر مر گئی بے شمار قتل ہوئے۔ باقی مسلمان ہو گئے حضرت نے قلعہ کندی کے سپرد کیا اور جلندی کی بیٹی کی شادی کندی سے کی اور کچھ مسلمانوں کو وہاں چھوڑ دیا تاکہ انہیں تعلیم دیں۔

## سورج سے کلام

(۹) محمدؐ بن مسلم اور جابر سے روایت ہے کہ سورج نے حضرت علیؑ سے سات مرتبہ کلام کیا۔ پہلی مرتبہ سورج نے حضرت علیؑ سے اس طرح کلام کیا مسلمانوں کے امام اللہ کے ہاں میری سفارش فرمایئے کہ وہ عذاب نہ دے۔ دوسری مرتبہ کہا کہ آپ مجھے حکم دیں کہ میں آپ کے دشمن کو جلا دوں میں ان کو



ان کی پیشانیوں سے جانتا ہوں تیسری مرتبہ بابل میں آپ سے اس وقت گفتگو کی۔ جب آپ سے نماز عصر فوت ہو گئی تھی۔ امیرالمومنین نے سورج سے مخاطب ہو کر فرمایا اپنی جگہ سے پلٹ کر آجا۔ سورج نے لبیک کہا اور پلٹ کر آگیا۔ چوتھی مرتبہ حضرت علی امیرالمومنین نے فرمایا۔ اے سورج تو نے میرا کوئی گناہ دیکھا ہے۔ خدا کے حکم سے سورج گویا ہوا۔ اور عرض کی۔ میرے رب کی عزت کی قسم اگر خدا آپ کی مانند تمام مخلوق کو پیدا کرتا تو دوزخ کو پیدا نہ کرتا۔ پانچویں مرتبہ آنحضرتؐ کی وفات کے بعد جب نماز کے بارے میں اختلاف ہو گیا تو لوگوں نے حضرت علیؑ کی مخالفت کی اس وقت سورج نے کھلم کھلا کلام کیا۔ اور سورج نے کہا تھا۔ حق علیؑ کے لئے ہے۔ حق علیؑ کے ہاتھ میں ہے اور حق آپ کے ساتھ ہے قریش و دیگر افراد نے ان باتوں کو سنا۔ چھٹی مرتبہ۔ حضرت علیؑ نے سورج کو طلب کیا تھا اور وہ آپ کے لئے آب حیات کا پانی لے کر ایک برتن میں حاضر ہوا تھا اور آپ نے اس سے وضو کیا تھا۔ آپ نے دریافت فرمایا کہ تم کون ہو۔ سورج نے عرض کی۔ میں روشن سورج ہوں۔ ساتویں مرتبہ حضرت علیؑ کی شہادت کے وقت سورج حاضر ہوا آپ نے سورج سے کلام کیا۔

## سزا کے بعد

(۱۰) ابن عباس روایت کرتے ہیں کہ حضرت علیؑ امیرالمومنین کی خدمت میں ایک شخص حاضر ہوا اور عرض کی کہ میں نے چوری کی ہے جس کی سزا دے کر مجھے آپ پاک کر دیں۔ اس شخص نے حضرت امیرالمومنین کے سامنے اپنی چوری کا تین مرتبہ اقرار کیا۔ اس کے بعد آپ نے اس کا ہاتھ کاٹنے کا حکم فرمایا۔ ہاتھ کٹنے کے بعد وہ شخص اپنا کٹا ہوا ہاتھ لیکر مجلس سے باہر آیا۔ راستے میں ابن عباسؓ سے ملاقات ہوئی آپ نے اس شخص سے پوچھا تیرا ہاتھ کس نے کاٹا ہے۔ جواب میں اس شخص نے کہا میرا ہاتھ امیرالمومنین وصی سید المرسلین۔ مولائے جملہ انس و جان غالب کل غالب جو اس مخلوق میں آنحضرتؐ کو سب سے پیارے تھے علی ابن ابی طالب نے۔ ابن عباسؓ نے کہا جس نے تیرا

ہاتھ کاٹا ہے تو اسی کی اس قدر تعریف کرتا ہے۔ عرض کی وہ ذات میری تعریف سے بہت بلند ہے ان کی محبت میرے نس نس میں بسی ہوئی ہے۔ ابن عباسؓ اس شخص کو لیکر حضرت علیؑ کی خدمت میں حاضر ہوئے جو کچھ اس شخص سے سنا تھا وہ بیان کیا۔ آپ نے فرمایا بعض دوست ہمارے ایسے ہیں کہ اگر ہماری محبت میں ان کے ٹکڑے ٹکڑے بھی کر دیئے جائیں۔ تب بھی ان کے دل میں ہماری محبت کے سوا نے کچھ خیال نہ گذرے گا اور بعض دشمن ایسے ہیں۔ اگر ہم ان کو گھی اور شہد کیوں نہ چٹائیں مگر ان کا بغض ہمارے لئے اور زیادہ ہوگا۔ آپ نے اس شخص کا کٹا ہوا ہاتھ اٹھا کر کٹی ہوئی جگہ پر نصب کر دیا۔ اپنی چادر سے ڈھانپ کر چند پوشیدہ کلمات پڑھے چادر اٹھائی تو اس شخص کا ہاتھ اپنی حالت میں ٹھیک ہو گیا۔ یہ شخص ہمیشہ آپ کی خدمت میں حاضر رہا اور جہاد میں بڑھ چڑھ کر حصہ لیتا رہا آخر یہ جنگ نہروان میں جہاد کرتا ہوا شہید ہوا۔ اس شخص کا نام افلح تھا۔

## علیؑ کا حکم [۱۱]

سہیل بن خلیف بیان کرتے ہیں کہ ایک جنگ کے موقعہ پر امیر معاویہ نے دریا کے گھاٹ پر قبضہ جمالیا اور اپنے لشکر کو سختی سے حکم دیا کہ پانی کا ایک قطرہ بھی فوج علیؑ حاصل نہ کر سکے۔ حضرت علیؑ امیر المومنین نے اپنے مایۂ ناز سپہ سالار مالک اشتر کو حکم دیا کہ جو لوگ دریا کے گھاٹ پر قبضہ جمائے بیٹھے ہیں انھیں کہو کہ علیؑ تمہیں حکم دیتے ہیں کہ پانی گھاٹ سے علیحدہ ہو جاؤ۔ مالک اشتر اپنے چند ساتھیوں کے ہمراہ گئے اور وہاں پہنچ کر علیؑ کا حکم سنایا چنانچہ وہ ہٹ گئے امیر المومنین کے آدمی گھاٹ کے اندر گئے اور پانی لیکر اپنے مورچوں پر پہنچ گئے۔ اس بات کا علم امیر معاویہ کو ہوا۔ اس نے گھاٹ کے نگرانوں کو طلب کیا اور ان سے گھاٹ چھوڑنے کی وجہ دریافت کی۔ انھوں نے جواب دیا کہ ہمارے پاس عمرو بن عاص (جو کہ امیر معاویہ کے خاص آدمی تھے) آئے تھے انہوں نے کہا کہ تمہیں امیر معاویہ حکم دیتے ہیں کہ گھاٹ چھوڑ دو اس بات پر امیر معاویہ عمرو بن عاص سے ناراض ہوئے کہ کام



تم خود کرتے ہو اور نام میرا لیتے ہو۔ دوسرے دن امیر معاویہ نے جحل ابن عتاب کی نگرانی میں پانچ ہزار سپاہی دیکر گھاٹ کا نگراں مقرر کیا۔ حضرت علیؑ امیر المومنین نے مالک اشتر سے فرمایا جحل سے کہو حضرت علیؑ تمہیں حکم دیتے ہیں گھاٹ چھوڑ دو مالک اشتر نے ایسا ہی کیا۔ جحل نے گھاٹ چھوڑ دیا امیر المومنین کے سپاہ اپنی ضرورت کے مطابق پانی لیکر واپس پہنچے۔ امیر معاویہ کو اس کی اطلاع ملی تو جحل کو طلب کیا کہ تم نے گھاٹ کیوں چھوڑا جحل نے جواب دیا آپ کے فرزند یزید آئے تھے اور مجھے آپ کا نام لیکر کہا کہ آپ کی طرف سے حکم ہے کہ گھاٹ چھوڑ دیا جائے۔ امیر معاویہ نے یزید کو طلب کیا دریافت کرنے پر پتہ چلا کہ یزید تو وہاں گیا ہی نہیں۔ امیر معاویہ سخت پریشان ہوئے آخر انہوں نے حکم دیا کہ کل کوئی شخص بھی آئے کسی طرح بھی اس کی بات نہ ماننا۔ اگرچہ میں خود بھی کیوں نہ آجاؤں جب تک اس سے میری انگوٹھی نہ لے لو۔ جحل امیر معاویہ کی طرف سے سخت حکم سننے کے بعد پہلے سے بھی زیادہ سواروں کو ساتھ لیکر گھاٹ کی نگرانی کرنے لگا اور دل میں سوچ لیا کہ جب تک امیر معاویہ کی انگوٹھی نہ لے لوں گا اس وقت تک گھاٹ نہیں چھوڑوں گا۔ حضرت علی امیر المومنین نے مالک اشتر کو طلب فرمایا اور حکم دیا کہ جحل سے جاکر کہو کہ علیؑ حکم دیتے ہیں کہ گھاٹ سے علیحدہ ہو جاؤ مالک اشتر نے جحل کو حکم دیا وہ گھاٹ سے علیحدہ ہو گیا مالک اشتر کے ساتھیوں نے پانی بھرا اور سب واپس پلٹے امیر معاویہ کو اس کی اطلاع ملی۔ امیر معاویہ نے جحل کو طلب کیا۔ جواب طلبی پر جحل نے امیر معاویہ کی انگوٹھی معاویہ کو دکھائی تو اس نے انگوٹھی والے ہاتھ مارا اور کہا یہ میری ہی انگوٹھی ہے اور کہا کہ یہ علیؑ کی محبت میں سے ایک محبت ہے۔

## آل نوحؑ کا ایک سوال [۱۲]

کتاب علوی بصری میں ہے کہ یمن کی ایک جماعت آنحضرتؐ کی خدمت میں حاضر ہوئی اور آپؐ کی خدمت میں عرض کی ہم گذشتہ امتوں کے بقایا لوگ ہیں جو آل نوحؑ سے تعلق رکھتے تھے۔ ہمارے نبیؑ کا ایک وصی تھا جس کا نام سامؑ تھا اس نے اپنی کتاب

میں آگاہ کیا ہے کہ ہر نبی کا ایک معجزہ ہوتا ہے اور اس کا ایک وصی بھی ہوتا ہے جو اس کا قائم مقام ہوتا ہے آپ کے وصی کون ہیں ۔ آنحضرتؐ نے اپنے ہاتھ سے حضرت علی کی طرف اشارہ کیا اس جماعت نے عرض کی یا محمدؐ اگر ہم علیؑ سے اس بات کا سوال کریں کہ ہمیں سامؑ بن نوحؑ دکھلا دیں تو کیا آپ ایسا کر سکتے ہیں ۔ آنحضرتؐ نے فرمایا ہاں اللہ کے حکم سے ایسا ہو سکتا ہے ۔ آنحضرتؐ نے حضرت علیؑ سے فرمایا اے علیؑ ان کے ساتھ مسجد میں چلے جاؤ ۔ محراب کے پاس زمین پر پاؤں مارو ۔ حضرت علیؑ ان لوگوں کے ساتھ مسجد میں گئے ۔ محراب رسول اللہ کے اندر تشریف لے گئے جو مسجد کے اندر تھا ۔ دو رکعت نماز پڑھی ۔ نماز سے فارغ ہونے کے بعد زمین پر پاؤں مارا ۔ زمین پھٹی ۔ زمین کے اندر سے قبر اور تابوت ظاہر ہوا ۔ تابوت کے اندر سے ایک بزرگ کھڑا ہوا ۔ جس کا چہرہ چودہویں رات کے چاند کی طرح چمکتا تھا ۔ جو سر اور داڑھی سے یکدم مٹی جھاڑ رہا تھا ۔ یہ بزرگ خدا کے حکم سے گویا ہوا حضرت علی کو سلام کیا اور کہا اشھد ان لا الہ الا اللہ و ان محمداً رسول اللہ میں سام بن نوح گواہی دیتا ہوں خدا کے سوائے کوئی عبادت کے لائق نہیں ۔ محمدؐ اللہ کے رسول اور رسولوں کے سردار ہیں ۔ آپ علی ہیں محمدؐ کے وصی ہیں ۔ جو اوصیا کے سردار ہیں ۔ میں نوحؑ کا فرزند سام ہوں ۔ اس جماعت نے اپنے صحائف کھولے ۔ اس بزرگ کو ویسا پایا جیسے ان کے صحائف میں اس کے اوصاف بیان کئے تھے ۔ اس جماعت کے لوگوں نے حضرت علی کی خدمت میں عرض کی اب ہم یہ چاہتے ہیں کہ یہ (سامؑ) اپنے صحائف میں سے کوئی سورہ تلاوت کرے ۔ حضرت سامؑ نے پڑھنا شروع کیا حتیٰ کہ ایک سورہ ختم ہو گیا ۔ پھر سامؑ نے علیؑ پر سلام کیا اور حضرت سام پہلے کی طرح سو گئے دیکھتے ہی دیکھتے زمین آپس میں مل گئی ۔ تمام حقیقت کو جماعت کے تمام افراد نے جب اپنی آنکھوں سے سب کچھ دیکھ لیا تو ان سب نے بیک وقت کہا ۔ اللہ کا دین اسلام ہے یہ تمام لوگ مسلمان ہو گئے ۔

(بحوالہ عمدۃ المطالب جلد اوّل)



## (۱۳) نماز عصر اور سورج

اصول کافی نے بیان کیا ہے جس کی روایت حضرت حسینؑ بن علیؑ تک دیتے ہوئے روایت کرتے ہیں کہ جب حضرت علی امیر المومنین نہروان کی جنگ سے واپس ہوئے اس وقت بغداد شہر کی بنیاد نہیں پڑھی تھی وہاں آپ نے ایک مقام پر نماز ادا فرمائی ۔ نماز کے بعد آپ اس مقام سے روانہ ہوئے ۔ بابل کی سرزمین میں داخل ہوتے اس وقت نماز عصر کا وقت ہو چکا تھا لشکر کے بعض افراد نے کہا کہ نماز کا وقت ہو چکا ہے یہاں نماز ادا کرنا مناسب ہے ۔ جس کے جواب میں آپ نے فرمایا یہ زمین تین مرتبہ پہلے بھی تباہ ہو چکی ہے چوتھی مرتبہ پھر تباہ ہو گی میرے لئے جائز نہیں کہ میں اس سرزمین پر نماز ادا کروں ۔ تم میں سے جو شخص نماز پڑھنا چاہے وہ پڑھ لے لشکر میں سے چند منافقین نے کہنا شروع کر دیا کہ علیؑ خود نماز تو پڑھتے نہیں ہیں آپ خاموشی سے سنتے رہے ۔

جویریہ بن مسر عبدی کا بیان ہے کہ میں حضرت علی امیر المومنین کے ساتھ رہا اور میں نے قسم اٹھا رکھی تھی کہ جب تک امیر المومنین نماز نہیں پڑھیں گے اس وقت تک میں بھی نماز نہیں پڑھوں گا ۔ آپ نے بابل کی سرزمین کو عبور کیا اس وقت سورج غروب ہو چکا تھا ۔ افق پر سرخی ظاہر ہو چکی تھی اس وقت حضرت علیؑ نے مجھ سے فرمایا اے جویریہ پانی لاؤ ۔ میں نے پانی کا برتن آپ کی خدمت میں پیش کیا آپ نے وضو فرمایا ۔ آپ نے مجھ سے فرمایا اذان کہو ۔ میں نے عرض کی اب تو عشا کی نماز کا وقت ہو چکا ہے آپ نے فرمایا نہیں عصر کی اذان کہو ۔ پھر فرمایا اقامت کہو میں ابھی اقامت کہہ ہی رہا تھا کہ میں نے دیکھا کہ آپ کے دونوں لب متحرک ہوئے آپ کی زبان مبارک سے ایسا کلام جاری ہوا جس کو میں قطعی طور پر نہ سمجھ سکا ۔ اسی اثنا میں سورج پورے کا پورا دوبارہ لوٹ آیا ۔ ایسا معلوم ہوا کہ عصر کا وقت آگیا ہے ۔ حضرت نماز کے لئے کھڑے ہوئے تکبیر کہی اور نماز

کی طرف سے آتا ہے اور کبھی مغرب کی طرف سے آتا ہے۔ بس جس سوار کے
پاس سے گذرتا ہے اسے نوک چبھو دیتا ہے اور جس کو دیکھتا ہے اس کو مار دیتا
ہے یا چوٹ لگا دیتا ہے یا منہ کے بل گرا دیتا ہے یا یہ کہہ دیتا ہے کہ مر جا تو وہ
مر جاتا ہے۔ بس اس کے سامنے سے کوئی بچ نہیں سکتا۔ جابرؓ کہتے ہیں کہ
میں نے اس کے قول سے تعجب کیا۔

## جنگ خیبر میں ۱۰۸

کوکب دری کے مولف محمد صالح الحنفی السنی بیان
کرتے ہیں کہ رواۃ ثقات سے مروی ہے کہ جس وقت
علی نے یوم خیبر مرحب کو دو ٹکڑے کر دیا تو جبرئیلؑ ہنسنے اور تعجب کرتے ہوئے
آنحضرتؐ کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ رسولؐ خدا نے ارشاد فرمایا۔ اس
ہنسی کا کیا سبب ہے عرض کی یا رسولؐ اللہ میری ہنسی کا سبب تو یہ ہے کہ
ملائکہ علیؑ کے حملوں پر تعجب کر رہے ہیں اور لا فتیٰ الا علی لا سیف الا
ذو الفقار کے نعرے لگا رہے ہیں اور میری حیرانی اور تعجب کا باعث
یہ ہے کہ جب مجھے قدرت نے حکم دیا کہ قوم لوط کے ساتوں شہروں کو برباد کر دو
تو میں نے قدرت خدا اور رمز خدا سے ساتوں شہروں کو ساتویں طبقہ
زمین سے اکھاڑ کر ساتویں آسمان تک بلند کر لیا اور صبح تک ایک بازو پر
اٹھائے رکھا پھر میں نے سب کو الٹ دیا۔ اور تباہ کر دیا اور آج صبح
جس وقت علیؑ نے تکبیر ہاشمی بلند کی اور ضرب حیدری لگائی جو قوت
الہیہ سے موید تھی اور مرحب اور اس کے گھوڑے کو دو ٹکڑے کر دیا تو
مجھے حکم ہوا کہ میں علیؑ کی تلوار کی باقی چوٹ کو روک لوں ایسا نہ ہو کہ
زمین دو ٹکڑے ہو جائے۔ علی کی بقیہ چوٹ میرے ہاتھ کے
ساتوں شہروں سے زیادہ بھاری تھی حالانکہ اسرائیلؑ و میکائیلؑ
علیؑ کے ہاتھ کو پکڑے ہوئے تھے۔



## یہ علیؑ کا کام ہے ۱۰۹

ملفوظات خواجہ بندہ نواز گیسو درازؒ ناشر
نفیس اکیڈیمی کراچی صفحہ ۲۲۸ پر دعاؤں
کی تاثیر کے عنوان سے مولا علیؑ مشکل کشا کا ایک معجزہ تحریر کیا ہے کہ حضرت
علیؑ عشاء کی نماز کے بعد مسجد سے گھر واپس جا رہے تھے۔ راستے میں
ایک ہاتھ کٹا آدمی آپ کے سامنے آکر رونے لگا اور فریاد کی آپ کو اس
شخص کی حالت پر ترس آگیا۔ آپ نے اس کا کٹا ہوا ہاتھ کٹی ہوئی جگہ
پر رکھ کر کچھ پڑھا۔ آپ کی دعا سے اس کا ہاتھ جیسا تھا ویسا ہی ہو گیا
وہ شخص بہت خوش ہوا۔ اور بہت منت سماجت کر کے حضرت علیؑ
سے پوچھنے لگا کہ آپ نے کون سی دعا پڑھی ہے جس سے یہ ہاتھ درست
ہو گیا اس شخص کے بے حد اصرار پر آپ نے بتایا کہ میں نے فاتحہ پڑھی ہے
وہ شخص بہت خوش ہوا اور جی میں کہنے لگا کہ اب میں جب بھی فاتحہ
پڑھوں گا میرا ہاتھ ٹھیک ہو جائے گا۔ اس طرح اس نے دوسری مرتبہ
پھر چوری کی۔ اور پکڑا گیا پھر سزا کے طور پر اس کا ہاتھ کاٹا گیا۔ ہاتھ کٹنے
کے بعد اس نے کٹے ہوئے ہاتھ کو اس جگہ پر رکھ کر فاتحہ پڑھی مگر اس کا ہاتھ
درست نہ ہوا۔ آخر دوبارہ حضرت علیؑ کی خدمت میں حاضر ہوا اور سب
کچھ بیان کیا کہ یا علیؑ میرا ہاتھ پھر کاٹ دیا گیا ہے میں نے فاتحہ پڑھی مگر کوئی
اثر نہیں ہوا۔ خدا کے لئے مجھے بتائیے کہ آپ نے فاتحہ کے ساتھ اور کچھ
کیا پڑھا تھا جس سے ہاتھ درست ہو گیا تھا۔ آپ نے فرمایا میں نے فاتحہ
کے سوا کوئی چیز نہیں پڑھی۔ آپ نے فرمایا اگر اس مرتبہ تیرا ہاتھ ٹھیک
ہو جائے تو کیا وعدہ کرتا ہے۔ کہ آئندہ کبھی چوری نہیں کرے گا اس شخص نے
وعدہ کیا کہ آئندہ کبھی چوری نہیں کروں گا۔ آپ نے اس سے توبہ کرائی اور
پھر اس کا کٹا ہوا ہاتھ اس جگہ پر رکھ دیا آپ کے حکم سے دوبارہ اس کا ہاتھ

درست ہوگیا۔

## حضرت اسماءؓ بنت ابوبکرؓ ۱۱۰

ملفوظات خواجہ بندہ نواز گیسو درازؒ ناشر نفیس اکیڈمی کراچی صفحہ ۲۷۸ پر مولا علیؑ مشکل کشا کا یہ معجزہ درج کیا ہے۔ صحابہ کرام میں جس قدر فضائل اور کرامات امیر المومنین حضرت علیؑ کرم اللہ وجہہ سے منسوب ہیں اتنی دوسرے صحابہ سے نہیں۔ عرائس میں لکھا ہے کہ حضرت اسماء بنت حضرت ابوبکرؓ سے مروی ہے کہ ایک دن عصر کی نماز پڑھنے کے لئے امیر المومنین حضرت علیؑ مسجد نبوی میں تشریف لائے تو اس وقت آفتاب غروب ہو رہا تھا۔ علیؑ نے اللہ سے دعا مانگی کہ تھوڑی دیر کے لئے آفتاب لوٹ جائے تاکہ میں عصر کی نماز پڑھ لوں۔ لوگوں نے دیکھا کہ واقعی مسجد کی دیوار پر آفتاب کی روشنی چمکنے لگی اور علیؑ نے نماز پڑھ لی اور پھر آفتاب غروب ہو گیا۔ فردوسی طوسی نے ایک شعر میں دعویٰ کیا ہے کہ تمام انبیاء جو معجزہ رکھتے تھے علی کرامت کی شکل میں ان کو رکھتے تھے۔

## حضرت اسماءؓ سے روایت ۱۱۱

ملفوظات خواجہ بندہ نواز گیسو دراز ناشر نفیس اکیڈمی کراچی میں درج ہے کہ عرائس میں حضرت اسماءؓ اور دیگر شخصیتوں کے حوالے سے ایسی بہت سی روایتیں حضرت علیؑ کی کرامت سے متعلق منسوب کی گئی ہیں مثلاً حضرت اسماء روایت کرتی ہیں کہ امیر المومنین حضرت علیؑ آنکھیں بند کر کے تلوار چلاتے تھے اور مجال نہیں کہ کسی موافق کو غلطی سے اس کی ضرب لگ جائے۔



عرائس میں درج ہے کہ جنگ صفین سے جب حضرت علیؑ واپس ہوئے تو معاویہ نے راہ بر کو تیس ہزار اشرفی رشوت کے طور پر اس بات کے لئے دینا منظور کیا کہ راستہ میں وہ یا تو حضرت علیؑ کو کہیں غرقاب کر دے یا کسی بے آب و گیاہ جگہ پہنچا کر ان کی ہلاکت کا باعث ہو۔ چنانچہ اس نے ایک عمیق دریا کے کنارے پہنچا دیا۔ حضرت علیؑ نے دریا کے کنارے پر کھڑے ہو کر دیکھا کہ پایاب نہیں ہے۔ لشکر کے تباہ ہونے کا اندیشہ ہے انھوں نے اپنے رکاب دار قیصر کو بلایا اور کہا کہ اس بلندی پر جا کر آواز دو کہ اے جمجمہ! یہ پکارتے ہی چاروں طرف سے لبیک لبیک کی آوازیں بلند ہوئیں قیصر نے عرض کی یا امیر المومنین یہ تو ہر طرف سے لبیک لبیک کی آواز آ رہی ہے کسے پکاروں حضرت علیؑ نے فرمایا کہ پکارو اے جمجمہ ابن کرکرت۔ اس نے یہی نام لیکر پکارا۔ پھر بھی ہزاروں آوازیں جواب میں آئیں۔ پھر آپ نے فرمایا اے قیصر پکارو اے جمجمہ ابن کرکرت الملاح۔ جب یہ نام پکارا تو اس نام پر ایک شخص کی آواز آئی۔ قیصر نے پوچھا دریا پایاب کہاں ہے۔ اس نے بتایا کہ فلاں مقام پر ہے۔ حضرت علی اپنے لشکر کو لئے اس مقام پر آئے اور باحفاظت پار اتر گئے۔ وہاں سے آگے بڑھنے کے بعد معاویہ کے آدمی راہ بر نے ان کو بے آب و گیاہ راہ پر ڈال دیا۔ پانی اس جگہ سے بہت دور پیچھے چھوٹ گیا تھا اور آگے کہیں پانی نہ تھا۔ لشکر پھر خطرے میں پڑ گیا حضرت علیؑ نے پھر قیصر کو کہا آگے کی طرف دیکھو کہیں پانی ہے۔ قیصر ادھر ادھر دوڑا۔ دیکھا کہ ایک نہر صحرا سے ہو کر بہہ رہی ہے اور امیر المومنین علیؑ اس جگہ پر موجود ہیں اور اپنے گھوڑے کو پانی پلا رہے ہیں۔ پھر رک کر قیصر سے فرمایا کہ اس میں سے ایک پیالہ پانی نکال کر چکھنے کے لئے دو۔ پانی کو زبان سے لگانے کے بعد آپ نے فرمایا کہ یہ تو شور اور نمکین پانی ہے۔ لشکر اور چوپائے اس پانی کو کیسے پئیں گے۔ پھر قیصر سے فرمایا اس پہاڑ کے اوپر

جاکر دیکھو۔ قیصر پہاڑ پر گیا۔ وہاں دیکھا کہ میٹھے پانی کا چشمہ پہاڑ پر رواں ہے اور حضرت علیؑ اُس جگہ کھڑے ہوئے گھوڑے کو پانی پلا رہے ہیں۔
قیصر نے کہا یا علیؑ آپ تو مردوں کو زندہ کرتے ہیں اور صحرا اور پہاڑ پر پانی پیدا کرتے ہیں۔ آپ کو ابھی لوگ لشکر میں دیکھتے ہیں اور آپ اسی لمحہ صحرا میں نہر کے کنارے ملتے ہیں۔ آپ تو خدا معلوم ہوتے ہیں۔ حضرت علیؑ نے اس کا کافرانہ جملہ سن کر تلوار سے اس پر حملہ کیا لیکن وہ بھاگ گیا۔

## ۱۱۲ رسولؐ اور علیؑ کا چہرہ

جوامع الکلم کے عنوان سے خواجہ بندہ نواز گیسو درازؒ کے ملفوظات نفیس اکیڈمی کراچی نے ایک خوبصورت کتاب کی شکل میں شائع کئے ہیں۔ پڑھنے والوں کی دل چسپی اور ایمان کی تازگی کے لئے صفحہ ۲۰۴ سے مولا علیؑ مشکل کشا کی ایک نمایاں فضیلت نقل کر رہا ہوں یہ مخصوص فضیلت آپ کے حصہ میں آئی چونکہ مشکل کشائی ہر دور میں آپؑ سے ہی ہے۔
حضرت مخدوم نے بیان فرمایا رسول اللہؐ ایک صبح کو نماز کے بعد مصلہ پر گھوم کر بیٹھ گئے اور تمام لوگوں سے ارشاد فرمایا کہ آؤ میرا چہرہ دیکھو تمام لوگ آئے اور رسولؐ خدا کے روئے مبارک کی زیارت کی لیکن امیر المومنین حضرت علیؑ اپنی جگہ پر بیٹھے رہے دوسرے دن علی کرم اللہ وجہہ اسی طرح مصلہ پر گھوم کر بیٹھ گئے اور تمام لوگوں سے کہا آکر میرا چہرہ دیکھو۔ لوگوں نے رسولؐ خدا سے عرض کی کہ علیؑ کیا کہہ رہے ہیں۔ پیغمبر اعظم نے فرمایا علیؑ جو کچھ کہہ رہے ہیں اس کے مطابق کرو۔ سب لوگ آئے اور علیؑ کا چہرہ دیکھا بعد میں حضرت ابوبکرؓ نے رسولؐ خدا سے پوچھا کہ اس میں کیا راز ہے۔ یا رسولؐ اللہ کل آپ نے مصلی پر بیٹھ کر لوگوں کو اپنا چہرہ دیکھنے کے لئے



بلایا تھا ہم سب لوگ آئے اور آپ کے چہرے کو دیکھا لیکن علیؑ اپنی جگہ پر بیٹھے رہے۔ آج علیؑ نے اس طرح سب لوگوں کو مصلی پر بیٹھ کر بلایا کہ میرا چہرہ دیکھو۔ ہم سب گئے اور ان کا چہرہ دیکھا۔ لیکن آپ تشریف نہیں لے گئے۔ آخر اس میں کیا راز ہے ۔ رسولؐ خدا نے فرمایا کہ کل رات کو عالم قدسی سے ایک صورت جلوہ افروز ہوئی تھی اور وہ آکر مجھ سے بغل گیر ہوئی۔ اس کے بغل گیر ہونے سے جو لذت ٹھنڈک اور آرام میں نے اپنے سینہ و دل میں محسوس کیا وہ بیان نہیں کیا جا سکتا۔ اس کو صاحب ذوق ہی سمجھ سکتا ہے میں نے خداوند کریم سے پوچھا یہ کرم میرے ہی لئے مخصوص ہے یا دوسروں کے لئے بھی جواب ملا کہ انبیاء کے درمیان یہ صرف تمہارے ہی لئے تھا میں نے اس سعادت میں کسی نبی کو شریک نہیں کیا پھر میں نے پوچھا اس سعادت میں سے کسی اور کو حصہ ملے گا جیسا کہ میری عادت ہے کہ جو کچھ آپ مجھے عنایت کرتے ہیں میں اپنی اُمت کا بھی حصہ اس میں سے چاہتا ہوں۔ جواب ملا کہ اپنے چاروں یاروں میں سے کسی ایک کو لاؤ۔ سب سے پہلے اے ابوبکر میں تم کو لیکر گیا۔ فرمان باری ہوا اس کو واپس کردو پھر میں عمرؓ کو لیکر گیا۔ ارشاد ہوا اسے واپس کردو پھر میں عثمانؓ کو لیکر گیا ارشاد ہوا اسے بھی واپس کردو ۔ آخر میں جب علیؑ کو لیکر گیا تو ارشاد ہوا ان ہی کو میں چاہ رہا تھا۔ پھر وہی صورت علی پر جلوہ فگن ہوئی۔ علی کو اپنے آغوش میں لے لیا اور پھر مجھے بھی اپنے آغوش میں لے لیا اس مرتبہ کی لذت اور ٹھنڈ پہلے سے بھی ہزار گنا زیادہ تھی۔

## ۱۱۳ حضرت داؤدؑ اور نام علیؑ

جناب الحاج صائم چشتی السنی الحنفی اپنی مایہ ناز تصنیف مشکل کشا جلد

اوّل صفحہ ۱۱۱ پر مستند حوالے کے ساتھ درج کرتے ہیں کہ حضرت امیر خسروؒ فرماتے ہیں میرے شیخ معظم عالیجناب خواجہ نظام الدین اولیاءؒ نے ارشاد فرمایا کہ ایک مرتبہ رسولؐ کریم کی خدمت میں حضرت داؤدؑ کی بابت بیان ہو رہا تھا کہ آپ کے ہاتھ میں لوہا نرم ہو جاتا تھا اور پھر آپ اس سے زرہ تیار کر لیتے تھے۔ رسولؐ کریم نے ارشاد فرمایا جب داؤد علیہ السلام ہاتھ میں لوہا لیا کرتے تھے تو حضرت علیؑ کا نام لیا کرتے تھے اور لوہا آپ کے ہاتھوں میں نرم ہو جاتا تھا کتنی بڑی بات ہے کہ حضرت داؤد اللہ کے نبی ہونے کے باوجود بھی اپنے معجزے کے وقت علیؑ کا نام لیتے تھے اور لوہا نرم ہو جاتا تھا۔

## تخلیق آدمؑ سے قبل ۱۱۴

میرے نزدیک مولا علیؑ مشکل کشا شیر خدا کا اس سے بڑھ کر اور کیا معجزہ ہو گا کہ جب کچھ بھی نہ تھا اس وقت بھی آپ کا نور تھا۔ نافہم نا سمجھ سکیں گے اور ان کو سمجھانا میری مراد نہیں بلکہ حب دار مولا علیؑ کے ایمان کو تازہ کر کے خیر حاصل کرنا ہے جناب الحاج صائم چشتی اپنی مشہور و معروف مستند کتاب میں مختلف حوالوں کے ساتھ علی کو نور ماننے والوں کو چیلنج کے ساتھ مستند ترین اہلسنت روایت کی مدد سے تحریر کرتے ہیں کہ حضرت سلمانؓ نے روایت کی ہے کہ میں نے رسولؐ اللہ کو یہ فرماتے سنا ہے کہ میں اور علی تخلیق آدمؑ سے چودہ ہزار برس پہلے ایک نور کی صورت میں اللہ تبارک تعالےٰ کے حضور میں موجود تھے پھر جب اللہ نے آدم کو پیدا کیا تو اس نور کو دو اجزا میں تقسیم فرمایا۔ چنانچہ ایک جز میں اور ایک جز علی ہیں۔

## نعرہ حیدری کی قوت ۱۱۵

امیر خسروؒ فرماتے ہیں کہ میرے آقائے نعمت نے پھر یہ حکایت بیان فرمائی کہ ایک مرتبہ



امیر المومنین حضرت علیؑ نے شام کی طرف چڑھائی کی تو کامیابی کے آثار نہ دیکھ کر آپ نے نعرہ مارا جس سے تمام ملکوت میں تہلکہ مچ گیا اور فرشتے تسبیح بھول گئے اور بارگاہ الٰہی میں عرض پرداز ہوئے کہ الٰہی یہ کیسی آواز ہے جس سے ہمارا کام بھی چھوٹ گیا۔ فرمان الٰہی ہوا یہ علیؑ کا نعرہ ہے جو ہم سے امداد کا طالب ہے جا کر اس کی معاونت کرو اسی طرح امیر خسروؒ فرماتے ہیں کہ میرے شیخ خواجہ نظام الدینؒ نے ایک مرتبہ ارشاد فرمایا کہ امیر المومنین کو اسد اللہ اس لئے کہتے ہیں کہ آپ کو یہ خطاب آسمان سے حاصل ہوا۔ یعنی اللہ نے فرمایا علی میرا شیر ہے اور پھر فرمایا کہ علی نعرہ لگاتے تو اس نعرہ کی ہیبت سے چرند پرند اور درند ہلاک ہو جاتے۔

اس حقیقت سے انکار ممکن نہیں کہ جب بھی دشمن سے مقابلے کے وقت نعرہ حیدری بلند ہوتا ہے تو دشمن اپنے ہوش و حواس کھو بیٹھتا ہے۔ جب بھی کوئی حب دار نام علی لیتا ہے تو مصائب و پریشانی سے نجات پاتا ہے ہر مشکل پر مصیبت میں کام آنے والا نام علی اور علی ہی ہے۔

## شب معراج علی کی آواز ۱۱۶

شیعہ سنی دونوں بھائی بڑے فخر کے ساتھ بیان کرتے ہیں اور منافق انکار کرتے ہیں ان سے تو ہمیں کوئی کلام نہیں جو معراج ہی سے انکار کرتے ہیں۔ سنی شیعہ دونوں کتب میں کثرت سے روایت موجود ہے کہ خداوند کریم نے شب معراج اپنے پیارے حبیبؐ سے علی کی زبان میں علی کی آواز میں کلام کیا۔ ارجح المطالب صفحہ ۶۲۹ اور دور جدید کے عالم الحاج صائم چشتی اپنی مایہ ناز تصنیف مشکل کشا میں تحریر کرتے ہیں۔

عبد اللہ بن عمرؓ سے منقول ہے کہ میں نے جناب رسولؐ خدا سے سنا

لوگوں نے حضرتؐ سے پوچھا یا رسول اللہ شب معراج اللہ تعالیٰ نے آپ سے کس کی آواز کے ساتھ کلام کیا تھا۔ فرمایا علیؑ کی آواز کے ساتھ میں نے عرض کی اے میرے پروردگار تو مجھ سے باتیں کر رہا ہے یا یہ کہ علیؑ فرمایا اے احمدؐ میں ایک ایسی چیز ہوں کہ کس چیز کے ساتھ میرا قیاس نہیں کیا جا سکتا اور میں لوگوں جیسا نہیں اور نہ کوئی شے میرے مشابہ ہے میں نے تجھے اپنے نور سے پیدا کیا ہے اور علیؑ کو تیرے نور سے پیدا کیا ہے میں تیرے دل کے بھید سے واقف ہوں تیرے قلب میں علی سے زیادہ کسی کی محبت نہیں پس میں اسی کی آواز سے تیرے ساتھ ہمکلام ہوا تاکہ تیرے دل میں تسلی رہے۔ مشکل کشا کا اس سے بڑا اور کیا معجزہ ہو سکتا ہے کہ خداوند عالم نے آپ ہی کی زبان میں کلام کرنا پسند فرمایا۔

## ۱۱۷ نصرتِ علیؑ سے

مولا علی مشکل کشا کی روشن کرامات میں سے یہ بھی ہے کہ ہر مقام پر نام علیؑ نظر آتا ہے عرش ہو یا فرش ہر مقام علی علی ہے۔ الحاج صائمؒ چشتی السنی الحنفی اپنی کتاب مشکل کشا میں سند حوالوں کے ساتھ حضرت ابی حمراء سے روایت کرتے ہوئے تحریر کرتے ہیں کہ جب آنحضرتؐ معراج کی شب آسمانوں کی طرف گئے تو آپ نے اوپر نظر اٹھا کر دیکھا تو عرش کے پائے پر یہ لکھا ہوا پایا کہ محمد اللہ کے رسولؐ ہیں اور انہیں علی کے ذریعہ سے امداد و نصرت فرمائی گئی۔

حضرت ابن عباسؓ بیان کرتے ہیں کہ ہم لوگ آنحضرتؐ کی خدمت میں حاضر تھے ایک پرندہ آیا جس کے منہ میں سبز بادام تھا اس نے وہ بادام حضور کی گود میں پھینکا تو آپؐ نے اُسے اٹھا کر چوما اور پھر اُسے توڑا تو کیا دیکھتے ہیں کہ اس کے اندر ایک سبز کپڑا ہے جس پر سنہری حروف میں لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ لکھا ہوا ہے اور اس کے ساتھ ہی



یہ بھی تحریر ہے کہ میں نے علی کے ذریعہ آپ کی مدد کی ہے۔

## ۱۱۸ آسمانوں پر نکاح

تخلیق آدم سے لیکر اب تک اور روز قیامت تک کیا یہ سعادت کسی کے حصہ میں آئی کہ کسی شخص کا نکاح عرش پر آسمانوں پر ہوا تھا تو جواب میں نہ ملے گا۔ گو کہ بڑے بڑے انبیاء، بڑے بڑے اولیاء، بڑے صاحب ایمان حضرات گذرے مگر یہ مولا علی مشکل کشا کا ہی ایک معجزہ ہے یہ خدا کی مولا علی پر عنایت ہے کہ آپ کا نکاح اس زمین سے قبل آسمانوں پر کر کے آپ کو وہ شرف وہ بلندی عطا کی جس سے ہر ایک محروم ہے، ہر ایک بے بس و عاجز ہے چونکہ میرے نزدیک یہ شرف کس طرح بھی ایک بہت بڑے معجزے سے کم نہیں اس لئے قارئین کی دلچسپی کے لئے تحریر کر رہا ہوں۔

حب دار اہلبیت الحاج صائم چشتی اپنی مشہور تصنیف مشکل کشا میں مختلف مستند ترین روائیتوں کے ساتھ تحریر کرتے ہیں کہ حضرت جبرئیلؑ نے بارگاہ رسالتؐ میں حاضر ہو کر عرض کیا اور جنت کے سفید ریشمی کپڑے کا ٹکڑا جو وہ اپنے ساتھ لائے تھے پیش کیا۔ اس ریشمی کپڑے پر نور سے دو سطریں مرقوم تھیں رسول اللہ نے جبرئیلؑ سے پوچھا اے برادر مکتوب کا مضمون کیا ہے۔

جبرئیلؑ نے عرض کی یا رسولؐ اللہ اللہ نے آپ کو تمام مخلوق میں برگزیدہ فرمایا ہے اور آپ کے لئے بھائی اور ساتھی کا انتخاب فرمایا ہے اور فاطمہؑ کو اس کے سپرد کر دیا آپ فاطمہؑ کے ساتھ اس کا عقد فرمائیں اور اسے اپنی دامادی میں قبول فرمائیں۔

اللہ تعالیٰ نے مجھے حکم دیا اے جبرئیلؑ میں نے اپنی کنیز فاطمہؑ بنت محمدؐ

کے ساتھ اپنے بندہ خاص علی مرتضوی کا نکاح کر دیا ہے تو بھی اس نکاح
مبارک کو ملائکہ کرام میں منعقد کرہیں نے اللہ کے حکم کے مطابق ان دونوں برگزیدہ
ہستیوں کا عقد نکاح کر کے تمام ملائکہ کو گواہ کیا اور یہ تمام واقعہ دستاویز
کی صورت میں اس ریشمی کپڑے پر مرقوم کر دیا ہے اور مجھے حکم دیا گیا تھا کہ اسے
آپ کی خدمت میں پہنچا دوں۔

نزہتہ المجالس میں مزید روایت بھی موجود ہے حضورؐ نے علی سے
فرمایا کہ جبرئیل مجھے خبر دے رہے ہیں کہ اللہ نے میری بیٹی فاطمہؑ کو تمہاری
زوجیت میں دیدیا ہے اور ان کے نکاح پر چالیس ہزار فرشتوں کو گواہ
بنایا اور شجر طوبیٰ کو حکم دیا ان پر موتی یاقوت اور زیورات و ملبوسات کو نثار
کریں ۔ مزید تفصیلات الصواعق المحرقہ ۔ البیان والتبین ، نزہتہ المجالس
ریاض النفرۃ ارجح المطالب ودیگر کتب میں دیکھیئے۔

## مشکل کشا کا دعویٰ ۱۱۹

حضرت مولانا محمد عبدالسلام قادری السنی الحنفی اپنی کتاب شہادت نواسہ سید الابرار
میں صفحہ ۱۴۳ پر مولا علی مشکل کشا کے فضائل کے لئے بیان کرتے ہوئے لکھتے
ہیں جو کہ میرے نزدیک مشکل کشا کا سب سے بڑا معجزہ ہے کیونکہ کسی ہستی میں
اتنی جرأت نہیں ہے کہ وہ اعلانیہ اتنا بڑا دعویٰ کرے۔

حضرت سیدنا ابو الطفیل عامر روایت کرتے ہیں کہ میں نے خود اپنی کانوں سے علیؑ
کو یہ فرماتے سنا۔ مجھ سے پوچھو اللہ تعالیٰ کی قسم قیامت تک جو ہونے والا ہے
میں تم کو بتاؤں گا تم مجھ سے نہیں پوچھ سکو گے میں تمہیں سب کچھ بتا دوں گا
حضرت سعید بن مسیبؓ روایت کرتے ہیں ہمارے زمانے میں سوائے علی کے کوئی ایسا نہ
تھا جس نے یہ فرمایا ہو۔ پوچھو ،، لو مجھ سے جو کچھ پوچھنا ہے میں تم کو خبر دے گا۔
مولف کتاب مزید آگے لکھتے ہیں کہ ثابت ہوا حضرت مولیٰ علی المرتضیٰ قیامت



تک کے احوال کی خبر رکھتے تھے اور اسی لئے بالاتفاق تمام علوم سمندر رکنار آپ
ہی ہیں اور تمام علم کی نہریں ان ہی کے چشمہ سے چلی ہیں ۔ ولی ۔ قطب ، غوث
ابدال ، اوتار ، درویش ، قلندر ، سالک ، قادری ، نقشبندی ، سہروردی
چشتی ، معرفت ، حقیقت ، طریقت ، شریعت ، یہ سب علم کی نہریں باب
مدینتہ العلم کے فیض رساں ہیں۔

## علی قرآن ناطق ہیں ۱۲۰

حضرت مولانا محمد عبدالسلام قادری الحنفی السنی اپنی کتاب شہادت نواسہ سید الابرار
میں لکھتے ہیں مولا علی کا یہ معجزہ ہر عام وخاص کتب میں موجود ہے جس کے لئے
ہر کتاب دیکھی جا سکتی ہے ۔ حضرت ابن عباسؓ فرماتے ہیں کہ ایک مرتبہ
حضرت علی نے پوری شب بسم اللہ کے حرف حرف باکی تفسیر شروع فرمائی
یہاں تک کہ صبح ہو گئی ۔ آپ نے فرمایا اگر اور رات ہوتی تو بیان کرتا اللہ
یہ سمندر سے قطرہ بھی بیان نہیں کیا۔ حضرت علیؑ فرماتے ہیں کہ اگر میں سورۃ
فاتحہ کی تفسیر لکھوں تو ستر اونٹ کتابوں سے لادے جائیں تو بھی تفسیر سورۃ
فاتحہ ختم نہ ہو سکے۔

حضرت سرکار مولا علی المرتضیٰ رکاب میں ایک پاؤں رکھتے اور دوسرا
پاؤں دوسری رکاب میں رکھنے تک پورا قرآن پڑھ کر ختم فرماتے اللہ اللہ
یہ شان کرامت کمال تھی ۔

حضرت عبداللہ ابن مسعودؓ فرماتے ہیں قرآن سات حرفوں پر نازل
ہوا اور ہر حرف جو ہے اس کے ایک ظاہری اور دوسرے باطنی معنی ہیں اور
ہر حرف کے ظاہر و باطن کا علم حضرت علی کو ہے ۔

یہ ہے خاموش قرآن اور وہ قرآن ناطق ہیں ۔
نہ ہو جس دل میں یہ اس میں نہیں قرآن کا رشتہ ۔ (صفحہ نمبر ۲۴۴)

## جب علی سوار ہوئے ۱۲۱

جناب صائم چشتی نے اپنی کتاب مشکل کشا میں محقق شاہ عبدالحق محدث دہلوی کی کتاب کے حوالے سے مولا علی کے فضائل بیان کرتے ہوئے لکھتے ہیں جو کہ ایک بڑا معجزہ ہے کیونکہ دیگر اصحاب کرام کو پہلے آزمایا گیا جس کی تفصیل یہ ہے کہ جب اہل قبا کی درخواست پر حضور اکرمؐ نے وہاں مسجد بنانے کا ارادہ فرمایا تو آپ نے صحابہ کرام کو ارشاد فرمایا کہ تم میں سے کوئی شخص ہمارے ناقہ پر سوار ہو کر اسے پھرائے۔

چنانچہ حضرت ابوبکر صدیق ناقہ کی پشت پر سوار ہو گئے مگر ناقہ رسولؐ نہ اٹھا بعد ازاں حضرت عمرؓ سوار ہوئے مگر پھر بھی ناقہ رسولؐ نہ اٹھا اس کے بعد علی مرتضیٰ نے اپنا پاؤں مبارک رکاب میں رکھا ہی تھا کہ ناقہ رسولؐ اٹھ کھڑا ہوا (صفحہ ۳۵۲) یہ ہے مولا علی کے پاؤں مبارک کا معجزہ کہ ناقہ رسولؐ ایک دم اٹھ کر کھڑا ہو گیا۔

## میدان جنگ میں ۱۲۲

مولا علیؑ مشکل کشا کے قدم قدم پر ہمیں معجزات ملتے ہیں آپ کی حیات مبارکہ کا ایک اور اہم بڑا معجزہ یہ بھی ہے کہ آپ فتح مند ہوئے بغیر واپس نہ آئے اور جب میدان جنگ میں ہوتے تو دائیں بائیں حضرت جبرئیلؑ حضرت میکائیلؑ ہوتے۔ حضرت عمرؓ عمر بن حبشی، عثمان بن عبداللہ حضرت امام حسنؑ روایت کرتے ہیں رسولؐ خدا جب علی مرتضیٰ کے ساتھ فوج روانہ فرماتے تو جبرئیلؑ ان کے داہنے طرف اور میکائیلؑ ان کے بائیں ہاتھ کی طرف ہوتے اور آپ فتح کئے بغیر نہیں لوٹتے تھے اور ہر جنگ میں علی مرتضیٰ اسلامی لشکر کے علمبردار ہوتے۔



## مشکل کشائی خدا کی ۱۲۳

بعض نافہم ناسمجھ حضرات نہ جانے کیوں فضائل علی بیان کرنے والوں پر بہتان لگاتے ہیں جبکہ وہ بھی جانتے ہیں کہ حضرت علیؑ کو مشکل کشا کسی فرد نے یا کسی قوم نے یا کسی فرقہ نے یا کسی جماعت نے نہیں بنایا۔ علی مرتضیٰ کو مشکل کشائی خدا کی طرف سے عطا ہوئی۔ یہی وجہ ہے کہ آپ ہر دور میں مشکلات کے بھنور میں گرے۔ انسانوں کو اپنی ہدایت سے مشکلات سے نجات دلائیں گے یہ سلسلہ یوم الحساب تک رہے گا۔ ہر دور میں جاری وساری رہے گا آپ کی مشکل کشائی کے لئے ایک دلیل ہم یہاں پر جوامع الکلم ملفوظات خواجہ بندہ نواز گیسو دراز۔ ناشر نفیس اکیڈمی کراچی صفحہ ۱۸۵ مشائخ کے خرقہ کی ابتدا کے بارے میں کے عنوان سے درج کر رہے ہیں۔

شب معراج رسولؐ خدا نے بہشت میں ایک حجرہ دیکھا جس کا دروازہ اور تالا سب سونے کا تھا رسول اللہؐ نے جب اندر جانا چاہا تو خدا کی اجازت کے ساتھ آپ اندر تشریف لے گئے۔ آپؐ اندر گئے تو بہت بڑا صندوق دیکھا جس پر سونے کا تالا تھا۔ حکم خدا کے بعد اس تالے کو کھولا گیا اس میں ایک اور صندوق نکلا۔ اس پر بھی سونے کا تالا تھا آخر صندوق کھولا گیا جو کہ سونے کا تھا۔ اس کے اندر خرقہ مشائخ رکھا ہوا تھا۔ حضور اکرمؐ کو اس خرقہ کی خواہش ہوئی تو خداوند کریم نے فرمایا ہزاروں پیغمبرؐ آج تک ہوتے ہیں میں نے یہ کسی کو بھی نہیں دیا۔ یہ تمہارے لئے رکھا ہے۔ لو آج میں تمہیں عطا کرتا ہوں۔ پہنو۔ رسول اللہؐ نے پھر سوال کیا کہ یہ میرے لئے ہی مخصوص ہے یا میں اپنی امت میں سے بھی

کسی کو دے سکتا ہوں۔ خداوند کریم نے فرمایا میں تمہیں ایک سوال
بتا دیتا ہوں اور اس کا جواب بھی جو بھی اس سوال کا جواب میرے
جواب کے مطابق دے اسی کو یہ خرقہ عطا کر دینا۔

آپ زمین پر تشریف لائے سب سے پہلے آپ نے حضرت ابوبکرؓ
کو تمام حالات بتائے اور فرمایا اگر میں تمہیں یہ خرقہ عطا کر دوں تو تم کیا
کرو گے۔ حضرت ابوبکر نے جواب دیا۔ صدق اور سچائی اختیار کروں
گا۔ رسول اللہ نے فرمایا جاؤ اپنی جگہ بیٹھ جاؤ۔ پھر حضرت عمرؓ سے فرمایا
اگر میں تمہیں یہ خرقہ عطا کر دوں تو تم کیا کرو گے۔ حضرت عمرؓ نے جواب
دیا۔ عدل و انصاف اختیار کروں گا۔ یہی سوال حضرت عثمانؓ سے کیا گیا
آپ نے جواب دیا میں عبادت۔ حیا و شرم قبول کروں گا۔ رسول
خدا نے جواب سنکر فرمایا جاؤ اپنی جگہ بیٹھ جاؤ۔ اس کے بعد علی مرتضیٰ
سے سوال کیا حضرت علی نے جواب دیا کہ میں بندگان خدا کے عیوب
کی پردہ پوشی کروں گا۔ رسولؐ خدا نے یہ جواب سن کر فرمایا۔ یہ
تمہارے لئے ہے اور تم اس کیلئے تم اس کو پہنو۔ یہی خرقہ مشائخ پیغمبر
اعظمؐ سے حضرت علی کو اور ان سے ان کے سلسلے کے مشائخ کو پہنچا۔ اس
لئے اولیاء کے سردار علی کرم اللہ وجہہ ہیں۔

مزید آگے لکھتے ہیں کہ حضرت مخدوم نے فرمایا کہ خلافت دو قسم
کی ہے۔ خلافت کبریٰ اور خلافت صغریٰ۔ خلافت کبریٰ خلافت
باطنی ہے۔ اور خلافت صغریٰ ظاہری خلافت ہے۔ خلافت کبریٰ
اجماع امت پہ ہے امیرالمومنین علی کرم اللہ وجہہ کے لئے مخصوص ہے اور
خلافت صغریٰ امت کے درمیان اختلافی ہے۔ سُنیوں کو اس پر اتفاق
ہے کہ وہ خلافت ابوبکرؓ کو ہے۔ شیعہ اور رافضی جماعت علی کرم اللہ
کی طرف منسوب کرتے ہیں (اس واقعہ کی تفصیل کتاب کوکب دری د



مشکل کشا دیگر میں بھی موجود ہے۔

## ہلاک ہوگیا ۱۲۴

کوکب دری نے شواہد النبوۃ کے حوالے سے بیان کیا ہے کہ ابراہیم
والی مدینہ ہر روز جمعہ کو مجھے منبر کے نزدیک بٹھا کر امیرالمومنین کی اہانت
میں زبان کھولتا اور ناسزا کہتا۔ ایک جمعہ کو مجمع کثیر مسجد میں جمع
تھا۔ میں منبر کے پہلو میں سوچتے سوچتے سو گیا۔ دیکھا کہ قبر رسولؐ شق
ہوئی اور اس میں سے ایک مرد سفید لباس پہنے نکلا اور کہا اے
عبداللہ اس شخص کی باتیں تجھے غمگین کرتی ہیں۔ میں نے عرض کی ہاں
فرمایا آنکھ کھول کر دیکھ کہ خدا تعالیٰ نے اس کے ساتھ کیا سلوک
کیا ہے جب میں نے آنکھ کھولی دیکھا کہ تو وہ منبر سے گرا اور مر گیا۔

## ابر کی اطاعت ۱۲۵

علی مرتضیٰ مشکل کشا کی روحانی قوت معجزات، اختیارات کا احاطہ کرنا بشری
قوت سے بالاتر ہے آپ کے معجزات اس قدر ہیں جس کے شمار نہیں
اور ایسے ایسے معجزات ہیں کہ جس کے سامنے عقل بے بس رہ جاتی ہے
اور جب یہی معجزات اور مشکل کشائی اور ذکر علی کے واقعات کوئی
محب علی سنتا ہے تو اس کے ایمان میں مزید پختگی اور تازگی آجاتی ہے
آپ کے معجزات میں سے ایک ادنیٰ سا معجزہ یہ بھی ہے کہ آپ نے
اپنے شہزادوں کو ابر کے ٹکڑے پر دنیا بھر کی سیر کرائی جس کی تفصیلات
محمد صالح کشفی۔ الحنفی۔ السنی۔ نے اپنی کتاب کوکب دری میں
فتوحات القدس کے حوالے سے بیان کی ہے۔

حضرت سلمان فارسیؓ سے منقول ہے کہ ایک روز امام حسنؑ

جناب امیر المومنین حضرت علی کے سامنے تقریر فرما رہے تھے اور قرآن
مجید سے حضرت سلیمانؑ کی سلطنت کا حال بیان کرتے تھے۔ اسی
اثنا میں ذکر کیا آنحضرتؐ نے فرمایا (میری امت کے علما بنی اسرائیل
کے انبیاء کے مانند ہیں) اور آپ یا امیر المومنین اس امت میں سب
اولیاء سے افضل اور تمام علماء سے اعلم ہیں اور خدا تعالیٰ نے حضرت
سلیمانؑ کو ملک عظیم عطا فرمایا تھا۔ آپ کو کیا چیز عطا کی ہے امیر المومنین
حضرت علی نے دعا کے لئے ہاتھ اٹھایا۔ فوراً ایک ابر کا ٹکڑا ہوا میں
نمودار ہوا اور اونٹ کی طرح آپ کے آگے آکر زمین پر بیٹھ گیا۔ دونوں
شہزادے اور حضرت امیر المومنین اس ابر کے ٹکڑے پر سوار ہوتے آپ
کی اجازت سے میں بھی اس ابر کے ٹکڑے پر آپ کے ساتھ بیٹھ گیا۔
حضرت نے ارشاد فرمایا اور بادل نے پرندے کی طرح اڑنا شروع
کردیا۔ اور ایک خشک درخت کے پاس جاکر اترا۔ امیر المومنین نے
امام حسن سے فرمایا۔ اس درخت سے حال دریافت کرو۔ امام حسن
نے علی کے حکم کے مطابق اس درخت سے حال دریافت کیا۔ درخت
گویا ہوا اور عرض کی حضرت علی امیر المومنین اس مقام پر عبادت فرمایا
کرتے تھے ان کے قدموں کی برکت سے میں ہرا بھرا رہتا تھا۔ جب سے
رسولؐ خدا اس دار فانی سے عالم باقی کی طرف رحلت فرمائی ہے۔
امیر المومنین حضرت علی نے آنا ترک کر دیا ہے۔ آپ کی جدائی کے غم
میں میری یہ حالت ہو گئی ہے جب امام حسن نے امیر المومنین کی خدمت
میں درخت کا حال فرمایا تو آپ نے دعا فرمائی اور درخت پھر سے ہرا بھرا
ہو گیا اور اس کے نیچے پانی کا ایک چشمہ جاری گیا۔ اس کے بعد ابر کا ٹکڑا
کئی مقامات پر لئے پھرتا رہا پھر دونوں شہزادوں نے عرض کی اب گھر
چلنا ہے امیر المومنین نے بادل کے ٹکڑے کو حکم دیا بادل تھوڑی دیر میں
مدینہ میں پہنچ گیا (کوکب دری صفحہ ۴۰۰ و ۳۹۹)



# مشکل وقت اور مشکل کشا

اس بات کو سمجھتا ہے جو خود عقیل ہے
حیدر کی ذات قدرتِ حق کی دلیل ہے

عرب جیسی گمراہ اور سرکش قوم جن کے دل برائیوں سے سیاہ زنگ
آلود ہو چکے تھے اندھیروں میں بھٹکتے ہوئے بے شمار خداؤں کو خدا ماننے
والوں کو جب پیغمبر اعظم نے دین حق و سچائی کے راستہ پر چلنے کی دعوت
دی تو مکہ کے بڑے بڑے سردار مخالفت میں سینہ تان کر آپ کی
راہ میں حائل ہوتے اور اپنی تمام تر قوت دین حق کی مخالفت میں صرف
کردی اور دین حق کی مخالفت میں مشکلات کے پہاڑ کھڑے کر دئے
اور یہ بھٹکے ہوئے انسان اپنی سر توڑ کوشش کے باوجود بھی دین حق کو
پھیلنے سے روک نہیں سکے۔ خدا کا شکر ہے خدا کی تائید و نصرت کے
ساتھ دین حق عرب سے نکل کر تمام دنیا میں پھیل گیا۔ اور آج دین حق کے
جانثار دنیا کے چپہ چپہ پر موجود ہیں۔ خداوند کریم نے اپنے پیارے دین
سے اس جگ کو منور کیا تھا وہ خوب جانتا تھا کہ اس راستہ میں کس
قدر مشکلات آئیں گی اور ان مشکلات کے لئے خداوند کریم نے
ایک مشکل کشا کو بھی بھیجا جو قدم قدم پیغمبر اعظمؐ کا نائب بن کر ان
مشکلات کو آسان بناتا گیا۔ مخالف نے ہر طرح سے آزمایا۔ ہر
مشکل پیدا کی مگر مشکل کشا اسے آسان بناتے گئے۔ تاریخ کے صفحات
گواہ ہیں کہ دین اسلام پر جب بھی مشکل آئی جب بھی ایسا لمحہ آیا تو علی مرتضیٰ
آگے بڑھے اور دشمنان اسلام کے ارادوں کو خاک میں ملاتے ہوئے

بارگاہ رسالتؐ سے مستند سندیں حاصل کرتے گئے۔ تاریخ گواہ ہے
کہ دین اسلام کی پہلی مجلس میں علی مرتضیٰ نے پیغمبر اعظمؐ کے ارشاد کی تائید
کرکے یہ ثابت کردیا کہ مشکل و کٹھن حالات میں مشکل کشائی مجھ سے ہی
ہوگی اور اس قول کی صداقت قدم قدم پر آپ نے کی دین اسلام کا کوئی بھی کٹھن
لمحہ کوئی بھی مشکل وقت لے لیں تو پتہ یہی چلتا ہے کہ علی مرتضیٰ مشکل کشا
کی بدولت دین اسلام کو پریشانی و مصائب سے نجات حاصل ہوئی ہو۔
تاریخ اسلام کی پہلی جنگ جو جنگ بدر کے نام سے یاد کی جاتی ہے اس
جنگ میں علی مرتضیٰ کی ذوالفقار کفار کے سروں پر اگر نہ برستی تو اسی دن
ہی دین اسلام کا کام تمام ہو جاتا۔ جنگ احد میں علی مرتضیٰ کی جانثاری
بے مثل ہے۔ جنگ خندق میں اگر عمرو بن عبدود کے کھلے چیلنج کے لئے
علی مرتضیٰ آگے نہ بڑھتے۔ تو غیر مسلم بلا دھڑک یہ کہنے میں حق بجانب
تھے کہ دین اسلام میں کوئی سرفروش ہی نہیں دین اسلام میں
کوئی بہادر ہی نہیں نہ جانے وہ کیا کچھ کہتے۔ خدا کا شکر ہے کہ علی مرتضیٰ
نے جنگ خندق کے روز دین اسلام کی لاج رکھ لی اور پیغمبر اعظمؐ کی مشکل
کو آسان بنا دیا علی مرتضیٰ نے جنگ خندق کے روز دین اسلام کی لاج
رکھ لی اور پیغمبر اعظمؐ کی مشکل کو آسان بنا دیا۔ اگر علی مرتضیٰ خیبر کے دن
علم لیکر نہ جاتے تو اس دن اسلام کو جس شرمندگی اور ندامت کا
سامنا کرنا پڑتا اس کی ندامت تا قیامت تک نہ مٹتی۔ یہ علی مرتضیٰ ہیں
جنھیں خداوند کریم نے روحانی قوت سے مالا مال کرکے اس دنیا میں خلق کیا
اور اپنے اس محبوب کے ذریعہ بتا دیا کہ دیکھ لو اسے یہ مشکل وقت میں
کس کس طرح آگے بڑھا اور کس طرح اس نے مشکل آسان بنا دی۔ یہی
مشکل کشا ہے یہی مشکل کشا ہے یہ سب کچھ خداوند کریم نے اس لئے کیا
کہ آنے والا زمانہ بھی یاد رکھے کہ دیکھو جب تم پر بھی کبھی مشکل آئے تو در



علی پر چلے جانا یہ وہ در ہے جہاں ہر مشکل آسان ہو جاتی ہے اور
تاریخ یہ بتاتی ہے آنحضرتؐ کے وصال کے بعد جب بھی خلیفہ اوّل
دوئم، سوئم۔ کو جب بھی کسی مقدمہ کے سلسلے میں یا کسی یہودی کے
سوالات کی وجہ سے یا کسی علمی معاملہ میں یا کسی جنگی معاملہ میں یا ملکی
اصلاحات میں یا سیاسی بھی معاملہ میں مشکل پیش آئی تو مشکل کشا کو
ہی یاد کیا جاتا اور خدا کا کرم ہے علی مرتضیٰ نے پلک جھپکتے ہی سب کی
مشکل آسان فرما دیتے اور سب سے داد وصول کرتے یہ نہیں کہ
دوستوں کو جب دشمن کو بھی مشکل پیش آئی تو اسی در کا سہارا لینے پر اور
مجبور ہوا۔ وہ جانتے تھے کہ مشکلات کا حل سوائے اس در کے اور
کہیں نہیں ہے غرض کے جب بھی مشکل پیش آئی تو مشکل کشا کو یاد کیا گیا۔
ہم دیکھتے ہیں آج بھی جب بھی کوئی مشکل کے بھنور میں گر جاتا ہے
تو اس مشکل وقت میں بے ساختہ زبان پر آپ ہی کا نام آتا ہے اور یہ
خدا کی عنایت ہے کہ آپ کا نام لینے والا آپ کو پکارنے والا کبھی نامراد
و مایوس نہیں ہوتا۔ خدا کا کرم ہے اس نام پر اس نام کے طفیل سب
بامراد ہوتے ہیں۔ خدا اور پیغمبر اعظمؐ نے ہم سب کو مشکل سے نجات
پانے کا در بتایا ہے اب جس کا دل چاہے وہ مشکل وقت میں اس
در پر جھک جائے اور جس کا دل نہ چاہے وہ نہ جھکے تاریخ اسلام میں حیات
نبوی سے لیکر علی مرتضیٰ کی شہادت تک بے شمار ایسے مشکل واقعات
پیش آئے جو صرف علی مرتضیٰ نے اپنی روحانی قوت کی بدولت
آسان بنا دیئے اُن سب کا احاطہ کرنا اس کتاب میں ناممکن ہے
یہاں پر صرف چند مشہور و معروف واقعات مستند کتابوں کے
حوالوں کے ساتھ بیان کئے جاتے ہیں جنھیں مسلم و غیر مسلم مورخین نے
اپنی کتب میں درج کیا ہیں۔

# مشکل وقت اور مشکل کشا

ظاہر علی کی ذات سے ہے قدرتِ خدا
بازوئے مصطفےٰ ہے درِ رحمتِ خدا

## اعلان نبوت کے وقت ۱۲۶

مولا علی مشکل کشا پیغمبر اعظمؐ کی تربیت کا انمول شاہکار ہیں۔ پیغمبر اعظمؐ و دین اسلام پر جب بھی نازک وقت آیا جب بھی مشکلات کا سامنا کرنا پڑا جب بھی سنگلاخ و کٹھن راہوں سے دوچار پڑا جب بھی مخالف کا زور ہوا ایسے نازک و مشکل حالات میں مشکل کشا کی ہستی سب سے آگے نظر آتی ہے۔ خدا و رسولؐ اعظم کی آپ پر خاص عنایت ہے کہ آپ کو خداوند کریم نے شب معراج کے وقت رسولؐ اعظم کے ذریعہ پردہ پوشی کی ایک گدڑی عنایت فرمائی جس کا تذکرہ گذشتہ صفحات میں مستند حوالوں کے ساتھ کیا جاچکا ہے کہ آپ نے نہ صرف اپنی حیات مبارک میں اپنی روحانی قوت کی بدولت لوگوں کی مشکلات حل فرمائیں بلکہ روز قیامت تک آپ ہر ایک کی مشکلات میں مشکل کشائی فرماتے رہیں گے یہ خدا کا اور اس کے پیارے حبیب کا مولا علی پر لاکھ احسان ہے کہ مشکل کشائی کا ڈنکا صرف آپ کے نام کے ساتھ ہمیشہ گونجتا رہے گا۔

دین اسلام کی ابتداء میں جن مشکلات اور جس مشکل حالات کا حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو سامنا کرنا پڑا وہ کسی سے ڈھکا چھپا نہیں جب ہم تاریخ اسلام کے اولین اوراق پر نظر ڈالتے ہیں تو پتہ چلتا ہے کہ ابتدائی لمحات میں مشکل وقت میں مولا علی نے جس طرح مشکل



کشائی فرماتے ہوئے مشکلیں آسان فرمائی ہیں اس سے تاریخ اسلام ہمیشہ فخر کرتی رہے گی حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حکم خدا کے مطابق جب قریش مکہ کو اسلام کی طرف پہلی دعوت دی اس کی تفصیلات مجھ حقیر کی کتاب شان علی میں پیش کی جاچکی ہیں اس وقت تو صرف مشکل کشائی کے اشارے کرتے ہوئے آگے بڑھنا ہے۔ اس کی تفصیلات صرف تاریخ اسلام ہی نے نہیں بلکہ غیر مسلم مورخین نے بھی اپنی اپنی کتب میں درج کی ہیں شاید ہی کوئی تاریخ ہے جس میں اس واقعہ کو درج نہ کیا گیا ہو۔ صرف ان کتب کے نام ہی درج کردئے جائیں تو اس کے لئے ایک الگ کتاب کی ضرورت ہے مزید کسی کو اس سے اختلاف ہو تو وہ کوئی سی بھی کتاب اٹھاکر دیکھ سکتا ہے۔

حضرت علی کا سن مبارک چودھویں سال میں داخل ہوچکا تھا۔ آپ بچپن کی سرحد سے نکل کر جوانی میں قدم رکھ چکے تھے۔ رب کریم کو جن لمحات کا انتظار تھا وہ آپہنچے حکم خدا کے مطابق رسولؐ خدا نے اپنے قریبی رشتہ داروں کو بلاکر ایک دعوت کا اہتمام کیا جس میں چالیس کے قریب لوگوں نے شرکت کی آپ نے اعلان نبوت فرمایا مگر ابولہب کی مخالفانہ تقریر اور تمسخر سے یہ دعوت رائیگاں گئی مگر ابولہب کی اس مخالفت سے نہ ہی رسول اللہؐ کی ہمتوں میں کمی آئی اور نہ ہی علی کی ثابت قدمی میں فرق آیا۔

رسول خدا کے حکم کے مطابق دوبارہ دعوت کا اہتمام کیا گیا جس میں حاضرین کی تعداد چالیس کے قریب تھی کھانے سے فارغ ہونے کے بعد رسولؐ خدا نے فرمایا۔ اے لوگوں میں تمہارے پاس دنیا و آخرت کی بھلائی لایا ہوں اور خدا نے حکم دیا ہے کہ تم لوگوں کو اس دین کی طرف بلاؤں۔ اب بتاؤ۔ اب تم میں سے کون شخص اس کام میں میرا ہاتھ بٹائے گا تاکہ وہ میرا بھائی۔ میرا وصی۔ میرا خلیفہ مقرر کردیا جائے۔

آنحضرتؐ کے ارشادات ختم ہوتے حاضرین میں سناٹا چھایا ہوا تھا
دین اسلام کی تبلیغ کا پہلا مرحلہ ہے اگر پہلے ہی مرحلے میں ناکامی ہوجاتی ہے
تو اس دین کی بقا مشکل نظر آتی ۔ حاضرین میں جوان ۔ بوڑھے ۔ اپنے
پرائے سب شامل تھے مگر تاریخ کے صفحات گواہی دے رہے ہیں کہ
کوئی شخص ایسا نہ تھا جو رسول خدا کے الفاظوں پر لبیک کہتا آپ کے
کلام کی گواہی دیتا ایسے حالات میں اور ایسے ماحول میں کس قدر مشکل
و پریشانی ہورہی ہوگی اسلام کی ابتداء میں اتنی بڑی مشکل کہ پیغمبر اعظمؐ
کے ارشاد کی تصدیق کرنے والا کوئی نہ تھا ایسے نازک لمحات ۔ مشکل حالات
کٹھن وقت میں اس سناٹے کے پردے کو چاک کرتی ہوئی ایک بلند
ہمت ، مستقل المزاج ۔ کامل الایمان ، ابھرتے ہوئے نوجوان کی آواز نے
مشکل کو آسانی میں بدل کر رکھ دیا اس نوجوان نے پر تاثیر اور گرجتے ہوئے
انداز میں فرمایا ۔ اے میرے آقا میں تمہارا ساتھ دوں گا ۔ میں آپ کا
حکم بجالاؤں گا ۔ یارسول اللہ میں وصی بنوں گا ۔ میں آپ کی ہر میدان میں
مدد کروں گا ۔ کبھی نہ ساتھ چھوڑوں گا میں آپ کے دشمنوں کی آنکھیں
نکال ڈالوں گا ۔ ان کے پیٹ پھاڑ ڈالوں گا ۔

اس آواز نے مکہ کی وادیوں کو ہلا دیا یہ آواز ہر تاریخ میں ہمیشہ ہمیشہ
کے لئے محفوظ ہوگئی جس کے بغیر تاریخ اسلام نامکمل ہے ۔ یہ آواز
سنکر خدا کے رسول فرماتے ہیں ٹھہر جاؤ ۔ پھر دوسری مرتبہ رسول خدا
نے ارشاد فرمایا پھر وہی آواز نے آپ کی اطاعت کی ۔ آنحضرت نے
پھر فرمایا ٹھہر جاؤ ۔ تیسری مرتبہ آنحضرتؐ نے پھر اپنے کلام کو دہرایا مگر حاضرین
میں سے کسی نے بھی تصدیق نہ کی ۔ سوائے علی بن ابی طالب کے ۔ ایسے
میں نبیؐ نے فرط مسرت سے اس ابھرتے ہوئے نوجوان کو اپنے سینے
سے لگا لیا اپنی زبان مبارک اس نوجوان کے منہ میں ڈالدی ۔ رسول خدا



اس جوان سے کس قدر مسرور و خوش ہوتے اس کا اندازہ تو صرف اللہ
اور اللہ کے حبیبؐ ہی لگا سکتے ہیں اس جوان نے رسول خداؐ کو مایوسی
سے بچالیا ۔ اس مشکل وقت میں کون کام آیا کس کی بدولت مشکل
آسان ہوئی وہ جوان علیؑ ابن ابی طالب ہیں ۔ ذرا سوچیں ایسے نازک
لمحات میں ایسے مشکل حالات میں علی بھی خاموش رہ جاتے تو اسلام
کس طرح آگے بڑھتا بلکہ اسلام کو ابتدائی لمحات میں ناکامی کا سامنا
کرنا پڑتا ۔ مگر مشکل کشا نے لاج رکھ لی ۔ حاضرین تمسخر اڑاتے ہوئے
اپنے اپنے گھروں کو روانہ ہوئے یہ کہتے جاتے کہ نیا دین کیسے کامیاب
ہوگا مگر ان دونوں مقدس کرداروں نے اپنے کردار کے ذریعہ ثابت
کردیا کہ دین اسلام ہی واحد دین ہے جو حق و نجات کے راستے
کا ضامن ہے ۔ یہی وجہ ہے کہ اسی موقعہ پر آنحضرتؐ نے اس جوان
کے گلے میں اپنے ہاتھ ڈال کر ارشاد فرمایا یہ میرا بھائی ہے ۔ میرا وصی
ہے ۔ میرا خلیفہ ہے ۔ تم اس کی بات سنو اور اس کی اطاعت کرو ۔
یورپ کے مشہور مورخ گبن (GIBBON) لکھتے ہیں ۔ علی
مرتضی کی انس مردانہ ہمت اور دلیرانہ تقریر سے جس قدر جناب رسولؐ
خدا مسرور تھے اس قدر مشرکین محزون تھے ۔

یورپ کے مشہور زمانہ عالم و مورخ مسٹر کارلائل لکھتے ہیں کہ ایک
ادھیڑ عمر کے وہ (حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) اور ایک سولہ برس
کے لڑکے علی کا یہ فیصلہ کرنا کہ ہم دونوں مل کر دنیا کے خیالات کے
خلاف کوشش کریں گے مضحکہ خیز بات معلوم ہوتی مگر آگے چل کر یہ
بات ثابت ہوگئی کہ یہ بات ہنسی کے لائق نہیں ۔ یہ نوجوان علی ایسا ہے
کہ جس کو ہر ایک شخص پسند کرے گا یہ صاحب اخلاق و محبت سے
بھرپور ایسا بہادر شخص تھا کہ جن کی آگ کی ایسی تیز اور تند جرات کے

سامنے کوئی چیز نہیں ٹھہر سکتی ۔ شیر سا تو بہادر تھا مگر اس کے باوجود اس
کے مزاج میں ایسی نرمی ۔ رحم ۔ سچائی ۔ محبت تھی ۔

اس واقعہ کی تفصیلات کم و بیش ان ہی الفاظوں سے تمام مورخین
محدثین ۔ اور مفسرین نے بیان کی ہے اس کے علاوہ یورپی مورخین کی
تاریخ گبن ۔ تاریخ اوکلی ۔ تاریخ مسٹر کارلائل ۔ تاریخ ایرونگ ۔
تاریخ گلمن ۔ تاریخ ڈیون پورٹ وغیرہ وغیرہ میں موجود ہے ۔

حضرت علی نے دین اسلام کے ابتدائی مشکل وقت، مشکل
کشائی کرکے یہ ثابت کر دکھایا کہ خداوند کریم نے تو آپ کو پیدا ہی
صرف اس لئے کیا ہے کہ آپ مشکل کشائی فرماتے رہیں اور یہ سلسلہ اس
دور جدید میں بھی جاری ہے "تا قیامت" تاکہ آپ حاجت مندوں کی مشکل
حل فرماتے رہیں گے ۔

## مکّہ کے لڑکے ۱۲۷

علی تو پیدا ہی اس لئے ہوئے تھے کہ قدم
قدم پر رسولؐ خدا پر جان نچھاور کریں
اور دین اسلام پر جب بھی مشکل آئے اس مشکل کو آسان کریں چونکہ
اس باب کا نام مشکل وقت اور مشکل کشا ہے اس کی نسبت سے صرف
چند ایک واقعات بیان کرنے ہیں تفصیلات کے لئے تو ایک حیات
سکندر کی ضرورت ہے اس موقع پر یہ واقعہ بھی مشکل کشائی کے
زمرے میں تحریر کیا جا رہا ہے کہ جب پیغمبر اعظمؐ اعلان نبوت کے بعد تبلیغ
کا سلسلہ شروع کیا تو قریش آپ کے خون کے پیاسے ہو گئے مگر حضرت
ابو طالب کی وجہ سے اعلانیہ مزاحمت نہ کرتے ۔ کفار مکّہ نے چند
نو عمر لڑکوں کو آپ کی ایذا رسانی کے لئے تیار کیا ۔ اس واقعہ کو مختصر الفاظوں
میں نفس رسولؐ حصّہ چہارم تحریر کیا ہے حضرت علی جس طرح جوانی



میں بہادر تھے ۔ اسی طرح بچپن میں بہادر تھے ۔ امام جعفرؑ سے روایت کی
گئی جنگ احد میں حضرت علی طلحہ بن ابی طلحہ سے نبرد آزما ہوئے
طلحہ نے حضرت علی سے پوچھا ۔ صاحبزادے تم کون ہو ۔ آپ نے
جواب دیا میں علی ہوں ۔ ابو طالب کا فرزند ۔ تو طلحہ نے کہا اے قضیم
میں پہلے ہی جانتا تھا کہ میرے مقابلہ پر تمہارے سوائے کسی کو آنے کی
ہمت نہ ہو گی امام جعفر سے دریافت کیا کہ یہ قضیم کے کیا معنی ہیں ۔
امام نے فرمایا کہ جب پیغمبر اعظمؐ مکہ میں تھے تو ابتداء میں تبلیغ میں ابو طالب
کے ڈر کی وجہ سے کسی کو کچھ کہنے کی جرأت نہ ہوتی تھی تو انھوں نے لڑکوں
کو ابھارا اور جب پیغمبر اعظمؐ راہ چلتے تو لڑکے آپ پر پتھر پھینکتے اور مٹی ڈالتے چونکہ
آپؐ اور حضرت ابو طالب عمر رسیدہ ہونے کی وجہ سے انھیں کچھ نہ کہتے اور یہ
مناسب بھی نہ تھا کہ آپؐ ان لڑکوں کے منہ لگتے ایک روز اس طرح
ان لڑکوں نے پھر یہ حرکت کی تو آپ دوسرے دن حضرت علی کو ساتھ
لے گئے اس وقت آپؐ ان لڑکوں کے ہم عمر تھے لڑکوں نے وہی ناپاک
حرکت کی حضرت علی ان پر ٹوٹ پڑے ان کے چہرے ۔ ناک کان
منہ توڑ ڈالتے ۔ لڑکے اپنے گھروں کو روتے ہوئے پہنچے اپنے والدین سے
شکایت کی ۔ کہ علی نے ہمیں توڑ پھوڑ کر رکھدیا ہے اسی وجہ سے آپ
کا نام بچپن ہی میں قضیم بھی پڑ گیا تھا ۔

## ہجرت کی رات ۱۲۸

تاریخ کا اہم ترین موڑ ہجرت کی رات
جس کی تفصیلات مسلم و غیر مسلم تمام
مورخین نے بیان کی ہے جس کی مکمل تفصیلات مجھ حقیر کی کتاب شان
علی میں پیش کی جا چکی ہیں اس وقت صرف اس نازک لمحات کٹھن
و مشکل وقت میں مشکل کشا کی جانثاری بیان کرنی ہے ۔ تیرہ ۱۳ سالہ

مکی زندگی کا دور تمام ہوا۔ شمع نبوت کے گرد پروانوں کے ہجوم میں کافی اضافہ
ہو چکا جس کی خوشبو دور دور تک پھیل چکی ہے مدینہ منورہ کی گلی گلی اسلام
کی خوشبو سے مہک چکی ہے مکہ کے کفار کے اذیتیں بھی انتہا کو پہنچ چکی تھیں
بحکم پیغمبرؐ اسلام مسلمان آہستہ آہستہ مدینہ کی طرف روانہ
ہو چکے تھے۔ اب صف مکہ میں پیغمبر خدا۔ حضرت علی اور حضرت ابو بکرؓ
باقی رہ چکے تھے اب نہ حضرت بی بی خدیجہ ہیں نہ حضرت ابو طالب
ہیں۔ کفار مکہ پیغمبر اسلام کے خون کے پیاسے ہر طرف آپ کے قتل
کے چرچے ہیں۔ ایسے میں حکم الٰہی ہوتا ہے کہ آج رات مدینہ کی
طرف کوچ کر جاؤ۔ آپ نے اس راز کو پوشیدہ رکھا۔ مگر کسی
طرح کفار مکہ کو آپ کے مدینہ کوچ کرنے کی اطلاع مل گئی۔ کفار کے
معززین نے مل کر یہ طے کیا کہ آج رات ہی محمدؐ کا کام تمام کر دیا جائے
اس کام کے لئے ہر قبیلہ سے نامور بہادر کا انتخاب کیا گیا۔ خدا نے
کفار مکہ کے اس ناپاک ارادے کی بشارت دی۔ ایسے نازک
مشکل۔ کٹھن حالات میں کون ہے جو کام آئے۔ اس سے زیادہ
مشکل وقت پیغمبر اعظمؐ پر نہ آیا تھا۔ ایسے نازک وقت میں ایک ایسے
ہمراز۔ جری۔ جانثار کی تلاش تھی جو جان کا عوض دے سکے۔ آخر
نظر انتخاب اسی نوجوان پر گئی جس نے پہلی دعوت میں لاج رکھی تھی
آپ کی نگاہیں علی بن ابی طالب کی متلاشی ہیں شام ہوئی علی آپ کی
خدمت میں حاضر ہوئے آپ نے فرمایا۔ مشرکین آج میرے قتل پر آمادہ ہیں
کچھ دیر بعد ہی میرے مکان کا محاصرہ کر لیں گے۔ ہم مدینہ کو روانہ
ہوتے ہیں آج تم میرے بستر پر ہماری سبز چادر اوڑھ کر سونا۔ آپ کا حکم سننا
تھا کہ علی مرتضیٰ کی زبان سے یہ الفاظ جاری ہوئے کہ میرے کیا سونے سے
آپ کی جان بچ جائیگی۔ فرمایا ہاں۔ علی مرتضیٰ۔ فرط مسرت سے



کھل اٹھے۔ علی کی خوشی کا کوئی ٹھکانہ نہ تھا آپ بڑے مسرور تھے
کہ میں فدیہ بن رہا ہوں۔ آپ نے قریش مکہ کی تمام امانتیں علی مرتضیٰ
کے سپرد کیں اور فرمایا یہ امانتیں ان سب کو دیکر تم بھی چلے آنا۔ پیغمبر اعظمؐ
بخیریت مدینہ کی طرف روانہ ہوئے آپ بڑے آرام و سکون کے ساتھ
آنحضرتؐ کے بستر پر لیٹ گئے اور بڑی آرام کی نیند سوتے رہے جس کیلئے
حضرت علی کا فرمان ہے کہ شب ہجرت جس قدر سکون و آرام کی نیند
سویا ہوں ویسی نیند کبھی نہ کی۔ امام غزالی تحریر فرماتے ہیں، جب علی
بستر رسولؐ پر رات سو رہے تھے اس وقت خداوند عالم نے جبرئیل و
میکائیل پر وحی فرمائی کہ میں نے تم دونوں کو بھائی بھائی بنایا اور تم میں
سے ایک کی عمر دوسرے کی عمر سے زیادہ کی تم میں کون ایسا ہے جو اپنی
فاضل عمر اپنے بھائی کو دے اس وقت خدا نے فرمایا تم دونوں علی جیسے
کیوں نہیں ہیں نے علی اور رسولؐ کو بھائی بنایا۔ وہ رسولؐ کے بستر پر سو کر
اپنی جان فدا کر رہا ہے تم دونوں ابھی زمین پر جاؤ اور علی کو دشمنوں سے
بچاؤ۔ جبرئیل پہنچے اور کہتے جاتے مبارک ہو مبارک اے فرزند ابوطالب
تمہاری وجہ سے ملائکہ فخر کر رہے ہیں اس موقع پر خدا نے یہ آیت نازل
فرمائی۔ ومن الناس من یشری الخ۔ لوگوں میں کچھ لوگ
ایسے بھی ہیں جو خدا کی خوشنودی کے لئے اپنی جان بیچ ڈالتے ہیں۔
کفار مکہ تمام رات گھر کو گھیرے رہے تاکہ صبح ہوتے ہی آپ کو
قتل کر سکیں۔ ان لمحات میں تمام رات علی مرتضیٰ بستر رسول پر اپنے
استقلال۔ ثابت قدمی۔ جاں نثاری۔ اور سرفروشی کے جوہر دکھلاتے
رہے نہ دل میں کافروں کا خوف نہ موت کا خوف تھا۔ صبح ہوئی۔ کفار
مکہ یہ دیکھ کر حیران رہ گئے کہ بستر رسولؐ پر رسولؐ اعظم کے بجائے علی بن
ابی طالب ہیں۔ کفار نے تلواریں نکال لیں اور کہا کہ محمدؐ کہاں ہیں مگر

آپ کا جواب جو بلند ہمتی جوانمردی ۔ شجاعت کا آئینہ دار ہے ۔ آپ نے
فرمایا محمدؐ کو تم مجھے دے کر گئے تھے جو تم لینے آئے ہو ۔ آپ نے صبح تمام
امانتیں لوگوں کے سپرد کیں کفار نے بہت کوشش کی کہ آپ پیغمبر اعظمؐ
کا پتہ بتا دیں مگر دنیا کی تاریخ ایسا واقعہ پیش کرنے سے قاصر ہے
کہ ان پرخطر حالات میں آپ نے اپنی مضبوطی ۔ ثابت قدمی میں ذرا
بھر بھی فرق نہ آنے دیا ۔ آپ تمام احکامات پورے کرنے کے بعد چند
خواتین کو لیکر بحکم پیغمبر اعظم مدینہ کی طرف روانہ ہوئے جس کے لئے یورپ
کے مشہور مورخ کاسن ڈی پرسیوالی cousin de Perceval
کی تحقیق کے مطابق یہ جون کا مہینہ تھا ۔ گرمی کے دن ۔ ریگستان
کا علاقہ جس کا ذرہ ذرہ تمازت میں آفتاب سے کم نہیں تھا ۔ پہاڑوں
کے پتھروں پر ایک سو چبیس میل تک پیادہ سفر کرنا ۔ اس قیامت
کے سفر میں آپ کے پاس سواری تک بھی نہ تھی ان کی ثابت قدمی اور
کامل الایمان نے ان مشکلوں کو بھی آسان کرلیا ۔ چلتے چلتے آپ کے پاؤں
سوجھ گئے ۔ یہاں تک کے خون بہنے لگا ۔ جب رسولؐ خدا کو آپ کے
آنے کی اطلاع ملی اپنے سرفروش جانثار کے دیدار کے لئے آپ کی آنکھیں
بیتاب تھیں ۔ آنحضرتؐ نے جناب امیرؑ کو اس حال میں دیکھا تو آبدیدہ ہوگئے
بیساختہ دوڑ کر علیؑ سے لپٹ گئے اپنے ہاتھوں سے ان کے گرد و غبار صاف
کرنے لگے آپ نے اپنا لعاب دہن زخموں پر لگایا ۔ پھر کبھی آپ کے
پیروں کو تکلیف نہ ہوئی ۔ آگے لکھتے ہیں کہ اس شدید گرمی اور دشمنوں
ہی دشمنوں میں تن تنہا اتنا سفر کرنا ایسا حیرت انگیز واقعہ ہے جس کی
نظیر امت اسلامیہ میں تو کیا اور امتوں میں بھی کمتر ملے گی اس سے آپ
کے ایمان صبر، توکل ۔ جرات، ہمت و شجاعت کا پتہ چلتا ہے ۔

(مزید تفصیلات کے لئے کتاب شانِ علی دیکھئے ۔)



## امانت کی تقسیم ۱۲۹

میں نے اس واقعہ کی تفصیل کسی
کتاب میں یا تاریخ میں تو نہیں
پڑھی اور نہ ہی ہے یہ ایک عقلی سا واقعہ ہے جو مشکل کشا کی روحانی
علم کی عکاسی کرتا ہے میں نے یہ نکتہ اپنی کتاب شانِ علی میں بھی بیان کیا ہے ۔
میں پڑھنے والوں کو بھی اس چیز پر آمادہ کروں گا کہ میرے اس نکتہ پر غور
فرمائیں ۔ سوچیں کہ اس میں کہاں تک حقیقت کا پہلو نظر آتا ہے ۔

یہاں تک تو ہر مسلمان نے ہر عام کتب میں پڑھا ہے کہ کفار مکہ پیغمبر اسلام
کے دین سخت مخالف تھے مگر اس مخالفت کے باوجود تمام کفار مکہ آپ کی
امانت و دیانت اور شرافت پر بھروسہ کرتے ہوئے اپنی امانتیں نبیؐ کریم
کے پاس رکھوایا کرتے تھے ۔ جب بحکم خدا آنحضرتؐ نے مکہ سے مدینہ
کی طرف ہجرت فرمائی اس شب کی شام کو آپؐ نے حضرت علیؑ سے فرمایا
کہ تم آج رات میرے بستر پر آرام کرنا اور لوگوں کی یہ امانتیں دیکر تم بھی
مدینہ چلے جانا ۔ یہاں تک کے واقعہ تمام تاریخ میں ملتا ہے اور تاریخ یہ بھی
ثابت کرتی ہے کہ آنحضرتؐ نے وہ تمام امانتیں حضرت علیؑ کے سپرد کیں
مگر دنیا کی کوئی تاریخ کوئی کتاب ایسی نظر نہیں آتی جس میں آنحضرتؐ نے تمام
مال و اسباب کی فہرست اور ان لوگوں کی فہرست بھی حضرت علیؑ کو دی
ہو ۔ جب کہ مکہ کے تقریباً تمام افراد ہی آپ کے پاس امانتیں رکھواتے
تھے ۔ ظاہر ہے کہ اس کی تعداد بھی زیادہ ہوگی ۔ بغیر فہرست مہیا کئے ہوئے
مولا مشکل کشا نے وہ تمام امانتیں ان تمام افراد کے سپرد کردیں ۔ جن کی
تھیں کسی کو کوئی چیز زیادہ نہیں ملی اور نہ ہی کم ملی اور نہ ہی اس کی تقسیم میں
ذرا بھر بھی رد و بدل ہوئی بلکہ جس کی جو امانت تھی وہ امانت اس شخص
کو مل گئی ۔ اس کے بعد بھی تاریخ بیان کرتی ہے کہ کوئی مکہ کا ایسا فرد نہیں
جس نے امانت کا دعویٰ کیا ہو ۔ امانت لینے والے نبیؐ اور دینے والے

علی ہیں مگر کوئی فرق نہ آیا یہ روحانی علم کی بدولت ہے جو نبی اپنے لعاب
سے علی کو سیراب کرتے رہے اس مقام پہ ماننا پڑے گا ہر مشکل ۔ اہم
گمشدہ رازوں کے جاننے والے ان مراحل کو حل کرنیوالے صرف اور صرف
علی ہیں ۔

## مشکل وقت میں ۱۳۰

مکی زندگی کے بعد مدنی زندگی کا دور شروع ہوا مشکل کشا علی مرتضیٰؑ جس طرح اپنی
ولادت سے لیکر شب ہجرت تک قدم قدم پر جاں نثاری کے جو نمونے
پیش کرتے رہے اس کی مثال ملنا مشکل ہے مدنی دور میں بھی قدم قدم
پر جن کٹھن، سنگلاخ اور مشکل حالات کا سامنا کرنا پڑتا ہے تاریخ
عالم گواہ ہے کہ مولا مشکل کشا قدم قدم پہ جاں نثاروں کی سند حاصل
کرتے رہے اس کی تفصیلات میں کتاب شانِ علی، شیر خدا کے
فیصلے میں دے چکا ہوں۔ اس وقت خاص خاص نکتوں کو اجاگر کرتا
ہوا آگے بڑھنا چاہتا ہوں۔ صرف اتنا بتاتا ہے کہ مشکل کشا نہ ہوتے
تو ان مشکل حالات میں کون سنبھالتا ان مشکلات پر کیسے قابو پایا جاتا
ان حالات اور واقعات سے پتہ چلتا ہے کہ مشکل کشا نہ ہوتے تو دین اسلام
کو قدم قدم پر ناکامی اور مایوسی کا سامنا کرنا پڑتا۔ اب پڑھنے والے اس سے
بھی اندازہ کر سکتے ہیں کہ جب جناب سیدہ فاطمہؑ کے عقد کا مسئلہ در پیش
آیا تو نظر انتخاب آنحضرتؐ کی مشکل کشا پر گئی۔ اور آپ کا ارشاد گرامی ہے
کہ علی نہ ہوتے فاطمہؑ کا اس دنیا میں کوئی کفو نہ ہوتا۔ اور جب علی ہی نہ ہوتے
تو حسنینؑ نہ ہوتے۔ شہادت کا تصور ختم ہو جاتا۔ جنت کی سرداری ختم
ہوتی یہاں یہ بات ماننی پڑے گی کہ علی ہی کے دم سے سب کچھ قائم ہے
اس طرح جب مدینہ منورہ میں اخوت کی تمام فضا قائم کی گئی آنحضرتؐ نے



انصار و مہاجر کے درمیان بھائی چارہ کی فضا قائم کر دی آخر میں اپنے بھائی کے
انتخاب کے لئے مشکل کشا کو منتخب کیا گیا فتح مکہ کے موقع پر جب کعبہ
بتوں سے پاک کرنے کا مرحلہ آیا تو تاریخ کے صفحات گواہ ہیں کہ مشکل
کشا آنحضرت کے شانہ اقدس پر سوار ہوئے اور ان بتوں کو گرایا اس
طرح خانہ کعبہ کو بتوں سے پاک کرنے کے فرائض بھی مولا علی نے انجام دئے
اس طرح جب تبلیغ سورہ برات کے وقت مشکل آئی تو حکم خدا کے
مطابق ایسے قابل اعتماد پر خلوص کی ضرورت پڑی تو اس مشکل وقت
میں بھی مشکل کشا کا انتخاب کیا گیا۔ اس طرح نجران کے نصرانیوں
کے ساتھ مباہلہ کا وقت آیا تو تاریخ فرہنگ مستند روایت کے ساتھ
تحریر کرتی ہے کہ آپ نے نجرانی عالموں، دانشوروں اور ماہر علم نجوم
کے مقابلے کے لئے جن افراد کو منتخب کیا ان میں امام حسنؑ۔ امام حسینؑ
جناب سیدہ فاطمہؑ اور ان کے ساتھ جو جوان تھے وہ علی مرتضیٰ مشکل کشا
تھے زمانے نے دیکھا نصرانیوں کے عالم ان پاک، مقدس، معصوم چہروں
کو دیکھ کر گھبرا اٹھے ان کے سب سے دانا عالم نے کہا وہ اے نصرانیوں
ان سے مباہلہ نہ کرو میں ان کے چہروں پر ایسا مقدس نور دیکھ رہا ہوں کہ
اگر یہ پہاڑ سے کہیں تو پہاڑ چکنا چور ہو جائے۔ اگر یہ بددعا کریں تو اس
زمین پہ ایک نصرانی زندہ نہ رہے گا۔ آخر یہ نصرانی مباہلہ سے باز آئے اور
کچھ شرائط پر صلح کی۔ اس طرح کے اور بے شمار واقعات آئے جس میں
مشکل کشا جاں نثار کی حیثیت سے پیش پیش رہے۔ دنیا بھر کی تمام
تواریخ گواہ ہیں کہ جب آنحضرت کی رحلت کا وقت قریب پہنچا آپ
پر غشی طاری رہنے لگی اس وقت آپ بی بی عائشہؓ کے حجرے میں قیام
فرما تھے۔ آپ نے تین بار مولا علی کو یاد کیا۔ آخر کار مشکل کشا آپ کی
خدمت میں حاضر ہوئے اس غشی کے عالم میں مشکل کشا کے آتے ہی آپ

نے آنکھیں کھولیں مشکل کشائی گردن میں باہیں ڈال دیں حضرت
علی مرتضیٰ نے آپؐ کا سر مبارک اپنی آغوش میں لے لیا اور کافی دیر تک
سرگوشی فرماتے رہے۔ جناب بی بی سیدہؑ سے سرگوشی فرمائی۔ حسنینؑ
کو سینہ سے لگا لیا اور اسی حالت میں نبیوں کے سرتاج۔ بنی ہاشم کے
سردار، یتیموں کے والی۔ اپاہجوں کے مددگار، غریبوں کے خدمت گذار۔
اُمت کے نگہبان، کل خدائی کے سرتاج اس جہاں سے پردہ غیب میں
تشریف لے گئے۔ آپ کا وصال ہوا ان مشکل و کٹھن حالات میں مشکل
کشا آپ کے پاس ہیں تاریخ اسلام ہو یا تاریخ عالم ہو۔ مسلم مورخ ہو
یا غیر مسلم مورخ ہر ایک نے اس کی شہادت دی ہے کہ اس نازک وقت
میں حضرت علی آپ کے پاس رہے اپنے ہاتھوں سے آنحضرتؐ سرکار
دو جہاں کو غسل فرمایا اپنے ہاتھوں سے کفن پہنایا۔ آقا دو جہاں کو لحد
میں اتارا۔ یہ شرف یہ رتبہ آپ کی عظمت و بلندی کی دلیل ہے

## نماز جنازہ ۱۳۱

ابو سعید خدریؓ سے روایت ہے کہ جب جناب
رسول اللہؐ کسی کے جنازے پر تشریف لے جاتے
تو اس آدمی کے کسی عمل کے بارے میں نہ پوچھتے۔ بلکہ اس کے قرض کے
لئے سوال کرتے کہا جاتا کہ اس پر قرض ہے تو اس کی نماز جنازہ پڑھنے
سے ہٹ جاتے اور اگر یہ کہا جاتا کہ اس پر قرض نہیں ہے تو نماز جنازہ ادا
فرماتے۔ ایک مرتبہ ایک جنازے پر تشریف لے گئے۔ جب تکبیر کے لئے
بڑھے حسب معمول پوچھا کہ تمہارے دوست پر قرض تو نہیں ہے تو لوگوں نے



عرض کی دو دینار ہیں آپ نماز پڑھنے سے ہٹ کر بیٹھ گئے اور اپنے اصحاب
سے فرمایا تم اپنے دوست پر نماز پڑھو۔ جناب امیر بھی شریک تھے۔
حضرت علی نے عرض کی میں اس کے دونوں دیناروں کا ذمہ لیتا ہوں یہ مرنے
والا اس قرض سے بری ہے اس کے بعد آنحضرتؐ نے آگے بڑھ کر نماز ادا
فرمائی۔

## قتل کا ارادہ ۱۳۲

تاریخ کے صفحات گواہ ہیں کہ ابتداء اسلام سے
لیکر مولا علی مشکل کشا کی شہادت تک جب
بھی دین اسلام پہ یا رسول خدا پر مشکل وقت آیا تو آپ ہی آگے بڑھے
اور اس مشکل کو حل فرمایا غرض کہ مشکل کسی قسم کی ہوتی اس کا حل مشکل
کشا ہی فرماتے اس طرح کا ایک واقعہ آنحضرتؐ سرکار دو جہاں کی حیات
طیبہ کا ہے جس کی روایت امام زین العابدین فرماتے ہیں مختلف کتب
میں تفصیلاً تحریر ہے کہ ایک روز رسولؐ خدا نے نماز کے بعد فرمایا اے
لوگو تم میں سے کون ہے جو ان تین مردوں کی طرف جائے جنھوں نے
میرے قتل کیلئے لات و عزیٰ کی قسم کھائی ہے۔ مسلمانوں نے آپ کی آواز سنی
مگر کسی کو ہمت نہ ہوئی کہ آپ کی مشکل کے کام آتے اس موقع پر آپ نے فرمایا
معلوم ہوتا ہے کہ تم میں علی بن ابی طالب نہیں ہیں اسی اثنا میں عامر بن قتادہ
نے عرض کی یا رسول اللہ۔ امیر المومنین کمزور ہیں اگر آپ فرمائیں تو میں ان
کو خبر کر دوں۔ فرمایا بلا لو۔ جب ان کو خبر دی گئی تو آپ بہت جلد آنحضرتؐ
کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ عرض کی یا سید المرسلین کیا ارشاد ہے۔ فرمایا
جبرئیل نے مجھے خبر دی ہے کہ تین مشرکوں نے مجھے قتل کا ارادہ کر رکھا ہے
جناب امیر نے عرض کی یا رسولؐ آپ کی توجہ کی برکت سے میں اکیلا ہی ان
تینوں کے لئے کافی ہوں۔ سرور کائنات نے اپنی زرہ پہنائی اپنا عمامہ

سر مبارک پر رکھا اپنی تلوار عطا کی اپنا خاص گھوڑا عطا کیا اس پر سوار کرا کے
فرمایا جاؤ میں تمہیں خدا کے سپرد کرتا ہوں اس کام کے کرنے میں تین دن لگ گئے
جناب سیدہؑ بے چین ہوئیں تو آپ نے ارشاد فرمایا حق علی کے ساتھ ہے۔
اس کے بعد جناب امیر المومنین تشریف لائے۔ آپ دو آدمیوں کو قید
کئے ہوئے ہے اور ایک آدمی کا سر نجس آپ کے ہاتھ میں تھا۔ ان دونوں
سے جناب امیر نے فرمایا اسلام قبول کرو۔ ایک بولا مجھ سے یہ توقع نہ رکھو
جناب امیر نے سرور کائناتؐ کے ارشاد کے مطابق اس کو قتل کرنے کا ارادہ
کیا۔ اتنے میں جبرئیل نے حاضر ہو کر عرض کی یا رسول اللہ حق تعالے نے آپ
کو سلام تحفہ بھیجا ہے اور فرمایا ہے اس شخص کو قتل نہ کرنا کیونکہ یہ شخص
اس جماعت سے ہے جن کو ان کا حسن اخلاق اور سخاوت بہشت
میں لے جائے گی اس یہودی نے جب یہ معجزہ رسولؐ دیکھا تو ایمان لایا۔
دوسرے شخص نے رسالتؐ سے انکار کیا تو جناب امیرؑ نے اسے قتل کر دیا۔
یہ علی مرتضیٰ ہی ہیں کہ جب بھی مشکل آئی تو آپ نے مشکل حل فرمائی
یہ رسولؐ خدا کی خاص عنایت ہے کہ مولا علیؑ پر کہ آپ ہی مشکل کام ان
ہی کے سپرد کرتے اور زمانے کے دیکھنے کے لئے مسلمانوں کو تبلانے کے لئے
کہ دیکھ لو اس شخص ہی کی بدولت مشکل حل ہو سکتی ہے۔ آپ عالم اسلام
کو اس در سے بار بار متعارف کرا رہے ہیں تاکہ ادہر ادھر بھٹکنے کے بجائے اپنی
حاجت اس در کے طفیل طلب کریں۔

## ۱۳۳ پرخطر کنواں

مکہ ہو یا مدینہ منورہ ہو۔ میدان جنگ ہو یا مشکل
مقام ہو دین اسلام اور مسلمانوں پر جب بھی کٹھن
وقت آیا جب بھی مشکل حالات سامنے آئے تو ہر مقام پر علی ہی آگے بڑھتے اور
دین اسلام اور مسلمانوں کو مشکلات سے نجات دلاتے ایسا ہی تاریخ اسلام



کا اہم واقعہ آنحضرت کی حیات طیبہ میں پیش آیا جس کی روایت مستند تواریخ و
دیگر تمام کتب میں موجود ہے۔

عبد اللہؓ بن عباس روایت کرتے ہیں کہ جب خاتم الانبیاءؐ مدینہ سے مکہ
کی طرف روانہ ہوئے اور منزل جحفہ میں فرد کش ہوئے۔ وہاں پانی نہ ہونے
کی وجہ سے مسلمان شدت تشنگی سے بیتاب ہوئے اور اپنی بیتابی کا حال
آنحضرتؐ کی خدمت میں عرض کی۔ آپ نے مسلمانوں سے فرمایا۔ اے مسلمانو
تم میں سے کوئی ایسا ہے کہ جو چند مسلمانوں کو ساتھ لے جا کر فلاں مقام سے پانی
بھر لائے۔ رسولؐ خدا اسے ہمیشہ بہشت میں رہنے کی ضمانت دیتا ہوں
یہ سنکر آپ کے صحابی اٹھے اور چند مسلمانوں کو ساتھ لیکر پانی لینے کے لئے
روانہ ہوئے اس جماعت کا کہنا ہے کہ جب ہم اس کنوئیں کے قریب پہنچے
تو وہاں کچھ درخت تھے جن کی شاخوں سے ہم نے عجیب و غریب آوازیں
سنیں۔ اور سب سے عجیب بات کے بغیر لکڑی کے ہر طرف آگ جل رہی تھی
جب ہم نے ایسے خوفناک مناظر دیکھے تو ہم میں تاب نہ رہی آگے بڑھنے سے
ہمت جواب دے گئی۔ ہم واپس پلٹے اور آنحضرتؐ کو تمام باتوں سے آگاہ
کیا جو کچھ ہم نے دیکھا تھا۔ آنحضرتؐ یہ سنکر مسکرائے اور فرمایا یہ جنوں کی
ایک جماعت تھی جو تم کو ڈرا رہی تھی اگر تم ان کے قریب جاتے تو وہ تمہارا
کچھ نہ بگاڑتے۔ جب آپؐ سے یہ بشارت سنی تو ایک جماعت نے عرض کی
یا رسولؐ اللہ ہم اس خدمت کو انجام دیں گے۔ حضورؐ نے بدستور سابقہ
سقے ان کے ساتھ روانہ کئے جب یہ لوگ اس مقام پر پہنچے تو انھیں بھی وہی
خطرناک مناظر نظر آئے۔ آگے جانے کی کسی کی ہمت نہ ہوئی ناکام واپس لوٹے
اور تمام حال آنحضرتؐ کی خدمت میں سنایا۔ آفتاب غروب ہونے کو آیا۔
مسلمان پیاس سے مرنے کے قریب ہو گئے۔ ایسے میں حضرت علی کو طلب فرمایا
اور فرمایا اے بھائی اب تم جاؤ اور سابقہ سقے آپ کے ساتھ روانہ کئے۔

مسلمہ بن الاکوع بیان کرتا ہے کہ ہم نے مشکیں کندھوں پر رکھ لیں اور تلواریں
حمائل کر کے حضرت امیر المومنین کے ہمراہ باہر نکلے اور امیر المومنینؑ خضر
علیہ السلام کی طرح آگے آگے چلے جاتے تھے اور ہم پیاسوں کی جماعت
اس ساقی کوثر کے پیچھے پیچھے جا رہی تھی۔ یہاں تک کہ ہم اس مقام پر جا
پہنچے جہاں سے آوازیں اور حرکتیں اس کثرت سے ظاہر ہوئیں کہ ہم پر خوف
طاری ہوا۔ میں اپنے دل میں کہتا تھا کہ امیر المومنین پہلے دو کی طرح ناکام
ہی واپس آئیں گے۔ اس اثنا میں ہماری طرف مخاطب ہو کر حضرتؑ نے فرمایا آپ
قدم بقدم چلے آؤ۔ اور اس طلسمات سے جو تمہیں نظر آرہا ہے انشاء اللہ
کوئی نقصان نہیں پہنچے گا۔ جب ہم ان دونوں درختوں کے پاس پہنچے پہلے
کی طرح آگ کے بڑے بڑے شعلے بھڑکنے لگے اور کٹے ہوئے سر نظر آتے تھے۔
اور ہولناک آوازیں کانوں میں سنائی دیتی تھیں کہ ہمارے ہوش و حواس
جاتے رہے امیر دلیرانہ ان سروں سے گذرتے ہوئے فرماتے جاتے تھے تم
بیدھڑک میرے پیچھے پیچھے چلے آؤ اور دائیں بائیں نظر نہ کرو تم کو کسی قسم کا
خطرہ نہیں یہاں تک کہ ہم اس کنوئیں کے قریب پہنچ گئے! بن مالک کا
ایک ڈول تھا جو دو ڈولوں کے برابر تھا۔ جب ہم نے اس کو کنوئیں میں ڈالا
تو رسی ٹوٹ گئی اور کنوئیں کے اندر سے قہقہہ مار کر ہنسنے کی آواز آئی۔
جناب امیرؑ نے فرمایا تم میں سے کوئی شخص جا کر لشکر میں سے ڈول لے آئے
اصحاب نے عرض کی آپ کی پیروی کی برکت سے تو ہم یہاں تک پہنچیں ہیں
اب کس میں اتنی ہمت و طاقت ہے کہ تنہا لشکر سے جا کر ڈول لیکر آئے ہیں
تب امیرؑ کمر سے رسی باندھ کر اس کنوئیں میں اترے جب پانی کے قریب
پہنچے تو آپ کا پاؤں لغزش کھا گیا'
جب پانی کے قریب پہنچے تو آپ کا پاؤں لغزش کھا گیا اور آپ گر پڑے جس
سے کنوئیں میں اک شور عظیم برپا ہوا۔ جیسے کسی کا گلا گھونٹ دیا ہو ناگاہ



امیر المومنین نے با آواز بلند کہا (میں اللہ کا بندہ ہوں میں رسولؐ خدا
کا بھائی ہوں) اور آپ نے مشکیں طلب فرمائیں اور ایک ایک کو بھر کر
اوپر بھیجتے رہے۔ بعد ازاں کوئیں سے نکلے آپ نے دو مشکیں اٹھائیں اور
سب ایک ایک مشک اٹھائے لشکر کی طرف روانہ ہوئے جب ان درختوں
کے قریب پہنچے جنہیں پہلے دیکھا اور جنہیں سنا تھا ان کا نام نشان نہیں جب
ہم آگے نکلے تو ایک ہاتف غیبی کی آواز سنی جو سید المرسلین کی نعت
اور امیر المومنین کی منقبت میں اشعار پڑھ رہا تھا۔ امیر المومنین بدستور
ہماری رہبری کرتے ہوئے رجز پڑھتے ہوئے آگے بڑھتے جاتے یہاں
تک کہ ہم جناب رسولؐ خدا کی خدمت میں پہنچے آنحضرتؐ نے فرمایا کہ وہ ہاتف
عبد اللہ نام کا ایک جن تھا جس نے شیطان حسنام شعر کو کوہ صفا میں قتل کیا تھا

## جنگ بدر کی رات ۱۳۴

احسن الکبار کے حوالے سے کوکب دری
نے مشکل کشائی کے واقعہ کو درج
کیا ہے جس کی روایت دیگر کتب میں بھی موجود ہے مشہور و معروف واقعہ
ہے جو آپ کی مشکل کشائی کی دلیل ہے کہ جب بھی مسلمانوں کو مشکل حالات
کا سامنا کرنا پڑا تو آپ ہی نے مشکل سے نجات دلائی چونکہ آپ آنحضرتؐ
کی حیات کے ساتھ ہمیشہ وابستہ رہے جب بھی رسولؐ خدا کو مشکلات
کا سامنا ہوا رسولؐ خدا نے آپ ہی کو طلب فرمایا اور آپ ہی کے حق میں دعا
فرمائی اور آپ ہی نے مشکل۔ کٹھن، سنگلاخ مراحل کو آسان کر کے
مشکل کشائی کی سند پائی۔
اس طرح کا ایک واقعہ جنگ بدر کی رات پیش آیا جس کی تفصیلات
یہ ہیں کہ جب آنحضرتؐ اپنے اصحاب کو ہمراہ لیکر بدر میں فروکش ہوئے۔
اور کفار قریش بھی حضرتؐ کے ساتھ لڑنے کے لئے وہاں اترے۔ جب

رات ہوئی تو آنحضرتؐ کی لشکر گاہ میں پانی موجود نہ تھا۔ اصحاب کو پانی کی
ضرورت ہوئی۔ آنحضرتؐ نے باآواز بلند فرمایا کوئی مرد ایسا ہے جو پانی
لائے صرف حضرت علی امیر المومنین کے سوا کسی نے جواب نہ دیا اسی
طرح آپ نے تین مرتبہ ارشاد فرمایا مگر تینوں مرتبہ حضرت علی نے جواب
دیا آخر کار رسولؐ خدا کی اجازت کے بعد مشک اٹھائی اور اس نواح
میں ایک کنواں تھا جو بہت دور اور سخت تاریکی میں تھا جب کہ دن میں
بھی اس سے پانی لینا محال ہوتا تھا آپ اس کنوئیں میں اُترے اور مشک
بھر کر جب اوپر آئے تو ایک تند ہوا چلی اور سارا پانی گرا دیا۔ جب
دوبارہ پانی بھر کر لائے تو بھی اس طرح ہوا نے گرا دیا اس طرح تین دفعہ
ایسا ہی ہوا۔ جب چوتھی مرتبہ پانی لیکر باہر آئے تو ہوا نہ تھی۔ آخر پانی لے کر
رسولؐ خدا کی خدمت میں حاضر ہوئے اور تمام قصّہ بیان کیا۔ آنحضرتؐ
نے فرمایا اے بھائی پہلی ہوا تو جبرئیلؑ تھے جو ایک ہزار فرشتوں کے ہمراہ
سلام کے لئے آئے دوسری مرتبہ میکائیلؑ تھے جو ایک ہزار فرشتوں کے
ساتھ سلام کے لئے آئے تھے اور تیسری مرتبہ اسرافیلؑ نے ہزار فرشتوں
کے ہمراہ تمہیں سلام کیا۔ اور پانی تمہارا اس لئے گرا دیا تھا کہ تمہاری
ہمت اور شجاعت کو آزمائیں کہ کس درجہ کی ہے۔

## ۱۳۵ یہودی کے سات سوال

حضرت ابوبکرؓ کے انتقال کے بعد حضرت عمرؓ فاروق خلافت پر
فائز ہوتے تو آپ کی خدمت میں ایک یہودی حاضر ہوا اور کہا کہ تم میں
سب سے بڑا عالم کون ہے میں اس سے چند سوال کرنا چاہتا ہوں۔
یہودی کے سوالات کافی کٹھن و مشکل تھے آپ کو مشکل پیش آئی تو
آپ نے حضرت علیؑ کی طرف اشارہ فرماتے ہوئے یہودی سے کہا کہ یہی



اس مشکل کو حل کر سکتے ہیں۔ یہودی آپ سے مخاطب ہو کر کہنے لگا۔
میں آپ کی خدمت میں تین پھر تین اور اس کے بعد ایک سوال کروں گا آپ
نے فرمایا اگر میں تیرے ساتوں سوالات کے جوابات دے دوں تو کیا
مسلمان ہو جائے گا۔ یہودی نے اس بات کو تسلیم کیا آپ نے فرمایا پوچھ
جو کچھ پوچھنا چاہتا ہے یہودی کے ساتوں سوالات مندرجہ ذیل ہیں۔

(۱) وہ کونسا خون کا قطرہ ہے جو اول زمین پر ٹپکا
(۲) وہ کونسا چشمہ ہے جو اول زمین پر جاری ہوا۔
(۳) وہ درخت کونسا ہے جو اول زمین پر پیدا ہوا۔
(۴) یہ کہ سید انام علیہ الصلوۃ والسلام کے بعد کتنے امام ہیں۔
(۵) وہ کون سی بہشت میں رہیں گے۔
(۶) وہ پہلا پتھر کونسا ہے جو آسمان سے زمین پر اُترا۔
(۷) خاتم الانبیاء کے وصی کی عمر کتنی ہوگی وہ مارا جائے گا یا اپنی موت مرے گا

حضرت علی نے یہودی کے سوالات کے مندرجہ ذیل جوابات دئے۔

(۱) وہ پہلا خون کا قطرہ حوا کے پیٹ کا ہے جو اس زمین پر گرا۔
(۲) پہلا چشمہ حیات ہے جس کو حضرت خضر نے ذوالقرنین کے عہد میں پایا۔
(۳) پہلا درخت عجوہ (کھجور کی قسم) کا ہے جو حضرت آدمؑ بہشت سے لائے۔
(۴) بارہ امام عادل ہوں گے۔
(۵) یہ امام سید کائنات کے ساتھ بہشت عدن میں ہوں گے۔
(۶) پہلا پتھر حجر اسود ہے جو بیت الحرام میں ہے۔
(۷) وصی میں ہوں میری عمر ترسٹھ ۶۳ سال ہو گی میں تلوار کی ضرب سے مارا جاؤں گا۔

یہودی نے تمام جوابات سنکر اپنی آستین میں سے ایک تحریر نکالی اس میں آپ
کے جوابات کو حسب منشا پاکر وہ یہودی فوراً ایمان لے آیا۔
(آپ کے علمی ارشادات پر مجھ حقیر کی کتاب "شیر خدا نے فرمایا" کے عنوان
سے شائع ہو چکی ہے مزید تفصیلات کتاب میں دیکھئے)

## حضرت ابوبکرؓ کے دور میں ۱۳۶

آنحضرتؐ کے وصال کے بعد حضرت
ابوبکرؓ کے دور میں قیصر روم کے
سوالات کی وجہ سے کافی مشکل آئی۔ سوالات بھی کافی کٹھن و مشکل تھے
آخر کار اس مشکل کو بھی مشکل کشا نے حل فرما کر مطمئن کیا جب مسلمان قیصر
روم کے سوالات کے جوابات دینے سے عاجز ہوئے تو مشکل کشا نے جواب
دے کر نہ صرف مسلمانوں کی بلکہ خلافت کی بھی لاج رکھی جس کی تفصیلات
مختلف کتب میں موجود ہے۔ تفسیر روح البیان میں تحریر ہے۔
انس بن مالک صحابی پیغمبرؐ سے روایت ہے کہ بعد وفات پیغمبر اعظمؐ قیصر
روم کی طرف سے ایک یہودی آیا اور مسلمانوں سے کہا کہ خدا کے رسول کا
خلیفہ کون ہے۔ حاضرین نے حضرت ابوبکرؓ صدیق کی طرف اشارہ کیا
یہودی حضرت ابوبکرؓ کی طرف متوجہ ہوا اور آپ کی خدمت میں عرض کی اگر
آپ تین سوالات کے جواب صحیح دے دیں تو میں اسلام قبول کر لوں گا آپ
نے فرمایا دریافت کر یہودی نے کہا تین سوالات مندرجہ ذیل ہیں۔
(۱) وہ چیز کونسی ہے جو خدا کے واسطے نہیں
(۲) وہ کونسی چیز ہے جو خدا کے پاس نہیں۔
(۳) وہ کیا چیز ہے جس کو خدا نہیں جانتا۔
حضرت ابوبکرؓ نے ان سوالات کو سننے کے بعد فرمایا یہ کیا کفر ہے جو تو کہتا
ہے۔ اس پر حضرت عمرؓ نے بھی اعتراض کیا۔ ابن عباسؓ بھی قریب ہی بیٹھے



تھے انہوں نے آپ دونوں کی خدمت میں عرض کی کہ اس سائل کو حضرت
علی کی خدمت میں روانہ کر دیا جائے وہی پیچیدہ و مشکل مسائل کو حل
فرما سکتے ہیں آخر اس مشکل امر کے لئے یہودی کو حضرت علی کے پاس
روانہ کیا گیا آپ نے اس یہودی کے سوالات سننے کے بعد آپ نے مندرجہ
ذیل جوابات دئے۔
(۱) جو چیز خدا کے واسطے نہیں وہ شرک ہے۔
(۲) جو چیز خدا نہیں جانتا وہ تمہارا قول ہے جو کہتے ہو کہ عیسیٰ خدا کا بیٹا
ہے اور خدا اس کو اپنا بیٹا نہیں جانتا۔
(۳) جو چیز خدا کے پاس نہیں ہے وہ ظلم ہے۔
جوابات سننے کے بعد یہودی فوراً اسلام لے آیا۔ امیرالمومنین حضرت علی
نے ایک طرف حضرت ابوبکرؓ کو پیش آنیوالی مشکل حل فرمائی۔ دوسری طرف
آپ کے جوابات سے ایک یہودی دائرہ اسلام میں داخل ہوا۔
(مزید تفصیلات کے لئے "شیر خدا کے فیصلے" دیکھئے)

## ایک اور مشکل ۱۳۷

دین اسلام اور مسلمانوں پر جب بھی مشکل
وقت آیا سایہ سید المرسلین کے طفیل اس
کا حل صرف مشکل کشا ہی کر سکے۔ مشکلات خواہ کسی معاملے کی پیش آئیں
مگر ہر میدان کے شہسوار آپ ہی نظر آتے ہیں اس طرح حضرت ابوبکر صدیقؓ
کے زمانہ خلافت میں آپ کو ایک مشکل پیش آئی جس کے حل کے لئے آپ اور
آپ کے دیگر صحابہ قاصر رہے آخر کار حضرت عمرؓ نے مشورہ دیا کہ اس مشکل امر سے
صرف حضرت علی ہی نجات دلا سکتے ہیں جس کی تفصیلات تمام عام و خاص کتب
میں موجود ہیں جیسے مناقب شہر آشوب کے حوالے سے درج کیا جا رہا ہے۔
حضرت ابوبکر صدیقؓ کی خدمت میں ایک ایسے شخص کو لایا گیا جس نے شراب

پی لی تھی ۔ آپ نے اس پہ حد جاری کرنا چاہی تو اس شخص نے کہا کہ میں نے
شراب تو پی ہے مگر اس کی حرمت کے حکم سے لاعلم تھا ۔ کیونکہ میں ایسے
آدمیوں کے درمیان بڑا ہوا اور مقیم ہوں جو شراب کو حلال جانتے ہیں ۔
اگر میں جانتا کہ شراب حرام ہے تو ہرگز نہ پیتا ۔ آپ نے حضرت
عمرؓ سے رائے طلب کی ۔ حضرت عمرؓ نے کہا مسئلہ مشکل ہے اور اس مشکل
سے صرف حضرت علی ہی نجات دلا سکتے ہیں ۔ آخر حضرت علی کی خدمت
میں مشکل پیش ہوئی آپ نے واقعہ سننے کے بعد فرمایا کہ اس شخص کے ساتھ
ایک آدمی جائے اور تمام انصار و مہاجرین کی مجالس میں لے جائے اور دریافت
کرے کہ آیا کسی شخص نے اسے آیت سنائی ہے اگر دو شخص گواہی دیدیں
کہ اس کو شراب حرام ہونے کا حکم سنا دیا ہے تو اس پر حد جاری ہوگی ۔
بصورت دیگر اس سے توبہ کروا کر اس کو رہا کر دیا جائے وہ شخص اپنی زبان پر
سچا نکلا آخر اسے رہا کر دیا گیا ۔

اس طرح مشکل کشا شیر خدا کی بدولت ایک شخص سزا سے بچ
گیا اور حضرت ابوبکر صدیقؓ کی مشکل رفع فرمائی ۔

(بحوالہ شیر خدا کے فیصلے)

## حضرت عمرؓ کے دور ۱۳۸

کوکب دری کے مؤلف محمد صالح کشفی نے مختلف کتب کے حوالہ سے درج
کیا ہے جس کی روایت کتب میں موجود ہے ۔ حضرت عمرؓ کے دور خلافت
میں ایک شخص آپ کی خدمت میں حاضر ہوا ۔ اور کہنے لگا ۔ میں حق سے
بیزار ہوں ۔ فتنہ کو دوست رکھتا ہوں ۔ بن دیکھے گواہی دیتا ہوں ۔
مردے اور بے جان کو امام مانتا ہوں ۔ مرغ بسمل بے ذبح کھاتا ہوں ۔
حضرت عمرؓ نے جب اس شخص سے کلام سنا تو فرمایا کہ شخص ایسی برائیوں



میں ملوث ہے ۔ یہ واجب القتل ہے دیگر صحابہ نے بھی یہی مشورہ دیا کہ جو
شخص ایسی برائیوں میں ملوث ہو اسے سخت سزا ملنی چاہیے ۔ چونکہ اس
شخص نے بیان کیا تھا وہ کسی کی سمجھ میں نہ آیا ایسے مشکل و کٹھن کام کے
لئے کسی نے مشورہ دیا کہ حضرت علیؑ کی رائے لینا ضروری ہے ۔ آپ تشریف
لائے تو آپ نے اس شخص کا کلام سننے کے بعد فرمایا جو کچھ یہ شخص کہتا ہے
سب درست کہتا ہے بلا وجہ اس کو کیوں سزا دینا چاہتے ہو پھر آپ
آپ نے اس شخص کے کلام کی تشریح و مطلب بیان فرمایا تو حاضرین بے
اختیار بول اٹھے کہ علی نہ ہوتے تو ہم اس مشکل سے نجات حاصل کر سکتے
تھے ۔ حضرت علی نے فرمایا یہ جو کہتا ہے کہ میں حق سے بیزار ہوں ۔ وہ
موت ہے اور جو یہ کہتا ہے کہ میں فتنہ کو دوست رکھتا ہوں تو گو
اولاد و مال کو دوست رکھتا ہے ۔ حق تعالیٰ خود فرماتا ہے (تمہارے
مال اور اولاد ہی فتنہ ہیں) اور جو یہ کہتا ہے کہ بن دیکھے گواہی دیتا
ہوں تو وہ خدا کی ذات ہے جس کو کسی نے نہیں دیکھا مگر سب اس
کی گواہی دیتے ہیں ۔ اور قرآن مجید جملہ کائنات کا امام ہے وہ ذی
حیات نہیں ہے اور وہ کہتا ہے کہ مرغ بسمل کو ذبح کئے بغیر کھاتا ہوں وہ
مرغ بسمل مچھلی ہے اور سب بغیر ذبح کئے کھاتے ہیں ۔ حاضرین نے
آپ کی زبان مبارک سے یہ کلام سنا تو سب آپ کی تعریف کرنے لگے
ان مقدمات کے تاریخ ساز فیصلوں کے لئے مجھ حقیر کی کتاب شیر خدا کے فیصلے
شائع ہو چکی ہے جس میں ۲۰۰ سے زائد نادر فیصلے پیش کئے ہیں ۔

## ایک سے زیادہ شوہر ۱۳۹

نہج الاسرار میں ۔ روضۃ الاسرار میں ۔
روضۃ الجنان و دیگر کتب کے حوالوں سے
یہ واقعہ درج کیا ہے کہ ایک مرتبہ چالیس عورتیں حضرت عمرؓ کے دور خلافت

میں حاضر ہوئیں ان سب نے یک زبان ہو کر عرض کی کہ جب مردوں کو ایک وقت میں ایک سے زیادہ عورتیں رکھنے کی اجازت ہے تو پھر کیا وجہ ہے کہ عورت ایک سے زیادہ ایک وقت میں شوہر نہیں رکھ سکتی۔ حضرت عمرؓ خاموش ہو گئے آپ نے اس بارے میں اپنے دیگر صحابہ سے بھی مشورہ کیا کوئی بھی ان عورتوں کا جواب نہ دے سکا ایسے مشکل امر میں حضرت علی کی یاد آئی وہی ایک ایسی شخصیت ہیں جو ہر مشکل کو آسان بنا سکتے ہیں آپ ان سب عورتوں کو ساتھ لیکر حضرت علی کے پاس آئے آپ نے ان عورتوں سے فرمایا تم سب ایک ایک گلاس پانی اس گڑھے میں ڈالدو۔ جب سب عورتوں نے اپنے اپنے گلاس کا پانی ڈالدیا تو آپ نے فرمایا کہ اب تم اپنے اپنے گلاس کا پانی اس گڑھے سے نکال لو ان سب عورتوں نے یکجا ہو کر عرض کی کہ یہ کس طرح بھی ممکن نہیں اور نہ ہی ایسا ہو سکتا ہے کیونکہ سارا پانی مل چکا ہے ہمیں کسی طرح بھی خبر نہیں ہو سکتی کہ یہ ہمارے گلاس کا پانی ہے۔ آپ نے فرمایا یہی وجہ ہے کہ ایک وقت میں ایک عورت کو ایک سے زیادہ شوہر کرنے کی اجازت نہیں دی گئی۔ اگر ایسا ہوتا تو اولاد میں تفرقہ پڑ جاتا یہ کس طرح معلوم ہو سکتا تھا کہ یہ فلاں شخص کی اولاد ہے سب نسب و میراث باطل ہو جاتی۔ (بحوالہ شیر خدا کے فیصلے)

## حضرت عثمان کے دور میں ۱۴۰

ہر خاص و عام کتب میں اس واقعہ کی تفصیلات موجود ہیں کہ حضرت عثمان کے دور میں جب بھی کوئی مشکل پیش آئی تو حضرت علی ہی نے مشکل امر کو حل فرما کر آپ کو پریشانی سے نجات دلائی۔ اس طرح ایک مشکل اس وقت پیش آئی جب ایک عورت اور غلام آپ کی خدمت میں لڑتے



ہوئے آئے عورت کا کہنا تھا کہ یہ شخص میرا غلام ہے اور اس مرد کا کہنا تھا کہ کہ اس عورت سے میرا نکاح ہوا ہے لہذا میں اس کا غلام نہیں شوہر ہوں جس کی تفصیلات یہ ہیں کہ ایک شخص کی ایک کنیز تھی اس سے اس کا ایک لڑکا پیدا ہوا۔ پھر اس نے اس کنیز کا اپنے غلام سے عقد کرا دیا اتفاق سے خود مر گیا یہ عورت اپنے لڑکے کی ملکیت میں آ گئی اس کا لڑکا اس کے شوہر کا وارث ہوا۔ کیونکہ وہ شخص اس کا باپ کا تھا۔ کچھ عرصہ بعد وہ لڑکا بھی انتقال کر گیا اب اس کنیز نے اپنے لڑکے کی بھی میراث حاصل کی جس میں یہ غلام بھی شامل تھا جس سے اس کا عقد کیا ہوا تھا۔ یہ دونوں حضرت عثمانؓ کے پاس لڑتے جھگڑتے آئے عورت کا کہنا تھا کہ میرا غلام ہے۔ غلام کا کہنا تھا کہ میں اس کا شوہر ہوں۔ حضرت عثمانؓ نے فرمایا یہ تو بڑی مشکل کی بات ہے اس کا فیصلہ ممکن نہیں آخر حضرت علی مشکل کشا نے ہی آپ کی اس مشکل کو آسان فرمایا حضرت علی نے اس عورت سے فرمایا جب سے تو نے اپنے لڑکے کی میراث حاصل کی ہے اس وقت سے اس شخص نے تجھ سے جماع کیا ہے یا نہیں عورت نے کہا نہیں۔ فرمایا اگر وہ ایسا کرتا تو میں اس کو ضرور سزا دیتا تو جا یہ تیرا غلام ہے۔ اس شخص کا تجھ پر کوئی حق نہیں اب تیری مرضی ہے تو اسے آزاد کر دے یا فروخت کر دے یا اپنی غلامی میں رکھے یہ سب باتیں اب تیرے اختیار میں ہیں۔ (بحوالہ شیر خدا کے فیصلے)

## آنکھ کا قصاص ۱۴۱

حضرت عثمانؓ کے دور خلافت میں اس وقت بڑی مشکل پیش آئی جب ایک اعرابی اپنی آنکھ کا قصاص لینے کے لئے بضد ہوا آخر حضرت نے اس مشکل امر میں مشکل کشائی فرماتے ہوئے آپ کو مشکل سے نجات دلائی جس کی تفصیلات۔ اصول کافی۔ مناقب آل ابی طالب، نہج الاسرار، عجائب

احکام و دیگر کتب میں موجود ہیں۔ حضرت عثمانؓ کے ایک غلام نے ایک اعرابی کے سر پر اس طرح ضرب لگائی جس سے اس کی ایک آنکھ ضائع ہو گئی۔ یہ اعرابی حضرت عثمانؓ کی خدمت میں فریاد لیکر حاضر ہوا۔ حضرت عثمانؓ نے اس اعرابی کو آنکھ کی دیت دینی چاہی مگر اعرابی رضامند نہ ہوا۔ بالآخر اس قضیہ کا کوئی حل نہ بن پڑا تو اس مشکل امر کے لئے حضرت علی سے رجوع کیا گیا آپ نے اعرابی کی خواہش پر آنکھ کی قصاص اس طرح پوری کی کچھ روئی اور آئینہ منگوا کر روئی کو تر کر کے غلام کے آنکھ کے اطراف رکھا اور آئینہ کو دھوپ میں اس طرح رکھا کہ آفتاب کی شعاعیں منعکس ہو کر اس کے چہرے پر گریں اور اس کو حکم دیا کہ آئینہ کو دیکھتا رہے وہ غلام اس کو دیکھتا رہا یہاں تک کے اس کی آنکھ کی چربی پگھل کر بہہ گئی اور وہ ایک آنکھ سے نابینا ہو گیا اس طرح اس مشکل امر سے حضرت علی مشکل کشا کی بدولت نجات ملی (بحوالہ شیر خدا کے فیصلے)

## حضرت علی کے دور میں ۱۴۳

حضرت علی کے دور خلافت میں ایک شخص حاضر ہوا اور عرض کی یا امیر المومنین میں آپ کو اور آپ کے فرزندوں کو دوست رکھتا ہوں اور ساتھ ہی اہلبیت کے بے شمار فضائل بیان کرنے لگا حضرتؑ نے فرمایا اے شخص تو جو کچھ کہہ رہا ہے تیرا دل اس کی تصدیق نہیں کرتا ہم اپنے سچے محبوں اور مخلصوں کے آثار خوب جانتے ہیں۔ یاد رکھو پانچ شخص ہمارے خاندان کے کبھی دوست نہیں ہو سکتے۔ ریوث۔ مخنث، پشت انداز و، لد الحرام۔ اور ولد الحیض وہ شخص یہ جواب سنکر امیر معاویہ کے پاس چلا گیا اور صفین میں حضرت علی کے خلاف جنگ میں مارا گیا۔
اس طرح کا ایک اور واقعہ پیش کیا جارہا ہے کہ حضرت تمام حالات



طرف ہوتا ہے تو خواب نظر آتے ہیں۔ سچے خواب ملائکہ کی طرف سے ہوتے ہیں اور جھوٹے خواب خبائث کی طرف سے پھر ان دونوں نے حفظ و نسیان کے بارے میں سوال کیا تو حضرت نے فرمایا کہ جب خدا نے آدم کو پیدا کیا ان کے قلب پر ایک پردہ بھی ڈالا۔ پس جب کوئی بات دل پر گذرتی ہے اور وہ پردہ کھلا رہتا ہے تو انسان اس کو یاد رکھتا ہے اور جب پردہ کھلا نہیں رہتا تو بھول جاتا ہے۔ ان سوالات کے جواب جب مشکل کشا نے دئے تو یہ دونوں نصرانی مسلمان ہو گئے۔

## امیر معاویہ کی مشکل ۱۴۴

حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے نہ صرف خلیفہ اول۔ دوئم۔ سوم کے دور میں مشکل حالات میں مشکل کشائی فرمائی بلکہ ہر دور میں جب بھی مشکل وقت آیا ہمیشہ آپ ہی سے رجوع کیا گیا ہے تاریخ کے صفحات گواہ ہیں کہ امیر معاویہ گو کہ وہ ہمیشہ مخالفت میں رہے لیکن اس کے باوجود جب بھی انھیں مشکل پیش آئی تو اسی در پر جھکتے ہوئے نظر آتے ہیں اس طرح کا ایک عام واقعہ جو ہر کتب میں موجود ہے جس کی روایت امام جلال الدین سیوطی نے بھی کی ہے وہ لکھتے ہیں کہ امیر معاویہ کے پاس جب خنثہ کی میراث کا مسئلہ پیش ہوا تو آپ اس کو حل کرنے سے قاصر رہے آخر مجبور ہو کر جناب امیر المومنین کے پاس اسے حل کے لئے بھیجا حضرت علی نے اس کے جواب میں تحریر فرمایا۔

سعید ابن منصور۔ اپنی اسناد میں لکھتے ہیں کہ میں نے جناب امیر المومنین کو یہ کہتے ہوئے سنا ہے کہ خدا کا شکر ہے کہ جس نے ہمارے دشمن کو ایسا ہی کر دیا کہ جب اس کو بھی مشکل آئے تو وہ بھی ہم سے پوچھتا ہے۔
مولا مشکل کشا نے اس کے جواب میں لکھا کہ خنثہ کی میراث کا حل اسی طرح

ہیں حاضر ہوئیں ان سب نے یک زبان ہو کر عرض کی کہ جب مردوں کو ایک وقت میں ایک سے زیادہ عورتیں رکھنے کی اجازت ہے تو پھر کیا وجہ ہے کہ عورت ایک سے زیادہ ایک وقت میں شوہر نہیں رکھ سکتی۔ حضرت عمرؓ خاموش ہو گئے آپ نے اس بارے میں اپنے دیگر صحابہ سے بھی مشورہ کیا کوئی بھی ان عورتوں کا جواب نہ دے سکا ایسے مشکل امر میں حضرت علی کی یاد آئی وہی ایک ایسی شخصیت ہیں جو ہر مشکل کو آسان بنا سکتے ہیں آپ ان سب عورتوں کو ساتھ لیکر حضرت علی کے پاس آئے آپ نے ان عورتوں سے فرمایا تم سب ایک ایک گلاس پانی اس گڑھے میں ڈالدو۔ جب سب عورتوں نے اپنے اپنے گلاس کا پانی ڈالدیا تو آپ نے فرمایا کہ اب تم اپنے اپنے گلاس کا پانی اس گڑھے سے نکال لو ان سب عورتوں نے یکجا ہو کر عرض کی کہ یہ کس طرح بھی ممکن نہیں اور نہ ہی ایسا ہو سکتا ہے کیونکہ سارا پانی مل چکا ہے ہمیں کسی طرح بھی خبر نہیں ہو سکتی کہ یہ ہمارے گلاس کا پانی ہے۔ آپ نے فرمایا یہی وجہ ہے کہ ایک وقت میں ایک عورت کو ایک سے زیادہ شوہر کرنے کی اجازت نہیں دی گئی۔ اگر ایسا ہوتا تو اولاد میں تفرقہ پڑ جاتا یہ کس طرح معلوم ہو سکتا تھا کہ یہ فلاں شخص کی اولاد ہے سب نسب و میراث باطل ہو جاتی۔ (بحوالہ شیر خدا کے فیصلے)

## حضرت عثمان کے دور میں ۱۴۶

ہر خاص و عام کتب میں اس واقعہ کی تفصیلات موجود ہیں کہ حضرت عثمان کے دور میں جب بھی کوئی مشکل پیش آئی تو حضرت علی ہی نے مشکل امر کو حل فرما کر آپ کو پریشانی سے نجات دلائی۔ اس طرح ایک مشکل اس وقت پیش آئی جب ایک عورت اور غلام آپ کی خدمت میں لڑتے



امیر معاویہ نے جنگ صفین کے موقع پر اپنی فوج کو دریا کے گھاٹ پر اتارا۔ مشکل کشا کی فوج دریا سے دور تھی۔ ایسے میں امیر معاویہ نے علوی فوج کے لئے پانی بند کر دینے کا حکم دیا اور کہا کہ علوی فوج کا کوئی فرد بھی اس دریا سے پانی نہ لے سکے۔ یہ خبر جناب امیر کو پہنچی۔ اگر آپ چاہتے تو اپنی روحانی قوت کی بدولت بھی اپنی فوج کو سیراب کر سکتے تھے مگر یہاں مقابلہ روحانی قوت کا نہیں بلکہ جسمانی قوت کا تھا۔ اور امیر معاویہ کو اپنی طاقت بتانا چاہتے تھے اس لئے اپنے ایک بہادر دستہ کے چند سپاہ کو پانی لانے کا حکم دیا۔ آپ کے چند سپاہیوں نے نہ صرف اس گھاٹ سے پانی حاصل کیا بلکہ امیر معاویہ کی فوج کو مار بھگایا۔ اور آپ کی فوج نے اس گھاٹ پر قبضہ کر لیا۔ امیر معاویہ کا لشکر پانی سے دور ہو گیا۔ مگر آپ کا یہ حکم تاریخ کے سینہ پر سنہری حروف سے لکھا گیا کہ آپ نے حکم دیا پانی پر کسی کی حاکمیت نہیں جو چاہے اس گھاٹ سے پانی لے سکتا ہے۔ اور امیر معاویہ کے سپاہی بھی اسی گھاٹ سے سیراب ہوتے رہے۔ آپ چاہتے تو ان پہ پابندی لگا کر انھیں پریشانی میں مبتلا کر سکتے تھے مگر آپ کا نام ہی مشکل کشا ہے یہی وجہ ہے کہ آپ نے اپنے مخالف کو بھی پانی سے محروم نہ رکھا۔ (تاریخ اعثم کوفی)

## قاتل کو شربت ۱۴۷

دین کی تاریخ اس طرح کی مشکل کشائی کا واقعہ پیش کرنے سے عاجز ہے بڑا ہی مشہور و معروف واقعہ جس کو مسلم و غیر مسلم تمام مورخین نے بیان کیا ہے جس کو اعثم کوفی سے تحریر کیا جا رہا ہے۔ جب بدبخت ترین انسان ابن ملجم نے مشکل کشا کو ضربت لگائی جس سے آپ شدید زخمی

ہو گئے۔ قاتل بھاگنا چاہتا تھا۔ مگر تاریخ کے صفحات گواہ ہیں کہ اس
وقت قاتل کو کچھ نظر نہیں آرہا تھا۔ اس کو گرفتار کر لیا گیا۔ جناب امیر
کو زخمی حالت میں جب دودھ اور شربت پیش کیا گیا تو آپ نے فوراً
دریافت کیا میرے قاتل کو بھی یہ کھانا دیا ہے یا نہیں۔ جواب میں جب
نہیں آیا تو آپ نے حکم دیا کہ شربت اور دودھ میرے قاتل کو دیا جائے
اور امام حسنؑ سے فرمایا یہ قاتل ہمارا مہمان ہے اس کا ہر طرح سے خیال
رکھا جائے۔

قاتل کے لئے اس طرح کی مشکل کشا کی مشکل کشائی کے سوا کسی اور ہستی میں
تلاش کرنا فضول ہے وہ قاتل ہے مگر پھر بھی آپ کو اس کا خیال ہے







# حاجت مند اور مشکل کشا

قیمت نہ دے سکا کوئی جس کی حجاز میں
سائل کو بخش دی وہ انگوٹھی نماز میں

حیدر کرار۔ علی مرتضیٰ۔ مشکل کشا جس گھر کے در ہیں وہ گھر ہے
نبیؐ کا۔ اور یہ در دنیا کا واحد در ہے جہاں سائل نامراد آیا اور بامراد
لوٹا۔ تاریخ عالم بڑے بڑے حاتم وسخی کی سخاوت وحاجت روائی
کے بڑے بڑے واقعات پیش کرتی ہے۔ مگر مشکل کشا کی سخاوت وحاجت
روائی کے سامنے ایسے ہی ہے جیسے سمندر کے مقابلے پر اک قطرہ۔ تاریخ کے
صفحات مسلسل گواہی دے رہے ہیں کہ آپ کے سامنے جب بھی کسی نے ہاتھ
پھیلایا خواہ وہ اپنا ہو یا غیر۔ دوست ہو یا دشمن، مسلم ہو یا غیر مسلم۔ وقت
امن ہو یا میدان جنگ۔ گھر کی چار دیواری ہو یا مسجد کا صحن، حالت نماز میں
ہوں یا حالت روزہ سے ہوں، جیب خالی ہو یا بھری ہوئی ہو، دور حکومت ہو
یا دور خلافت ہو، مکی زندگی ہو یا مدنی زندگی ہو۔ غرض کہ کیسا ہی وقت
ہو، کیسا ہی لمحہ ہو۔ تاریخ یہ بتاتی ہے کہ کوئی ایسا واقعہ ایسی نظیر نہیں ملتی کہ آپ
نے سائل کو نامراد کیا ہو۔ اکثر وبیشتر گھر میں کھانے کو کچھ نہ ہوتا اس
حالت میں آپ مزدوری سے جو رقم لاتے مگر راہ میں سائل کی آواز پاؤں کی
زنجیر بنتی اور آپ اسے بامراد کرتے ہوئے خالی ہاتھ گھر پلٹتے۔ تاریخ عالم بڑے
فخر سے بیان کرتی ہے کہ فلاں سخی نے ہزاروں روپے حاجت مندوں میں
تقسیم کئے مگر میں ان سے سوال کرنا چاہتا ہوں کہ کیا تاریخ میں کوئی ایسی
نظیر بھی ہے کہ جس کے بیوی اور معصوم بچے تین وقت سے فاقے سے ہوں

ایسے میں کھانا میسر آئے اور وہ کھانا سائل کو دیکر خود بھوکے سو جائیں۔ کیا
تاریخ عالم میں کوئی ایسی مثال بھی ہے کہ جس نے حاجت مند کی حاجت
پوری کرنے کے لئے اپنی سر کی چادر فروخت کردی۔ کیا تاریخ میں کوئی
ایسا بھی ہے جس نے میدان جنگ میں اپنے دشمن کو اپنی تلوار صرف اس
لئے بخشدی کہ مجھے نامراد کرتے ہوئے شرم محسوس ہوتی ہے۔ کیا تاریخ عالم
میں کوئی نظیر ایسی بھی ہے جس نے کسی یہودی کی حاجت پوری کرنے کے لئے
اپنے دونوں شہزادوں کو رہن رکھوادیا۔ کیا تاریخ عالم میں کوئی ایسا
بھی ہے جس نے سر طلب کرنے والے کو اپنا سر پیش کردیا۔ کیا تاریخ عالم
میں کوئی ایسا بھی ہے جو حاجت مندوں کو نعمتوں سے نوازے اور خود کے
پیٹ پر بھوک سے پتھر بندھے ہوں۔ کیا تاریخ عالم میں کوئی ایسا بھی حکمراں
ہے جو لاکھوں کی رقم تقسیم کرے اور خود خشک روٹی کے ٹکڑے سے پیٹ
بھرے۔ غرض کہ تاریخ اسلام کوئی ایک آدمی ادنیٰ سا بھی واقعہ
ادنیٰ سی بھی نظیر۔ کوئی ایسی روایت پیش کرنے سے قاصر نظر آتی ہے
کہ مشکل کشا شیر خدا کے سامنے جس نے بھی اپنی حاجت بیان کی وہ
آپ کے در سے نامراد پلٹا ہو۔ یہ واحد در ہے جس کے در سے ہر سوالی
بامراد پلٹا ہے۔ ایک مرتبہ ایک یہودی آنحضرتؐ کی مذمت میں اپنی حاجت
لیکر آیا آپ نے علیؑ کو حکم دیا کہ اس کی مشکل آسان کرو۔ اس واقعہ کو موجودہ
دور کے شاعر نے کیا خوب نظم کیا ہے جس کا ایک بند پیش کر رہا ہوں۔

فرمایا مصطفےٰؐ نے علیؑ سے کہ یا علیؑ ✗ مشکل کو اس کی حل کرو مشکل کشا علیؑ
پورا کرو سوال یہ سائل کا تم ابھی ✗ آسان کام کردو یہ مشکل کا تم علیؑ

خدائے بزرگ و برتر و پیغمبر اعظمؐ کی علی مرتضیٰؑ پر خاص عنایت ہے آپ
کو پردہ غیب سے لوگوں کی حاجت روائی کے لئے مقرر فرمایا۔ اور حاجت
روائی کا سلسلہ نہ صرف آپ کی حیات میں جاری تھا بلکہ یہ سلسلہ جاری ہے



اور رہے گا۔ ہر دور ہر وقت ہر لمحہ جاری و ساری ہے آج بھی سنی، شیعہ
دونوں بھائی ہر مشکل کے وقت آپ ہی کے وسیلہ سے اپنی حاجت طلب
کرتے ہوئے بامراد ہوتے ہیں۔ دنیا بھر کی حاجت پوری کرنے والے ہر
مشکل میں کام آنے والے جو ہر طلبگار کے مطلوب ہیں ان کی حیات پر
نظر ڈالیئے کہ خود خشک روٹی کے ٹکڑوں سے پیٹ بھرنے معمولی کپڑا خود
پہنتے اور اعلیٰ کپڑا غلاموں کو پہناتے آپ اسلامی حکومت کے امیر ہیں
وسیع سلطنت کے سیاہ و سفید کے مالک ہیں اور جس حال میں اپنی حیات
بسر کی اس کے لئے امام قرشی سوید بن عقلہ بیان کرتے ہیں۔
میں نے علی مرتضیٰ کے گھر کو دیکھا آپ ایک پرانے بوریئے پر تشریف فرما ہیں
ہر ایک کو اسی بوریئے پر بٹھاتے یہی آپ کے لیٹنے کی جگہ ہے اس کے سوا آپ
کے گھر میں کچھ نہیں جو دنیا کے گھروں میں ہوتی ہیں آپ نے مجھ سے فرمایا
عاقل ایسے گھر سے محبت نہیں رکھتا جسے چھوڑ دینا ہو۔ میری نظر کے
سامنے ہمیشگی کا گھر ہے۔ سوید کہتے ہیں آپ کے نصیحت آموز جملوں نے
مجھے رلادیا۔ حاجت مند اور مشکل کشا کے عنوان کے تحت صرف چند واقعات
پیش کئے جا رہے ہیں جو آپ کی حاجت روائی کی اعلیٰ مثال ہیں۔



# حاجت مند اور مشکل کشا

## ایک اعرابی کے تین سوال ۱۴۸

حضرت علی امیر المومنین خانہ کعبہ میں
تھے ایک اعرابی کو دیکھا جو خانہ
کعبہ کے پردے سے لپٹا ہوا با آواز بلند یہ کہہ رہا تھا۔ اے اللہ یہ گھر
تیرا ہے۔ میں تیرا مہمان ہوں آج رات میری مہمانی اپنی جانب سے
کر اور میری مغفرت قرار دے۔ حضرت علی نے فرمایا۔ اے اعرابی
اللہ بڑا کریم ہے وہ اپنے مہمان کو رد نہیں کرتا۔ دوسری رات ایک
کہنے والے کو یہ کہتے سنا۔ اے عزیز تو اپنی عزت کے ساتھ عزیز
ہے۔ میں تیری بارگاہ میں حاضر ہوا ہوں اور تیرا ہی وسیلہ لے کر
تیرے پاس آیا ہوں اور تجھے تیرے حق کا جو تجھ پر واجب ہے اور تیرے
حق کا جو آل محمدؐ پر واجب ہے سوال کرتا ہوں مجھے وہ چیز عطا کر جو تیرے
سوا کسی کی ملکیت میں نہیں ہے اور مجھ سے اس چیز کو دور رکھ۔
امیر المومنین نے فرمایا اعرابی نے خدا سے جنت طلب کی ہے اور دوزخ
سے دوری مانگی ہے خدا نے اس کو قبول کیا۔ تیسری رات پھر امیر المومنین
نے اس اعرابی کو دیکھا کہ وہ کہہ رہا ہے۔ اے آسمانوں اور زمین کو زینت
دینے والے مجھے چار ہزار درہم عطا فرما۔ امیر المومنین اس اعرابی کے قریب
آئے اور فرمایا اے اعرابی جو کچھ تو نے سوال کیئے وہ میں نے سنے خدا نے اُسے
پورا کیا۔ آج رات تو چار ہزار درہم مانگ رہا ہے۔ ان چار ہزار درہم کا کیا
کرے گا۔ اعرابی نے جواب دیا۔ ایک ہزار سے قرض ادا کروں گا۔ ایک ہزار سے
مکان بناؤں گا۔ ایک ہزار سے عورت کا مہر ادا کروں گا۔ اور ایک ہزار سے
تلاش معاش طلب کروں گا۔ اعرابی نے پوچھا آپ کون ہیں۔ آپ نے جواب



دیا۔ میں علی بن ابی طالب ہوں۔ اعرابی نے عرض کی آپ ہی تو مراد ہیں
علی نے فرمایا۔ اے اعرابی تو نے انصاف سے کام لیا ہے جب تم مدینہ
آؤ تو علی بن ابی طالب کا نام پوچھ لینا۔ جب اعرابی مدینہ پہنچا تو اتفاق سے
اس کی ملاقات امام حسنؑ سے ہوگئی اعرابی نے عرض کی کہ میں علی بن ابی طالب سے ملنا
چاہتا ہوں۔ آپ اسے اپنے گھر لے گئے۔ حضرت علی سے ملاقات کی
آپ نے اس اعرابی کی خدمت کی پھر سلمان سے فرمایا کہ تاجروں کو طلب
کیا جائے تاکہ ان کے ہاتھ باغ فروخت کر دیا جائے۔ تاجر حاضر ہوئے
آپ نے ان سے باغ کے فروخت کے لئے کہا جو حضرت مصطفےٰ نے میرے
لئے لگایا تھا۔ تاجروں نے بارہ ہزار دینار کے عوض آپ سے یہ باغ
خرید لیا۔ آپ نے چار ہزار درہم اعرابی کو دیئے اور فرمایا تمہارے آنے
جانے کا کتنا خرچ آیا ہے۔ عرض کی چھبیس درہم آپ نے اسے مزید چھبیس
درہم عطا کئے۔ بقایا تمام رقم فقراء، مساکین میں تقسیم کر کے آپ خالی
ہاتھ گھر تشریف لے گئے۔ جناب سیدہؑ سے باغ کے فروخت کا ذکر کیا
تو آپ نے پوچھا۔ اس کی رقم کہاں ہے۔ کیونکہ گھر میں فاقہ ہے کچھ کھانا
منگوالیں۔ آپ نے فرمایا وہ تمام رقم ان لوگوں میں تقسیم کر دی جن کے بارے
میں مجھے شرم محسوس ہوتی تھی کہ وہ مجھ سے سوال کرنے کی ذلت برداشت کریں
میں نے سوال کرنے سے پہلے ہی انھیں رقم دیدی۔ آپ دونوں حضرات
نے خدا کا شکر ادا کیا اور اس فاقہ میں بھی اتنی رقم آنے کے باوجود حاجت
مندوں کی حاجت پوری کی اور خود فاقہ کے عالم میں شکرانے کے سجدے
ادا کئے۔

## حالت رکوع میں ۱۴۹

ہر جماعت نے اس کی روایت کی ہے عام و
خاص کتب میں موجود ہے۔ ابوذر غفاریؓ

انسؓ بن مالکؓ سے روایت ہے کہ ایک مرتبہ آنحضرتؐ کے ساتھ ظہر کی نماز ادا کر رہا تھا۔ ایک سائل نے مسجد میں سوال کیا۔ سب حالت نماز میں تھے کسی نے کچھ نہ دیا۔ سائل نے آسمان کی طرف ہاتھ اٹھا کر کہا اے پروردگار گواہ رہو میں نے تیرے نبی کی مسجد میں سوال کیا ہے اور مجھے کسی نے کچھ نہ دیا۔ جناب امیر علیہ السلام نماز میں حالت رکوع میں تھے آپ نے اپنے داہنے ہاتھ کی چھنگلی سے اشارہ کیا اور انگوٹھی اس کو عطا فرمائی۔ پس خدا نے یہ آیت آپ کے لئے نازل فرمائی۔ جو لوگ ایمان لائے ہیں اور نماز ادا کرتے ہیں اور حالت رکوع میں زکوٰۃ دیتے ہیں۔

## ایک کافر کا سوال ۱۵۰

بہت ہی مشہور واہم واقعہ ہے۔ ہر عام و خاص کتب میں موجود ہے۔ میدان جنگ میں آپ عرب کے مشہور پہلوان سے مقابلہ کر رہے تھے گو کہ کافروں کی تعداد مسلمانوں سے بہت زیادہ تھی۔ مگر حضرت علی کا میدان جنگ میں ہونا ہی فتح و نصرت کی علامت ہے۔ آپ اپنے مقابلے کے کافر کو زیر کر چکے تھے چاہتے تھے اس کے ذوالفقار سے ٹکڑے کر دیں۔ اتنے میں نہایت عاجزی سے اس کافر نے سوال کیا کہ یا علی اپنی تلوار تو مجھے ذرا دکھائیں۔ آپ نے اپنی تلوار اس کافر کو دے دی۔ کافر نے تلوار ہاتھ میں لیکر کہا کہ آپ اب مجھے تلوار تو دے چکے ہیں آپ خالی ہاتھ ہیں اب آپ میرے سے کیوں کر بچ سکیں گے۔ امیر المومنین نے فرمایا مجھے میرا خدا بچائے گا۔ کافر نے دوسرا سوال کیا آپؐ تو جانتے ہیں کہ آپ کا پکا دشمن ہوں اور اس حالت میں بھی آپ نے مجھے تلوار دے دی آخر کیوں۔ امیر المومنین نے فرمایا تو نے بھیک مانگنے والوں کی طرح میرے سامنے ہاتھ پھیلایا۔ مروت نے



تقاضا کیا تھا کہ ہاتھ پھیلانے والے کا سوال رد نہ کیا جائے اگرچہ وہ کافر ہی کیوں نہ ہو۔ علی کسی کا سوال رد نہیں کرتا۔ کافر نے جب اس حالت میں بھی آپ کے اطمینان اور کلام کی یہ حالت دیکھی تو فوراً مسلمان ہو گیا۔

## جنازے کی نماز ۱۵۱

ابو سعید خدریؓ سے روایت ہے کہ جناب رسول کریمؐ جب کسی شخص کے جنازے پر تشریف لے جاتے تو اس کے اعمال کی نسبت کبھی سوال نہ فرماتے بلکہ اس کے قرض کی نسبت پوچھتے اگر عرض کی جاتی کہ اس پر قرض ہے تو آپ خود نماز نہ پڑھاتے اور اگر یہ کہا جاتا کہ اس پر قرض نہیں ہے تو آپ خود اس کی نماز پڑھاتے ایک دفعہ حضورؐ پاک ایک جنازے پر تشریف لے گئے جب آپ تکبیر کے ارادے سے اٹھے تو لوگوں سے پوچھا تمہارے اس دوست پر قرض تو نہیں لوگوں نے عرض کی اس پر دو دینار قرض ہے تمام افراد موجود تھے آپ نے فرمایا کہ تم اپنے دوست کی نماز پڑھاؤ اور خود بیٹھ گئے۔ اتنے میں جناب امیرؑ نے عرض کی ان دونوں دیناروں کا ادا کرنا میرے ذمہ ہے اور یہ بری الذمہ ہے۔ حضور پاکؐ اٹھے آپ نے نماز جنازہ پڑھائی اور حضرت علی سے مخاطب ہو کر فرمایا خدا تجھے نیک جزا دے۔

## مہر کا طلب کرنا ۱۵۲

حضرت علی امیر المومنین کا دستور تھا کہ آپ دو تین روز بعد کوفہ سے باہر تشریف لے جاتے اور وہاں بیٹھ کر دریا کا انتظار فرماتے۔ ایک روز کا ذکر ہے کہ آپ دریا کے نظارے میں مشغول تھے کہ آپ نے دور سے ایک کشتی کو آتے دیکھا جس میں ایک جوان بیٹھا تھا۔ نوجوان کشتی سے اتر کر حضرت کی خدمت میں حاضر ہوا۔ آپ اسے اپنے گھر لے گئے۔ مہمان نوازی کا حق ادا کیا۔

بعد ازاں اس سے دریافت کیا کہ تم کہاں کے باشندے ہوئے اور اس شہر میں کس طرح آنا ہوا جوان نے جواب دیا میں یمن سے آیا ہوں۔ یمن میں دو بادشاہ ہیں ایک مسلمان اور دوسرا کافر۔ میں سبزی فروش ہوں میری دوکان کافر بادشاہ کے محل کے دروازے پر ہے اس کی ایک لڑکی ہے جو بے حد حسین وجمیل اور خوبصورت ہے۔ ایک روز بناؤ سنگار کر کے حمام میں آئی۔ جب مجھے دکان پر بیٹھا دیکھا تو اپنا برقعہ الٹ دیا اس کا چہرہ دیکھ کر میں اس قدر دیوانہ ہوگیا کہ اس کی صورت دیکھے بغیر مجھے چین نہ آتا۔ الغرض کہ میں ہر روز سبزی پہنچانے اس کے محل میں جاتا۔ آہستہ آہستہ محل کے دربان میرے اس حال کو تاڑ گئے اور مجھ پر محل میں آنے کی پابندی لگادی گئی اس ممانعت پر میں پکار اٹھا۔ گریبان چاک کر ڈالا۔ کسی بے درد نے محل کے بادشاہ کو خبر دی کہ محلے کا سبزی فروش آپ کی دختر نیک اختر پر عاشق ہوگیا اور رسوائی تک نوبت پہنچ گئی ہے جب میری نوبت اس کے عشق میں لاعلاج ہوئی تو ایک دن میں نے بادشاہ کے حضور میں اس کی لڑکی کی خواست گاری کی۔ بادشاہ نے جب یہ بات سنی تو نہایت غصہ میں آگیا اور مجھے سولی پر چڑھانے کا حکم دیا۔ میرے لبوں پہ بے اختیار دعا آئی یہ دعا کارگر ثابت ہوئی۔ اور بادشاہ کا پیادہ آیا۔

اور کہا کہ سبزی فروش کو بادشاہ نے طلب کیا ہے۔ اس طرح میں بادشاہ کے حضور میں پیش ہوا۔ اس کا وزیر بڑا عاقل تھا۔ اس نے بادشاہ سے کہا کہ اسے معاف کردے میں اس کے ذمہ ایسا کام لگاتا ہوں جس کا پورا ہونا ناممکن ہے۔ وزیر مجھ سے مخاطب ہوا اور کہا کیا تو اس شہزادی سے شادی کا خواہش مند ہے۔ میں نے عرض کی دل وجان سے خواہ اس کے لئے مجھے جان کی بازی کیوں نہ لگانی پڑے۔ اس نے یہ شرط رکھی کہ تو علی



بن ابی طالب سے مقابلہ کر اور اس کا سر اُتار لا۔ اگر تو نے یہ بات پوری کردی تو تجھے بادشاہ دامادی کے شرف سے ممتاز کریں گے اور تجھے اس کی حکمرانی بھی عطا کریں گے۔

اے میرے مہربان میزبان میں اس غرض سے اس ملک میں آیا ہوں تاکہ علیؑ سے مقابلہ کروں اور اس کا سر بادشاہ کے حضور میں پیش کروں۔ مگر میں یہاں اجنبی ہوں۔ میں علی کو جانتا نہیں تو میری رہنمائی کر اور مجھے علی کے پاس چھوڑ آ۔ تمہاری بڑی مہربانی ہوگی۔ امیر المومنین نے فرمایا یہ کام بہت آسان ہے میں تیری رہنمائی کروں گا اور تجھے اس قرب سے نجات دلاؤں گا۔ اگر تو مجھے دریا کے کنارے پر ہی کہہ دیتا تو میری تیری حاجت وہیں پوری کردیتا۔ آپ اس اجنبی کو لیکر دریا کی طرف روانہ ہوئے۔ کنارے پر پہنچ کر آپ نے اپنی ذوالفقار اس اجنبی کے ہاتھ میں دی اور فرمایا میرا سر کاٹ لے میں ہی علی بن ابی طالب ہوں۔ اجنبی یہ دیکھ کر حیران رہ گیا فوراً تلوار ہاتھ سے چھوڑی اور آپ کے قدموں میں گر کر عرض کرنے لگا۔ آپ جیسے بلند واعلیٰ اخلاق کے مالک پر ایک تو کیا ہزار شہزادیاں قربان کرنے کو تیار ہوں میں نے آج سے اس شہزادی کا خیال دل سے نکال دیا ہے۔ میں دل وجان سے آپ کا غلام ہوں میں آپ کا آستانہ چھوڑ کر کبھی نہ جاؤں گا۔

## ایک روٹی کا طلب کرنا ۱۵۳

ایک دن ایک سائل حضرت امیر المومنین کی خدمت میں حاضر ہوا اور روٹی طلب کی آپ نے قنبر سے فرمایا سائل کو روٹی دے۔ قنبر نے عرض کی یا امیر المومنین روٹی اونٹ پر ہے۔ امیر المومنین نے فرمایا روٹی اونٹ سمیت دے دو قنبر نے عرض کی اونٹ قطار میں ہیں پتہ نہیں کس اونٹ پر روٹی ہے آپ نے فرمایا پوری قطار سائل کو دیدی جائے۔ قنبر فوراً اونٹ کی مہار

چھوڑ کر الگ کھڑا ہو گیا۔ امیر المومنین نے دریافت کیا اے قنبر تو نے اونٹوں کی مہار کیوں چھوڑ دی۔ عرض کی یا امیر المومنین بجر سنا اپنے دل میں خیال کیا کہ کہیں ایسا نہ ہو کہ مجھے بھی بخشدیں اور میں آپ کی خدمت سے محروم ہوں۔

## حضرت ابوہریرہؓ کی مشکل ۱۵۴

حضرت ابوہریرہ سے روایت ہے کہ ایک دفعہ مدینہ میں قحط پڑا اور مجھے ایک دن اور ایک رات کھانے کو کچھ نہ ملا۔ میں ایک صحابی کے گھر گیا اور ان سے ایک ایک کے متعلق دریافت کیا حالانکہ میں ان سے اس آیت کے بارے میں زیادہ جانتا تھا۔ میں آپ کے ساتھ آپ کے دروازے تک گیا۔ آپ نے مجھے رخصت کیا۔ پھر میں ایک صحابی کے گھر گیا ان سے بھی ایک آیت کے لئے پوچھا حالانکہ میں ان سے زیادہ جانتا تھا مگر انہوں نے بھی مجھے رخصت کر دیا۔ اس کے بعد میں حضرت علیؑ کی خدمت میں حاضر ہوا۔ انہوں نے مجھے بہت اچھی طرح اس آیت کے لئے بتایا جب میں رخصت ہونے لگا تو آپ مجھے ہاتھ پکڑ کر گھر لے گئے میرے لئے دستر خوان بچھایا مجھے دو روٹیاں اور روغن دیا میں نے سیر ہو کر کھانا کھایا۔ اس کے بعد میں رسول اللہؐ کی خدمت میں حاضر ہوا۔ آپ مجھے دیکھ کر مسکرا دئے اور فرمایا تم بتاؤ گے یا میں سب کچھ بتاؤں۔ آپ نے مجھے تمام حالات بتائے جو کچھ مجھ پر گذر رہے تھے اور فرمایا کہ مجھے جبرئیل نے آگاہ کیا ہے۔ اس طرح حضرت ابوہریرہؓ کی حاجت درِ علی سے پوری ہوئی۔

## افطار کے وقت ۱۵۵

ابن عباسؓ سے روایت ہے کہ ایک مرتبہ حضرت امام حسنؑ و حسینؑ بیمار



ہوتے تو آنحضرتؐ اور جناب کے ساتھ دیگر صحابہ بھی حضرت علی کے گھر تشریف لے گئے۔ کسی نے آپ کو مشورہ دیا کہ یا ابوالحسن آپ اپنے شہزادوں کے لئے نذر مانیں۔ آپ نے نذر مانی کہ دونوں شہزادے ٹھیک ہو جائیں۔ تو ہم تین روزے رکھیں گے۔ خداوند کریم نے آپ کے شہزادوں کو شفا عطا فرمائی آپ نے اور بی بی سیدہ نے روزہ رکھا گو کہ کھانے کو کچھ نہ تھا جب افطار کا وقت آیا تو کسی سے ادھار لیکر کھانے کا انتظام کیا۔

ابھی افطار میں چند لمحے باقی تھے کہ دروازے پر سائل نے آواز دی کہ میں اسیر ہوں فلاں وقت سے بھوکا ہوں حالات اور وقت کا تقاضا کچھ اور تھا۔ جناب نے اپنے نفس کو زحمت دینا گوارہ فرمایا اور تمام کھانا اس سائل کے حوالے کر کے پانی و نمک سے روزہ افطار کیا اور شکرانہ کی نماز ادا فرمائی دوسرا دن آیا روزہ رکھا گیا۔ عین افطار کے وقت ایک سائل کی آواز نے بے چین کیا۔ میں یتیم ہوں۔ بھوکا ہوں۔ آپ نے تمام کھانا اس یتیم کے سپرد فرمایا اور خود صبر و شکر سے کام لیا۔ نذر کے مطابق تیسرا روزہ رکھا گیا۔ عین افطار کے وقت ایک سائل کی صدا آپ کے کاشانہ سے ٹکرائی۔ پردیسی ہوں، بھوکا ہوں یہ ممکن ہی نہ تھا کہ کوئی اپنی حاجت لیکر آئے اور درِ علی سے خالی ہاتھ چلا جائے۔ گو کہ آپ خود فاقہ سے ہیں مگر تیسرے دن بھی آپ نے سائل کو کھانا عطا کیا آپ مسلسل تین دن تک نمک اور پانی سے افطار کرتے رہے کسی لمحہ بھی مشکل آئی تو مشکل کشا نے مشکل آسان فرمائی۔ درِ علی وہ در ہے جہاں سے مانگنے والا کبھی خالی ہاتھ نہیں جاتا۔ رحمت الٰہی جوش میں آئی فوراً حضرت جبرئیل اس آیت کی خوشخبری دینے آئے رب العزت نے اس اطاعت کو دیکھتے ہوئے ارشاد فرمایا، وہ لوگ جو کھلاتے ہیں اپنے حسب سے مسکین، یتیم اور اسیر کو (یہ آیت آپ کی شان میں نازل ہوئی)

## ایک بڑھیا کی صدا ۱۵۶

مصورِ غم ۔ علامہ راشد الخیری ۔ اپنی کتاب سیدہ کا لال ، میں آپ کی دریادلی کا ایک واقعہ درج کرتے ہیں ۔ جو کہ ہر عام و خاص کتب میں موجود ہے ہجرت کے بعد مدینہ منورہ میں حضرت علی مشکل کشا جناب سیدہ اور بچوں پر ایک رات فاقہ سے گذری ۔ نماز فجر سے فراغت پاکر ۔ خدا کا شیر تلاشِ معاش میں گھر سے روانہ ہوا ۔ چاروں طرف نظر دوڑائی مگر کوئی ذریعہ یا جگہ میسر نہ آئی دن کا بڑا حصّہ ڈھلنے کو آگیا ۔ اپنا خیال نہ تھا فکر تھی سیدہ اور بچوں کے فاقے کی بازار کے متواتر پھیرے کئے مگر کوئی کام نہ ملا ۔ آفتاب کی روشنی جھلملانی شروع ہوئی شیر خدا ۔ سیدہ عالم خاتون جنت ، سردار جنت فاقے سے ہیں نماز مغرب کے بعد شام کی تاریکی پردہ دنیا پر چھا رہی تھی ۔ ایک تاجر اپنا سامان لیکر پہنچا جن مبارک ہاتھوں نے خیبر کا دروازہ چشم زدن میں اکھاڑ کر پھینکدیا تھا جن کو بوسہ دینا کائنات فلکی کا فخر تھا وہ ہاتھ اسباب ڈھونے میں مصروف ہو گئے ۔ دنیا کی آنکھیں اس سے زیادہ اور کیا دیکھ سکیں گی کہ علی بن ابی طالب رسول اللہ کے داماد خاتون جنت کے سر کے تاج حسنین کا باپ خدا کا شیر بیوی بچوں کا پیٹ بھرنے کے واسطے ان کندھوں پر جو حسن و حسین کا جھولا ہیں بھاری اسباب ڈھو رہا ہے ۔ چہرہ خاک آلود ہے ۔ لباس گرد میں اٹ رہا ہے اور انسانیت کی اس مجسم و مکمل تصویر نے بچوں کا پیٹ بھرنے کی فکر میں جلدی جلدی قدم بڑھائے ۔ مدینہ کی گلیاں ان مبارک قدموں کو ذوق و شوق میں بوسے دے رہی تھیں ۔ مدینہ کی گلیاں اپنے سینہ پر علی کے قدم پاکر فخر سے سینہ تان رہی تھیں ایسے میں ایک بڑھیا لکڑی ٹیکتی ہوئی سامنے آئی اور آپ کا چہرہ مبارک دیکھ کر فرمانے لگی ۔ علیؑ میں اور میرا بوڑھا شوہر تین وقت سے بھوکے ہیں خدا کے واسطے ہمارا پیٹ بھر دے ۔ بڑھیا کے الفاظ زنجیر بن کر جناب



جناب امیرؑ کے پاؤں میں پڑے ۔ مقابلہ برابر کا تھا ۔ تین ہی وقت کا فاقہ جناب سیدہ اور ان کے بچوں پر تھا ۔ فطرت انسانی کا تقاضا کچھ اور تھا مگر شیر خدا جس کا دل دل نہیں نور الٰہی کا ٹکڑا ہے ۔ یہ ممکن ہی نہیں کہ شیر خدا کے سامنے ہاتھ پھیلایا جائے اور سائل نامراد پلٹے ۔ دو درہم اس بڑھیا کے حوالے کیا اور فرمایا ۔ خدا تجھ پر رحم فرمائے ۔ صبر و شکر کے ساتھ خالی ہاتھ گھر کی طرف پلٹے ۔ باب خیبر کو اکھاڑنے والے ہاتھوں کو جب شہزادی کونین خاتون جنت نے دیکھا تو چھالے پڑے ہوتے تھے ہاتھوں کو بوسے دئے اور فرمایا یا علی مجھے فخر ہے کہ میں تیری بیوی ہوں ۔

## بھوک کی شکایت ۱۵۷

حضرت ابوہریرہؓ سے روایت ہے کہ ایک شخص رسول اللہ کی خدمت میں حاضر ہوا اور بھوک کی شکایت کی ۔ رسولؐ اللہ نے اپنی ازواجؓ کے پاس اس شخص کو روانہ کیا ۔ مگر ہر جگہ سے جواب ملا کہ ہمارے پاس پانی کے سوا کچھ نہیں ۔ وہ شخص پلٹا ۔ آپؐ نے فرمایا آج کا کھانا اس شخص کو کون دے گا ۔ حضرت علی بھی تشریف فرما تھے ۔ آپ نے عرض کی یا رسولؐ اللہ اس خدمت کے لئے میں حاضر ہوں ۔ آپ اس شخص کو لیکر اپنے گھر تشریف لائے ۔ آپ نے جناب سیدہ سے فرمایا کہ کھانے کے لئے کوئی چیز ہے جناب سیدہ نے جواب دیا کہ ہمارے پاس ایک بچے کا کھانا رکھا ہوا ہے مگر ہم ایثار سے کام لیں گے اور ہم اپنے مہمان کو کھانا کھلائیں گے ۔ حضرت علی نے فرمایا اے دختر رسولؐ بچوں کو سُلا دیں اور چراغ گل کر دیں ۔ آپ نے اس شخص کے ساتھ کھانا شروع کیا ۔ کھانے سے فارغ ہوتے جناب سیدہ نے چراغ روشن کیا تو دیکھا کہ پیالہ کھانے سے بھرا ہوا ہے ۔ حضرت

علی نے صبح کے وقت رسولؐ خدا کے ساتھ نماز ادا کی۔ جب رسولؐ خدا نے نماز کا سلام پھیرا تو حضرت علی کی طرف دیکھ کر سخت روئے اور فرمایا اے علی تمہارے رات والے کام سے اللہ تعالیٰ تعجب میں ہے اور یہ آیت نازل فرمائی ترجمہ (یعنی خود بھوکے رہ کر دوسروں کو کھانا کھلاتے ہیں۔

## ایک بیوہ کی مشکل ۱۵۸

حضرت علی کرم اللہ وجہہ کا گذر ایک بازار سے ہوا آپ نے دیکھا کہ ایک عورت اپنے کندھوں پر پانی سے بھری ہوئی مشک اٹھائے جارہی ہے آپ فوراً اس عورت کے پاس گئے اور اس سے مشک لیکر خود اپنے کندھوں پر اٹھا کر اسے اس کے گھر تک چھوڑ آئے۔ آپ نے اس عورت کے حالات دریافت کئے۔ عورت نے کہا میرا شوہر شہید ہوچکا ہے اب اس کے یتیم بچے ہیں جن کی پرورش کے لئے مجھے یہ محنت و مشقت کرنا پڑتی ہے میرا کوئی سہارا نہیں اس وجہ سے مجبوراً مجھے لوگوں کی خدمت کرنا پڑتی ہے آپ نے فرمایا میرا انتظار کرو میں ابھی آتا ہوں۔ کچھ دیر بعد آپ ایک تھیلا لئے ہوئے اس عورت کے گھر پہنچ گئے۔ آپ نے اس عورت سے فرمایا تجھے اختیار ہے کہ تو آٹا خود گوندھے اور روٹی پکائے جب تک میں ان بچوں کو بہلاتا ہوں یا ان بچوں کو بہلاؤ میں کھانا تیار کرتا ہوں۔ عورت نے عرض کی میں کھانا تیار کرتی ہوں عورت کھانا پکانے میں مشغول ہوگئی۔ آپ جب تک بچوں کو بہلاتے رہے کھانا تیار ہونے کے بعد آپ ان بچوں کو اپنے ہاتھ سے چھوٹے چھوٹے لقمے بنا کر دیتے اور ان کے منہ میں ڈالتے ہوئے فرماتے۔ بچوں مجھے معاف کرنا مجھ سے اتنی کوتاہی ہوئی آپ کی آنکھوں سے آنسو جاری تھے اتنے میں ہمسایہ کی



ایک عورت آئی۔ اس عورت نے آپ کو پہچان لیا اور کہنے لگی تجھے شرم نہیں آتی۔ تو امیر المومنین حضرت علیؑ سے خدمت لے رہی ہے اس بات سے عورت شرمندہ ہو کر کہنے لگی یا امیر المومنین مجھے معاف فرمائیں مجھے پتہ نہ تھا اس کے جواب میں آپ نے فرمایا اے خاتون میں تم سے بہت شرمندہ ہوں مجھے تم معاف کر دینا میں نے تمہارے بارے میں اس قدر کوتاہی کی۔

## ایک انار کا بدلہ ۱۵۹

مشہور محقق اہل سنت صائم چشتی اپنی کتاب البتول میں معتبر روایت کے ساتھ درج فرماتے ہیں ایک مرتبہ حیدر کرار حضرت علی باہر سے تشریف لائے تو گھر میں جناب سیدہ کو سخت بخار میں مبتلا پایا۔ جناب سیدہ کی یہ حالت دیکھ کر حیدر کرار حضرت علی بیقرار ہوئے۔ آپ نے جناب سیدہ سے فرمایا اے بنت رسولؐ اگر آپ کا میٹھی چیز کھانے کو دل چاہتا ہے تو میں انار بازار سے لیکر آؤں۔ آپ اٹھے اور بازار کی طرف جناب سیدہ کے لئے انار لینے کے لئے روانہ ہو گئے مگر دل میں خیال آیا کہ آپ کے پاس پیسے تو نہیں ہیں۔ آخر اس کا حل یہ کیا کہ آپ نے ایک دینار قرض لیا بازار سے ایک اچھا سا انار خرید فرمایا اور جلدی جلدی اپنے گھر کے جانب پلٹے آپ کی مسرت و خوشی کا ٹھکانہ نہ تھا کہ آج آپ جناب سیدہ کے لئے انار لئے جارہے تھے ابھی راستے میں ہی تھے آپ نے ایک بوڑھے بیمار کو کراہتے ہوئے دیکھا یہ تو ممکن نہیں تھا کہ آپ کسی شخص کو اس حالت میں دیکھیں اور منہ موڑ کر چلیں جائیں آپ اس بوڑھے بیمار کے قریب گئے اور فرمایا بابا تمہیں کسی چیز کی ضرورت تو نہیں۔ بیمار نے عرض کی۔ یا علی پانچ روز ہو گئے ہیں اس طرح بیماری کے عالم میں پڑا ہوں لوگ مجھے دیکھتے ہیں اور چلے جاتے ہیں۔

کسی نے میرا حال نہیں پوچھا۔ اس بیماری میں میرا انار کھانے کو بڑا دل چاہتا ہے
اس بیمار کی خواہش سنی تو دل میں خیال آیا مگر یہ ممکن ہی نہ تھا کہ آپ کے سامنے
کوئی اپنی حاجت بیان کرے اور آپ اسے پورا نہ کریں فوراً انار اس بیمار
کے حوالے کیا اسے اپنے ہاتھوں سے کھلایا۔ جب یہ شخص انار کھا چکا تو
اس کا بخار بھی اتر گیا۔ اس حاجت مند کی حاجت پوری کرنے کا یہ اثر
ہوا کہ آپ کے گھر میں جناب سیدہ بھی تندرست ہو گیئں۔ حضرت
علی شرماتے ہوئے اور یہ سوچتے ہوئے گھر میں تشریف لے گئے کہ میں بنت
رسولؐ کو کیا جواب دوں گا۔ آپ نے گھر میں قدم ہی رکھا تھا کہ جناب
سیدہ نے اٹھ کر اس طرح آپ کا استقبال کیا کہ جیسے آپ کو بخار ہی نہیں تھا
اور جناب سیدہ نے فرمایا یا علی آپ کیوں مغموم ہیں مجھے اللہ کی عزت
و جلال کی قسم جب آپ اس مریض کو انار کھلا رہے تھے میرا دل انار سے
پھر گیا تھا۔ حضرت علی آپ کو تندرست پا کر بہت خوش ہوئے۔
ابھی چند لمحے ہی گذرے تھے کہ آپ کے دروازے پر کسی نے دستک دی
حضرت علی نے دریافت کیا کون ہے۔ جواب آیا میں سلمانؓ فارسی ہوں۔
آپ نے آگے بڑھ کر دروازہ کھولا۔ سلمان فارسیؓ کے ہاتھ میں ایک طباق
تھا جو رومال سے ڈھکا ہوا تھا یہ طباق آپ نے حضرت علی کی خدمت
میں پیش کیا۔ آپ نے دریافت کیا کہاں سے لائے ہو۔ سلمان فارسیؓ نے
جواب دیا خدا تعالے نے رسول اللہ کی طرف اور رسول اللہ نے آپ کی طرف
روانہ کیا ہے۔ جناب حیدر کرار نے اس طباق سے رومال اٹھایا تو اس میں
نو انار تھے آپ نے فرمایا کہ یہ انار اگر میرے لئے آئے ہیں تو دس ہونے چاہئے تھے
کیونکہ خدا کا فرمان ہے جو ایک نیکی کرتا ہے اس کو دس نیکیاں عطا کی جاتی ہیں
جناب سلمان نے ایک انار جو انہوں نے آپ کا امتحان لینے کے لئے آستین میں
چھپا رکھا تھا وہ دیتے ہوئے کہا بیشک آپ نے درست فرمایا ہے کہ انار دس ہیں



# میدان جنگ اور مشکل کشا

شاہِ مرداں شیرِ یزداں قوتِ پروردگار
لافتیٰ اِلاّ علی لاسیف اِلاّ ذوالفقار

شجاعانِ عالم کی اگر فہرست مرتب کی جائے تو چند نمایاں نام دنیا کے
سامنے آتے ہیں ان میں بغیر کسی عقیدت کے بغیر کسی تعصب کے جو نام سرِ فہرست
ہوگا وہ ذات گرامی علی بن ابی طالب کی ہوگی جس کا مدمقابل کوئی نہیں جس
کو زیر کرنے والا کوئی نہیں جس کے مقابلے پر آتے ہوئے عربستان کے بڑے
بڑے قوی ہیکل لرزہ جاتے۔ خوف سے دل بیٹھ جاتا۔ جس کا نام سنتے ہی دشمن
میدان جنگ سے بھاگ اٹھتے۔ میرا چیلنج ہے کہ تاریخ اٹھا کر دیکھ لیں حق و باطل
کا کوئی ایسا معرکہ نہیں جس میں ذوالفقار حیدری برق بن کر دشمنوں پر نہ گری ہو۔
تاریخ خاموش ہے کہ جب بھی کفرستان کے نامور بہادروں نے لشکر اسلام
کو چیلنج دیا تو کسی میں اتنی ہمت و جرات نہیں ہوئی جو عمرو بن عبدود۔ مرحب
عنتر۔ طلحہ بن طلحہ کا غرور خاک میں ملا دے۔ ایک ہی تلوار میدان جنگ
میں چمکتی ہوئی دشمنوں کا غرور خاک میں ملاتی ہوئی نظر آتی ہے وہ تلوار ذوالفقار
حیدری ہے۔

سنو مسلمانوں! تاریخ پکار پکار کر کہہ رہی ہے علی کی تلوار تخت و تاج
کے لئے نہ تھی۔ علی کی تلوار نے شہروں کو ویران نہیں کیا۔ علی کی تلوار نے
دیہاتوں کو برباد نہیں کیا۔ علی کی تلوار کا مقصد اپنی قوت اور اپنی شجاعت
کا لوہا منوانا نہ تھا۔ اگر علی کی تلوار کا مقصد حکومت ہوتا تو علی لمحوں میں
دنیا بھر کو فتح کر کے فاتح اعظم بن کر دنیا پر حکمرانی کر سکتے تھے۔ لیکن علیؑ کا
مقصد حکمرانی نہ تھا۔ تخت و تاج نہ تھا۔ علی کی تلوار فقط اللہ کے نام کے
لئے تھی۔ علی کی تلوار نصرت اسلام اور رفاقتِ خیر الانام کے لئے اٹھی

تھی جو حق کو بلند کرنا چاہتی تھی باطل کو سرنگوں دیکھنا چاہتی ہے جو ظالم کے
لیئے تازیانہ تھی مظلوم کے لیئے ڈھارس تھی۔ کیا کوئی تاریخ عالم میں ایسا
بھی ہے جس کی جنگ کا مقصد صرف رضاالہیٰ ہو۔

تمام غزوات کی تفصیلات ہر تاریخ میں موجود ہے۔ اور میرا چیلنج ہے
سنی، شیعہ بھائی متفق ہیں۔ کوئی فرد اس کو رد نہیں کرسکتا تھا کہ تمام
غزوات میں اسلام لشکر کا پرچم نہ صرف علی کے پاس رہا بلکہ تمام غزوات
میں مشرکین کے لشکر سے مارے جانے والوں میں سے علی مرتضیٰ نے تن تنہا
نصف سے زائد تعداد کا خاتمہ کیا۔ جب بھی کسی غزوہ میں مشکل و کٹھن وقت
آیا۔ دشمن کی للکار چیلنج بنی۔ مسلمانوں کو ناکامی اور مایوسی کا سامنا کرنا پڑا۔
تو اس وقت علی ہی آگے بڑھے اور ذوالفقار حیدری کے کمال وجمال نے اسلامی لشکر
کی شکست کو فتح میں تبدیل کر کے رکھدیا۔ تاریخ کے صفحات گواہ ہیں کہ
متعدد مرتبہ ایسے مناظر بھی دیکھنے میں آئے کہ اسلامی لشکر تتر بتر
ہو گیا۔ تمام مسلمان پیغمبر اعظمؐ کو دشمنوں کے نرغہ میں چھوڑ کر بھاگ گئے مگر
ایک علی ہیں جو سایہ کی طرح نصرت اسلام اور رفاقت خیرالانام
کا ساتھ نبھاتے جاتے ہیں۔

آج کے دور میں مسلمان جب علی کی قوت، شجاعت، بہادری،
پر نظر ڈالتا ہے تو اس کی عقل بےلبس ہو جاتی ہے کہ کیا کسی ایک فرد سے
ایسا ممکن ہے تو اس مقام پر میں یہ کہوں گا کہ علی کے لئے جو کچھ تم نے پڑھا ہے
وہ ان کے کمال حرب وضرب سمندر کے قطرے کے مانند ہے۔ علی مرتضیٰ
کی قوت کا اندازہ لگانا بشری عقل وفطرت سے بالاتر ہے۔ علی مرتضیٰ
کیا ہیں۔

ذات حیدر کو کوئی کیا جانے
یا نبی جانے یا خدا جانے



حضرت ابی حمرا سے روایت ہے جب رسول خداؐ معراج کی شب
آسمانوں کی طرف تشریف لے گئے تو عرش کے پائے پر یہ لکھا ہوا پایا۔
محمدؐ اللہ کے رسول ہیں اور انہیں علی کے ذریعہ سے امداد و نصرت فرمائی
گئی (بحوالہ مشکل کشا)

جابرؓ روایت کرتے ہیں جب آنحضرتؐ علی کو فوج کے ساتھ بھیجتے تھے
تو جبرئیل اس کے داہنے طرف اور میکائیل اس کے بائیں طرف ہوا کرتے تھے
اور وہ بغیر فتح کے واپس نہیں آتے۔ (بحوالہ ارجح المطالب)

کوکب دری نے حکایات ناصری کے حوالے سے بیان کیا ہے۔ امیرالمومنین
علی شیر کی طرح نعرہ مارتے اور شیر کی طرح جھپٹ کر حملے کرتے۔ آپ کی قوت
شیر سے بدرجہ بڑھی ہوئی تھی جس نے درخیبر کی بنیاد کو اکھاڑ ڈالا۔
(صفحہ ۵۰۰ کوکب دری)

عمدۃ المطالب جلد اول میں تحریر ہے کہ جب حضرت علیؑ مشرکین پر
حملے کرتے تو وہ پہاڑوں کی طرف دوڑ کر بھاگ جاتے۔ قریش آپ کو
جنگ میں دیکھتے تھے تو خوف کی وجہ سے کانپ اٹھتے تھے۔

حدیث خیبر میں رسول اللہؐ نے آپ کا نام بار بار حملہ کرنے والا اور
نہ بھاگنے والا رکھا رسول اللہ۔ علی کا نام گرامی لیکر کفار کو ڈرایا کرتے تھے
ایک جنگ میں ایک شخص نے علی مرتضیٰ کو دیکھا تو بھاگ کھڑا ہوا۔ اور کہتا
جاتا موت کا فرشتہ ادھر ہوتا ہے جہاں علی ہوتے ہیں۔ دشمنان علی بھی۔
آپ کی شجاعت کے لئے بے ساختہ کہہ اٹھے۔

مروان کہتا ہے خدا کی قسم علی کو قتل کرنا ایسا ہے جیسے وادی کے
اژدہ یا جنگل کے شیر کو قتل کرنا۔

عمرو بن عاص کہتا ہے میں نے علی سے زیادہ جنگ سے فرار کو عار
سمجھنے والا کسی شخص کو نہیں دیکھا۔

جب حضرت علی شہید ہوتے تو عمرو بن عاص معاویہ کے پاس آیا اور
کہا تمہیں بشارت ہو کہ شیر مارا گیا۔

غرض کے مجھے صرف اتنا کہنا ہے کہ خداوند کریم نے دین اسلام کی
نصرت اور رسولؐ خدا کی مدد علی کے ذریعہ فرمائی۔ مولا علی مشکل کشا نے اپنی
ہمت، استقلال، بہادری ثابت قدمی سے ہر لمحہ یہ ثابت کر دکھایا کہ دیکھا
لو کہ نصرت اسلام اور رفاقت خیر الانام میں مجھ سے بڑھ کر اور کوئی نہیں۔

ذوالفقار حیدری اگر نصرت اسلام کے لئے نہ اٹھتی تو دین اسلام
کا خاتمہ پہلے ہی معرکہ میں ہو جاتا۔ عربستان کی سرزمین میں اللہ کا نام لینے
والا کوئی نہ ہوتا ہر جگہ بت ہی پوجے جاتے۔

دیکھا یہی گیا ہے کہ ہر دور میں جب بھی مشکل وقت کٹھن لمحات آئے
بے ساختہ ہر زبان پر علی کا نام آیا۔ سنہ ۱۹۴۷ء سنہ ۱۹۶۵ء سنہ ۱۹۷۱ء کے
معرکے میں ہر رن سے ایک ہی نعرے کی صدا بلند ہوتی ہوئی نظر آئی۔
یا علی یا علی نہ صرف پاکستانی فوج بلکہ ہند کی فوج جب بھی
پسپا ہوتی تو وہ اپنی قوت بڑھانے کی خاطر علی کا نام لیتے۔ آج بھی
جب کوئی پہلوان، میدان کے لئے مقابلہ میں جاتا ہے تو یا علی
کا نعرہ ہی بلند کر کے جاتا ہے نعرہ یا علی صرف مسلمانوں میں ہی نہیں
بلکہ غیر مسلم عقیدت مند بھی اپنی قوت اپنی شجاعت میں اضافہ کے لئے
نعرہ حیدری لگاتے ہیں۔ روم کے سردار اپنی تلوار پر آپ کا نام
مبارک کندہ کرتے کیوں کہ آپ کے نام کو فتح و نصرت کی علامت سمجھا جاتا ہے

تیری خاک میں ہے شرر اگر تو خیال فقر و غنا نہ کر
کہ جہاں میں نانِ شعیر پر ہے مدارِ قوتِ حیدری



عقیل وہ ہے جو دو بڑی بلا سے بچے
علیؑ کی تیغ سے زہرا کی بد دعا سے بچے

## جنگ بدر ۱۶۰

حق و باطل کا پہلا معرکہ جسے تاریخ اسلام جنگ بدر کے
نام سے یاد کرتی ہے۔ پیغمبر اعظمؐ اپنے ۳۱۳ جانثاروں
کے ساتھ کفار مکہ کے ایک ہزار اسلحہ پوش جری بہادروں کے مقابلہ پر خیمہ
زن ہوئے کفار اپنی پوری آب و تاب اپنے جوانوں کی قوت کے نشہ میں چور آلات جنگ
و کثرت تعداد پر نازاں، ہر جوان شجاعت میں اپنی مثل آپ حرب و ضرب کے
ماہر مکاری و عیاری کے استاد کامل سردار لشکر ابو جہل اس ناپاک ارادے
سے اپنے تین آزمودہ جری جوانوں کو میدان بدر میں روانہ کرتا ہے کہ ان کی للکار کا
لشکر اسلام میں جواب دینے والا کوئی نہیں۔ پیغمبر اعظم نے۔ معاذ، معوذ اور
عوف انصاری کو مقابلہ کے لئے روانہ کیا مگر ان سرکشوں اور اپنی شجاعت پر
نازاں کافروں نے یہ کہہ کر لڑنے سے انکار کر دیا یہ ہماری جوڑ نہیں ایسے میں پیغمبر اعظمؐ
کو بنی ہاشم کے جوان یاد آئے اور فرمایا۔ عبیدہ۔ حمزہ، علی اٹھو اور ان سے
مقابلہ کرو۔ یہ سننا تھا کہ تینوں اپنے شکاروں پر جھپٹ پڑے پل ہی پل میں ان
کا غرور خاک میں ملا دیا اب تو جو بھی کافر آتا علی آگے بڑھتے۔ شیر کی طرح
اس پر جھپٹ کر اس کا کام تمام کرتے دیکھتے ہی دیکھتے میدان بدر کو پامال
کر ڈالا۔ وہ غرور وہ طاقت وہ شجاعت علی کی تلوار نے تمام کر ڈالی۔ ذوالفقار
حیدری نے یہ ثابت کر دکھایا کہ اگر میدان بدر میں ذوالفقار حیدری دشمنوں کے سروں پر
نہ برستی تو دین اسلام کا بدر کے میدان میں اسلامی لشکر کی شکست
کے ساتھ ساتھ خاتمہ ہو جاتا۔ یہ علیؑ ہیں جن کی بدولت نہ صرف لشکر اسلام
کو شاندار فتح حاصل ہوئی بلکہ کفار مکہ کے غرور خاک میں ملا دئے اور ذوالفقار
حیدری نے اسلامی پرچم کو سرنگوں ہونے سے بچا لیا۔

میرا چیلنج ہے کہ دنیا کی تاریخ لکھنے والا خواہ کوئی بھی ہو کسی فرقہ سے تعلق
رکھتا ہو کس دین سے تعلق رکھتا ہو مگر یہ لکھنے پر مجبور ہے کہ کفار مکہ کے ستر
جہنمیوں میں سے ۳۹ جہنمی آپ کے ہاتھوں مارے گئے اس حقیقت کے سامنے
سب کو اعتراف کرنا ہوگا کہ اگر بدر میں اہل اسلام کو کامیابی نہ ہوتی تو مشرکین
آج ہی کے دن اسلام کو ہمیشہ ہمیشہ کے لئے ختم کر ڈالتے ۔ ہر تاریخ گواہ
گواہ ہے کہ علی مرتضیٰ نے مخصوص ان لوگوں کو چن چن کر قتل کیا ۔ جو عداوت اسلام
اور آنحضرتؐ کے بدترین دشمن تھے اور بالخصوص ایسے لوگوں کو اپنی تلوار سے
ٹکڑے کیا جن کی شجاعت ۔ طاقت حرب و ضرب پر اہل مکہ کو ناز تھا
میرا مقصد جنگ کی تفصیلات بیان کرنا نہیں غرض صرف اتنی ہے کہ علی نہ
ہوتے تو بدر کا میدان پامال نہ ہوتا، سنی، شیعہ، مسلم و غیر مسلم تمام مورخین
متفق ہیں کہ علی مرتضیٰ کے ہاتھوں کم از کم ۷۰ میں سے ۳۶ بعضوں نے تعداد
چالیس تک بیان کی ہے ہم یہاں پر ان جہنمیوں کے نام درج کرتے ہیں ۔

(۱) ولید بن عتبہ (۲) عاص بن سعید (۳) طعیمہ بن عدی (۴) نوفل بن خویلد
(۵) عامر بن عبداللہ (۶) نضر بن حارث (۷) عبداللہ بن منذر (۸) حاجب ابن سائب
(۹) عاصی ابن منبہ (۱۰) ابوالعاص بن قیس (۱۱) اوس بن مغیرہ (۱۲) معاویہ بن مغیرہ
(۱۳) حرملہ بن عمر (۱۴) حرملہ بن اسد (۱۵) مسعود ابن المغیرہ (۱۶) ابوالقیس بن الفاکہ
(۱۷) عقبہ بن ابی معیط (۱۸) عمر ابن عثمان (۱۹) عمر ابن قیس (۲۰) قیس ابن الولید
(۲۱) ابن المغیرہ (۲۲) حنظلہ بن ابوسفیان (۲۳) عتبہ بن ابی ربیعہ (۲۴) زمعہ
بن اسود (۲۵) عقیل بن اسود (۲۶) علقمہ ابن کلدہ (۲۷) ابوالعاص بن قیس
(۲۸) غانم ابن ابی عوف (۲۹) نوذان بن ربیعہ (۳۰) اوس بن المغیرہ ۔
(۳۱) زید بن ملیص (۳۲) غانم ابن ابی عوف (۳۳) سعید بن وہب
(۳۴) عبداللہ بن جمیل (۳۵) ابوالحکم بن الاخنس (۳۶) ہشام بن ابی امیہ
(حوالہ عمدۃ المطالب، کوکب دری، نفس رسول جلد چہارم، مشکل کشا و دیگر کتب)



نبی نے تعظیم جھک کر ادا کی رضا لیکر
چلا میدان میں شیر خدا نام خدا لے کر

## جنگ احد ۱۶۱

تاریخ اسلام کا دوسرا بڑا اہم معرکہ جسے تاریخ
عالم جنگ احد کے نام سے یاد کرتی ہے ۔ کفار مکہ
بدر کی شکست کا بدلہ لینے کے لئے اپنے تجربہ کار رسالدار ابوسفیان کی قیادت
میں ایک مرتبہ پھر ۷۰۰ جاں نثاروں اور دین اسلام کو مٹانے کے لئے ۵۰۰
نامی گرامی ، آزمودہ تجربہ کار، حرب و ضرب کے ماہروں کو لیکر مقابلہ کے لئے
اس مرتبہ ذلیل ترین مخالف اسلام ہندہ بھی اپنی تمام تر مکاریوں ، عیاریوں
دلفریبیوں ، کے ساتھ اپنے جوانوں کی ہمت بڑھانے کی غرض سے میدان جنگ
میں پیش پیش رہی ۔

مسلمانوں نے اس جنگ میں پیغمبرؐ کی نافرمانی کی اور آپ کی زبردست
تاکید کے باوجود بھی دنیاوی طمع و لالچ کی وجہ سے اس گھاٹی کو چھوڑ دیا
جس کے لئے پیغمبر اعظم نے فرمایا تھا کہ خواہ لشکر اسلام کسی حالت میں
بھی ہو شکست ہو یا فتح ۔ خواہ کچھ بھی ہو مگر تمہیں یہ گھاٹی نہیں چھوڑنی
اس تاکید کے باوجود بھی انہوں نے گھاٹی چھوڑ دی اور مسلمانوں کو اس جنگ میں
فتح حاصل ہوتی جو عظیم تھی اس سے نہ صرف محروم رہ گئے بلکہ حضرت
امیر حمزہؓ و دیگر نامور صحابی ان نافرمان مسلمانوں کی وجہ سے جدا ہو گئے ۔
آخر کار مولا علی مشکل کشا کی سخت جنگ کے بعد آخری فتح مسلمانوں کو
حاصل ہوئی ۔

مشکل کشا علی شیر خدا نے احد کے دن جس جوانمردی ۔ حوصلہ مندی
ثابت قدمی ، شجاعت استقلال کا مظاہرہ فرمایا وہ تاریخ اسلام
کے لئے باعث فخر ہے مجھے ... یہ کہنے میں ذرا بھی عار نہیں محسوس

ہوتا کہ علی اگر اُحد کے دن نہ ہوتے تو مسلمانوں کی تاریخ عالم کے سامنے تمسخر بن کر رہ جاتی۔ صرف علی ہی کی ذات ایسی نظر آتی ہے جو احد کے دن آخری وقت تک میدان جنگ میں ثابت قدم رہی۔ ایک طرف مشکل کشا نے کفار مکہ کے جیّد۔ حرب وضرب کے ماہر اور بڑے بڑے نامور سرداروں نے جن کی جوانمردی ضرب المثل تھی انھیں موت کی نیند سلادیا۔ احد کے دن آپ کا پہلا شکار عرب کا مشہور بہادر طلحہ بن طلحہ ہے جو مشرکین کا پرچم بلند کئے ہوتے لشکر اسلام کو بار بار للکار رہا تھا مگر آپ نے پل بھر میں اس کا غرور خاک میں ملادیا۔ اس طرح مشرکین کا پرچم جس نے بھی تھاما وہ علی کے ہاتھوں مارا گیا۔ باری باری کر کے علمبردار علی کے ہاتھوں مارے گئے۔ پھر کسی میں اتنی ہمت بھی نہ رہی کہ وہ اپنے لشکر کا پرچم بلند کرتا۔ کیونکہ یہ پرچم ایسا منحوس ثابت ہوا جس نے بھی تھاما وہ علی کے ہاتھوں مارا گیا۔ مشرکین کی فوج علی مرتضیٰ کے متواتر حملوں سے بالکل مجبور اور بے بس ہو چکی تھی۔ ایسے میں وہ تیر انداز جنھیں پیغمبر اعظمؐ نے اس گھاٹی کی حفاظت کے لئے معمور کیا تھا وہ مال غنیمت کی لالچ میں فرمان نبیؐ کو بھلا بیٹھے جس کی وجہ سے اچانک کفار نے حملہ کر دیا۔ ایک حبشی کے ہاتھوں حمزہؑ شہید ہوئے ایسے میں صرف علی ہی تھے جو مشرکین کے مقابلے پر ڈٹے رہے۔ دوسری طرف کفار نے یہ افواہ گرم کر دی کہ آنحضرتؐ مارے گئے۔ علی مشکل کشا نے آپ کو تلاش کیا آپ کو جب زخمی حالت میں پایا تو علی بے چین ہو گئے۔ ایک طرف علی پیغمبر اعظمؐ کے زخموں کی اصلاح فرماتے اور دوسری طرف مشرکین کے بڑھتے ہوئے حملوں کو روکتے ایسی حالت میں پیغمبر اعظمؐ نے علی سے پوچھا اور لوگ کہاں ہیں آپ نے فرمایا سب نے نقض عہد کیا ہے آپ نے فرمایا تم نے ان کا ساتھ کیوں نہ دیا۔ علی نے فرمایا ایمان



کے بعد کفر نہیں ہو سکتا۔

اس حقیقت سے انکار ممکن نہیں کہ علی مرتضیٰ کی عظیم استقلال پائیداری، مستقل مزاجی نہ ہوتی تو دین اسلام کی خیر نہ ہوتی کیوں کہ مجاہدین میں سے کسی کی بھی ثابت قدمی نہیں ملتی ہے۔ علی مرتضیٰ نے ایک وقت میں دو اہم فرض ادا کئے ایک طرف نصرت اسلام اور دوسری طرف رفاقت خیر الانام اس موقعہ پر پیغمبر اعظمؐ نے اپنے جاں نثار و وفادار بھائی کی ہمت اور استقلال دیکھ کر عجیب محبت سے ارشاد فرمایا۔ "علی مجھ سے ہے اور میں علی سے ہوں"۔ اس آواز کے بعد ایک اور صدا گونجی میں تم دونوں کے ساتھ ہوں یہ آواز حضرت جبرئیل کی تھی۔

علی مرتضیٰ کی شجاعت۔ بہادری۔ دلیری۔ ثابت قدمی کی بدولت رسولؐ خدا تمام غزوات میں کامیاب و کامران ہوئے اگر علی مرتضیٰ نہ ہوتے تو ہر معرکہ دین اسلام کے لئے آخری معرکہ ثابت ہوتا یا علی بھی دیگر مسلمانوں کی طرح میدان جنگ سے گھر کی راہ لیتے تو یقیناً لشکر اسلام میں کوئی بھی ایسا جری بہادر نہ تھا جو تن تنہا مشرکین کے نصف لشکر کا کام تمام کرتا۔ خصوصی طور پر اُحد کے دن علی مرتضیٰ کی ثابت قدمی، دلیری۔ شجاعت کا چرچہ صرف زمین تک ہی نہ تھا بلکہ آپ کی شجاعت کی داد کے لئے ہاتف غیبی نے صدا بلند کی اور تمام تاریخیں پکار پکار کر کہہ رہی ہیں کہ آج ہی کے دن علی مرتضیٰ لا فتیٰ الا علی لا سیف الا ذوالفقار کے لقب سے یاد کئے گئے اور آج ہی کے دن جناب رسولؐ خدا نے جناب علی مرتضیٰ کی مدح میں غیب سے ناد علیؑ کی بشارت پائی جو صدیاں گذر جانے کے بعد بھی ہر مسلمان کی زبان پر درد مصیبت کی حالت میں بے ساختہ جاری ہو جاتی ہے۔

دین اسلام احد کے دن علی مرتضیٰ کی حمایت اور نصرت کا بیحد
ممنون ہے۔ پیغمبر اعظمؐ آپ سے اس قدر مسرور ہوئے اور خاتمہ جنگ
پر تمام اہل اسلام کے سامنے فرمایا۔

اے ابوالحسن اگر تمام خلقت کے ایمان میزان کے ایک پلہ میں رکھے
جائیں اور تمہارے روز احد کے اعمال دوسرے پلہ میں تو تمہارے اعمال والا
پلہ بھاری ہوگا۔ تمام خلائق کے اعمال سے خدائے تعالیٰ اور تمام ملائکہ
مقربین نے اس دن تمہارے اعمال پر فخر و مباہات کیا اور بہشت اور
اس کی تمام حوریں تمہیں اس دن شوق کی نگاہ سے دیکھتی تھیں خداوند
عالم تمہارے فعل سے خوش اور رضامند ہوا۔ اور اس روز کا صلہ
وہ تم کو ایسا دے گا کہ تمام نبی، رسول، صدیق، شہید تک غبطہ
کریں گے۔ (بحوالہ سراج المبین)

احد کا میدان جنگ صرف میدان جنگ ہی نہ تھا بلکہ ہمت، استقلال،
ثابت قدمی کا ایک امتحان تھا۔ اور اس امر پر دنیا کی تمام تاریخیں متفق
ہیں کہ علی نے نہ صرف ذوالفقار حیدری سے دشمنان اسلام کے پرخچے
اڑا دئے بلکہ جب تمام مسلمان احد میں پیغمبر اعظمؐ کو تنہا چھوڑ گئے اس
زخمی و تنہائی کی حالت میں علی مرتضیٰ آپ کے مددگار بنے رہے۔
اس سے بڑھ کر تاریخ عالم اور کیا مثال پیش کر سکتی ہے کہ علی مرتضیٰ نے
احد کے معرکہ میں مارے جانے والے کل مشرکین میں سے نصف سے
زائد کو تنہا قتل کیا ان میں عرب کے نامور بہادر بھی شامل ہیں
جن کے نام سے مکے کے در و دیوار لرز جاتے تھے اُن کے نام مندرجہ
ذیل ہیں۔ مزید تفصیلات کے لئے کتاب شان علی دیکھئے۔
(۱) سردار لشکر طلحہ ابن طلحہ (۲) طلحہ کا بیٹا ابوسعید (۳) اس کا بھائی خالد
(۴) مخلد (۵) دکارہ (۶) ومحالس (۷) عبدالرحمن ابن حمید۔



(۸) حکیم ابن انس (۹) ولید بن ارطاۃ (۱۰) امیہ ابن ابی حذیفہ (۱۱) ارطاۃ
ابن شرجیل (۱۲) ہشام بن امیہ (۱۳) سافع (۱۴) عمرو ابن عبداللہ (۱۵)
بشر ابن مالک (۱۶) صواب مولیٰ عبدالدار (۱۷) ابوحذیفہ ابن مغیرہ۔
(۱۸) قاسط ابن شریح (۱۹) مغیرہ ابن مغیرہ (۲۰) ان کے علاوہ ان مشرکین
کو بھی قتل کیا جو شکست کھا کر بھاگ گئے تھے۔

پڑی شمشیر جس پر کر دئے ٹکڑے برابر کے
، نبیرہ شمشیر زن شاہ خیبر شکن !

## جنگ خندق ۱۶۲

بدر و احد کی شرمناک شکست کے بعد مشرکین
کے سینوں میں انتقام کی آگ بھڑک اٹھی۔
ابوسفیان ایک فیصلہ کن معرکہ کے لئے اس مرتبہ عرب کے دیگر قبیلوں کے
جری جوانوں کی مدد سے ایک ہزار جاں نثاروں اور دین اسلام کو ہمیشہ
کے لئے تہس نہس کرنے کے لئے اپنی مکمل تیاری کے ساتھ مقابلہ پر آیا۔
اور اپنے ساتھ عربستان کے مشہور جری بہادر طاقتور۔ حرب و ضرب
کے ماہر عمرو بن عبدود کو ساتھ لایا جس کی شجاعت و بہادری سے نہ صرف
اس کی قوم والے خائف تھے بلکہ تمام عربستان میں اس کے لئے مشہور تھا کہ
اس جوان جیسا بہادر کوئی پیدا ہی نہیں ہوا۔ مسلمانوں کی تمام تاریخیں متفق ہیں
کہ عمرو بن عبدود کی طاقت ایک ہزار سواروں کے برابر تھی۔ عرب کا کوئی
جوان ایسا نہ تھا جو عمرو کے مقابلے پر آتا ہے عمرو کا نام ہی دہشت اور وحشت
کی علامت بن چکا تھا۔ کسی میں اتنی جرأت نہ تھی جو اس سے آنکھ بھی ملا سکے
ایسے بہادر کا ساتھ لانا اس بات کی علامت ہے کہ ابوسفیان اس مرتبہ
نہ صرف اور احد و بدر کی شکست کا بدلا لینا چاہتا ہے بلکہ وہ دین اسلام

کو ہمیشہ کے ختم کرنا چاہتا ہے غرض کے ابو سفیان جن مشہور و معروف
جنگجو، لڑاکے، شہسواروں کو لیکر آیا تھا اس کے رعب و دبدبہ سے مسلمانوں
کے دل دہل گئے ۔

سلمان فارسیؓ کے مشورہ سے خندقیں تیار کی گئیں ان میں آگ روشن
کی گئی ۔ اپنی طاقت کے نشے میں چور ۔ عرب کا مشہور شہسوار، لشکر کفار کا
بہادر، دیو پیکر عمرو بن عبدود اپنے چار بہادر ساتھیوں کے ساتھ ایڑ
لگا کر خندق کو پار کر کے آپہنچا ۔ بڑے تکبر و غرور ۔ جوش و ناز سے پکار
پکار کر کہنے لگا ہے کوئی مسلمان جو میرے مقابلے پر آئے ۔ اس آواز کا
سننا تھا کہ لشکر اسلام پر مکمل خاموشی طاری ہوگئی ۔ تین ہزار جانثاروں
میں جو نبیؐ کی محبت کا دم بھرتے تھے جو قدم قدم پر دین اسلام پر جان قربان
کرنے کا وعدہ کرتے تھے کسی میں بھی ہمت نہ ہوئی کہ وہ آج دین اسلام کی
لاج رکھے ۔ کوئی ایسا جوان نہ تھا جو آج باطل کے چیلنج کا مقابلہ کرے تاریخ
عالم پکار پکار کر کہہ رہی ہے بروز خندق عمرو بن عبدود کی للکار کا جواب
دینے والا لشکر اسلام میں کوئی فرد نہ تھا ایسے میں ایک جوان کی آواز فضا
میں گونجی اور عرض کی یا رسول اللہؐ میں مقابلے کے لئے جاتا ہوں تاریخ عالم
گواہ ہے وہ آواز شیر خدا ۔ حیدر کرار علی مرتضیٰ کی تھی ۔ رسول خدا نے
فرمایا ابھی ٹھہر جاؤ ۔ لشکر اسلام پر مکمل خاموشی دیکھ کر عمرو کی ہمت
و استقلال میں اور اضافہ ہوا ۔ ایک مرتبہ پھر با آواز بلند اپنے مقابلہ کے
لئے پکارا مگر اس مرتبہ بھی لشکر اسلام پر سکوت کا عالم تھا پھر وہی جوان
اٹھا مگر اجازت نہ ملنے پر بیٹھ گیا ۔ دو مرتبہ مقابلے پر پکارنے کے بعد عمرو بن عبدود
نے جب میدان خالی پایا تو لشکر کفار خوشی و مسرت کے طبل بجانے لگا ۔

ایک مرتبہ پھر عمرو نے بڑے فخریہ انداز میں اپنے مقابلے کے لئے پکارا ۔
کی للکار سن کر علی مرتضیٰ حیدر کرار آبدیدہ ہوگئے اور رسول خدا کی خدمت



میں عرض کی اب مجھے جانے دیں تاکہ میں اس کا غرور خاک میں ملا دوں ۔
تاریخ دیکھنے والا سنی ہو یا شیعہ ہو ۔ مسلم ہو یا غیر مسلم مگر روز خندق کے
لئے یہ کہنے پر مجبور ہے کہ عمرو بن عبدود نے جب بھی مقابلے کے لئے پکارا
تو لشکر اسلام میں صرف علی مرتضیٰ کی آواز گونجی ۔ رسول خدا نے اپنے
ہاتھوں سے اپنا عمامہ باندھا ۔ پوشاک زیب فرمائی اپنی تلوار عطا فرمائی ۔
علی روانہ ہوئے مورخین نے اس موقعہ پر پیغمبر اعظمؐ کے اس ارشاد کو اپنی کتابوں
میں درج کیا ہے ۔

آج کل ایمان کل کفر کے مقابلے کے لئے جا رہا ہے ۔ (متفق علیہ)

میدان خندق میں دو تلواریں ٹکرائیں ایک اسلام کو مٹانے کے لئے
اور دوسری اسلام کو بچانے کے لئے ۔ اس مقام پر ذرا سوچیں جو تلوار حق کو
بچانے کے لئے ٹکرائی ۔ اگر تلوار ٹوٹ جاتی تو دین اسلام روز خندق ہی دم
توڑ چکا ہوتا ۔ یہ ذوالفقار حیدری ہے جس نے ایک طرف عرب کے بہادر عمرو
بن عبدود کا غرور خاک میں ملایا اور دوسری طرف دین اسلام کو تباہ
ہونے سے بچا لیا ۔

مورخین متفق ہیں کہ علی مرتضیٰ نے ہر جنگ میں اپنی شجاعت و بہادری
سے دشمنوں کے لشکر کا صفایا کیا مگر خصوصی طور پر بروز خندق علی کی جنگ
تاریخ عالم میں ضرب المثل بن چکی ہے ۔ اگر علی بروز خندق عمرو بن عبدود کے
مقابلے پر نہ جاتے تو تاریخ اسلام کے چہرے پر بزدلی کا بدنما داغ لگ جاتا ۔
جو روز حشر تک نہیں دھل سکتا تھا ۔ ذرا غور کریں تین ہزار کے لشکر اسلام
میں عمرو بن عبدود کے چیلنج کے جواب دینے والا کوئی نہ تھا ۔ اگر اس مقام پر
علی نہ ہوتے ابو سفیان نہ صرف ان تین ہزار جانثاروں کو مار بھگاتا بلکہ
عرب سے ان میں اللہ کا نام لینے والا کوئی بھی نہ ہوتا اور ہر طرف بتوں کی پوجا ہوتی ۔
یہ علی ہیں جس نے قدم قدم پر دین اسلام کو مٹنے سے بچا لیا ۔ بعض نافہم ناسمجھ

خارجی ٹولہ مسلمانوں کو گمراہ کرتا رہتا ہے کہ حضرت علی کی شجاعت و بہادری
کی داستانوں کو بیان کر کے صحابہ اکرام پر طنز کی جاتی ہے ایسا ہرگز نہیں ہے
شان علی بیان کرنا کسی پر طنز نہیں اور پھر کیا تاریخ کو جھٹلایا جا سکتا ہے
میں اس خارجی ٹولہ سے سوال کرتا ہوں کہ تم ہی بتاؤ کہ اُحد۔ بدر، خندق۔
خیبر۔ حنین، و دیگر معرکوں میں علی نہ ہوتے تو دین اسلام کو جس شکست
کا سامنا کرنا پڑتا؟ ۔ اس کی وجہ سے اللہ کا نام لینے والے اس خطہ ارض
پر کوئی نہ ہوتا یہ علی کا دین اسلام پر بہت بڑا احسان ہے کہ علی مرتضیٰ نے
ہر معرکہ میں شکست کو فتح میں بدل دیا۔ خدا کا شکر ہے کہ علی نے دین
اسلام کی لاج رکھ لی دین اسلام کا بھرم رکھ لیا ورنہ عربستان میں طلحہ
عکرمہ۔ نوفل۔ عمرو بن عبدود، حارث، مرحب و عنتر کی بہادری و شجاعت
کے سامنے کوئی پر نہ مار سکتا تھا۔

بروز خندق علی مرتضیٰ نے عربستان کے قومی ہیکل مشہور جری و بہادر
عمرو بن عبدود کا سر آنحضرتؐ کی خدمت میں پیش کیا تو فرط مسرت سے
آپ نے علی کو اپنے سینہ سے لگا لیا اور با آواز بلند فرمایا جس پر ملت
اسلامیہ کے تمام فرقے متفق ہیں۔

بروز خندق علی کی ایک ضربت تمام جہاں کے اعمالوں سے افضل ہے
جو وہ قیامت تک بجا لائیں گے۔

حدیث شریف کا ایک ایک لفظ غور طلب ہے عمرو بن عبدود کے
مقابلے پر علی کا جانا اور علی مرتضیٰ کی صرف ایک ضربت ہی تمام جہاں کے
اعمالوں جس میں جن۔ بشر۔ انبیاء۔ سب ہی آتے ہیں ان سب سے
افضل ہے اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ علی کی یہ ضربت نہ ہوتی تو اسلام
بروز خندق فنا ہو جاتا کیونکہ عمرو کی فتح تمام شرکستان کی فتح ہے اور حیدر
کرار کی فتح ایمان اور اسلام کی فتح ہے۔



افسوس صد افسوس خارجی ٹولہ ہمیشہ حب دار اہل بیت سنی، شیعہ دونوں کے
لئے یہی کہتا چلا آ رہا ہے کہ یہ دونوں فرقہ علی کو خواہ مخواہ بڑھا چڑھا کر پیش
کرتے ہیں اس کے جواب میں صرف اتنا کہوں گا کہ کسی بشر میں اتنی ہمت و طاقت
نہیں کہ وہ شان علی کا احاطہ کر سکے ۔ چونکہ جب ہم میدان جنگ میں
علی مرتضیٰ کی شجاعت و بہادری کو دیکھتے ہیں تو انسانی فکر و سوچ حیران
و پریشان ہو جاتی ہے لیکن یاد رکھا جائے حیران و پریشان ہونے کی ضرورت
نہیں خداوند کریم نے رسولؐ خدا کی مدد و نصرت علی سے کی ہے۔
(بحوالہ مشکل کشا)

بروز خندق عمرو بن عبدود کو قتل کرنے کی اہمیت کا اندازہ اس سے
بھی لگایا جا سکتا ہے کہ لشکر کفار جس کی تعداد دس ہزار سے زائد تھی۔ عمرو
کے قتل ہونے کے بعد کسی کو بھی ہمت نہ ہوئی کہ وہ خندق عبور کر کے مسلمانوں کے
لشکر پر حملہ کرتا بلکہ عمرو کا قتل ہوتے ہی لشکر کفار پر اس قدر خوف طاری
ہوا کہ تمام لشکر ادھر ادھر بھاگ گیا۔ پل ہی پل میں خندق کے میدان میں
مسلمانوں کے مقابلہ پر آنے والا کوئی بھی نہ تھا۔ ایک ایک کر کے تمام قریش
میدان جنگ کو چھوڑ کر بھاگ گئے اور ایسے بھاگے کہ پھر کبھی مدینہ کی طرف
پلٹ کر نہ دیکھا اور خود ابو سفیان پر عمرو کے قتل ہونے کے بعد ایسی دہشت
سوار ہوئی کہ مدینہ سے بھاگ کر منزل عقیق پر جا کر دم لیا۔

بروز خندق عمرو بن عبدود کی لاش پر جب اس کی بہن آئی تو وہ اپنے
بھائی کی لاش پر تمام آلات۔ دیکھ کر کہنے لگی میرے بھائی کا قاتل یقیناً کوئی
شریف اور بزرگ شخص ہے جب اپنے بھائی کے قاتل کا نام معلوم ہوا تو بے اختیار
عمرو کی بہن نے کہا جیسے تمام مورخین نے بیان کیا ہے۔

اگر عمرو کا قاتل علی کے سوا کوئی اور ہوتا تو میں اپنے بھائی پر زندگی بھر روتی
رہتی مگر عمرو کا قاتل تو وہ معزز و محترم ہے جس میں کوئی عیب نکال ہی نہیں سکتا اور

جس کو بیضتہ البلد سردار عرب، کہتے ہیں۔

بروز خندق علی کی ایک ہی ضربت نے کفار کی تمام امیدوں پر پانی پھیر دیا۔ اور پھر قریش کو اتنی ہمت نہ ہوئی کہ وہ اسلام پر ہاتھ اٹھانے کی جرأت کر سکیں کفار کے لئے عمرو کا مارا جانا اس قدر شرمناک شکست تھی کہ ان کے ارادے ہمیشہ کیلئے کمزور ہو گئے اور انتہائی ناکامی و مایوسی کے عالم میں جو شجاعان اپنی قوم کے لئے سرمایۂ ناز تھے وہ مدینہ آکر اسلام کے مطیع ہو گئے۔ ابوسفیان ہی کو دیکھ لو کہ خندق کی شکست کے بعد کس ذلت سے مدینہ آیا آنحضرتؐ کی خدمت میں بڑی منت سماجت سے التجا کی مگر کسی نے اس کی استدعا پر اعتنا نہ کی۔

غرض کہ مولا علی مشکل کشا نے اہل اسلام کے سامنے اپنے اس معاہدہ کو سچا کر دکھایا جو آپ نے دعوت قریش والے دن آنحضرتؐ کی حمایت اور اسلام کی نصرت کے لئے کیا تھا۔ اہل اسلام اور مشرکین دونوں کو یقین کامل ہو گیا کہ اسلام کا سچا جانثار۔ خدا کا سچا سرفروش اور رسولؐ خدا کا سچا جانباز اگر کوئی ہے تو وہ علی بن ابی طالب ہے۔

بروز خندق ذوالفقار حیدری کے ہاتھوں واصل جہنم کئے جانے والے کفار
(۱) عمرو بن عبدود (۲) نوفل بن عبداللہ (۳) عمرو کا بیٹا (۴) منبہ ابن عثمان (۵) جیرہ بن ابی جیرہ (۶) عبداللہ بن مغیرہ۔ صرف یہی لوگ میدان میں آئے اور ان سب کو علی مرتضیٰ نے قتل کیا ان کے قتل ہونے کے بعد لشکر کفار میں ہلچل مچ گئی اور تمام لشکر بھاگ کھڑا ہوا۔

## جنگ خیبر ۱۶۳

کبھی دیوار ہلتی ہے کبھی در کانپ جاتا ہے
علی کا نام سن کر اب بھی خیبر کانپ جاتا ہے



میری منزل اسلامی غزوات کی تفصیلات بیان کرنا نہیں۔ یہ تفصیلات مجھ حقیر کی کتاب شانِ علی میں دیکھی جا سکتی ہیں۔

میری منزل یہ ہے کہ اگر ان کٹھن و سنگلاخ و مشکل امر میں علی مرتضیٰ نہ ہوتے یا علی مرتضیٰ بھی دشمنان اسلام کے چیلنج کا جواب نہ دیتے تو کیا تاریخ اسلام کی شان و عظمت جو ہے کیا وہ ہوتی۔ ہرگز نہیں بلکہ قدم قدم پر ناکامی و مایوسی کے سوا تاریخ میں کچھ نہ ملتا۔ یہ خارجی ٹولہ ایک طرف سنی، شیعہ بھائیوں کو لڑانا چاہتا ہے اور دوسری طرف مولا علی مشکل کشا کی شان سے انحراف کرتا۔ میرا دعویٰ ہے وہ اپنے ہاتھ کی تاریخ لکھ کر لے آئیں اور علی مشکل کشا کو نکال دیں تو وہ تاریخ نہ صرف نامکمل ہے بلکہ وہ تاریخ۔ تاریخ اسلام کبھی نہ کہلا سکے گی۔ آخر یہ خارجی ٹولہ کس کس حقیقت کو جھٹلائے گا۔ کس کس واقعہ کو مسخ کرے گا اس کے باوجود بھی مولا علی مشکل کشا کی شان و عظمت اتنی باقی رہ جاتی ہے کہ اس کے سامنے ہر ایک کو سر خم کرنا پڑتا ہے یہی وجہ ہے کہ سنی ہو شیعہ جب بھی باطل سے مقابلہ کرتا ہے تو اس وقت بے اختیار علی علی کا نعرہ زبان پر آتا ہے کیوں کہ اہل اسلام جانتے ہیں کہ میدان جنگ میں اس نعرے کے بغیر فتح حاصل کرنا ناممکن ہے کسی نے خوب کہا ہے۔

کچھ شیعوں ہی کے نہیں مشکل کشا
ہر رن میں نعرہ سنیوں کا بھی ہے "یا علی"

حق اور باطل کا ایک اور اہم معرکہ جسے تاریخ اسلام جنگ خیبر کے نام سے یاد کرتی ہے۔ باطل اُحد بدر اور خندق کی شرمناک کاٹ کر چھنکتے رہے۔ اگر علی اس مہم پر نہ روانہ ہوتے تو یہودیوں کی

شکست کے بعد ایک مرتبہ پھر اپنی پوری آب و تاب ۔ اپنے حرب و ضرب کے آلات اور اپنی طاقت و قوت کے نشہ میں مغرور ہو کر خیبر کے مضبوط و آہنی حصار کی مدد سے ایک مرتبہ پھر اسلام کے متوالوں کو للکارنے کی جرأت کر بیٹھا۔ پیغمبر اعظم اپنے چودہ سو جاں نثاروں کے ساتھ اس غرور کو پاش پاش کرنے کے لیے خیبر کی طرف روانہ ہوئے ۔ تاریخ اسلام مسلسل روایت کے ساتھ بیان کرتی ہے کہ سب سے پہلے اسلامی پرچم حضرت ابوبکرؓ لے کر قلعہ خیبر کی طرف روانہ ہوئے آپ کو اس پر خطر مہم میں ناکامی ہوئی ۔ دوسرے دن حضرت عمر پرچم بلند کئے خیبر کو فتح کرنے کی غرض سے روانہ ہوئے مگر افسوس اس مرتبہ بھی ناکامی ہوئی۔ مسلسل دو مرتبہ کی ناکامی سے لشکر اسلام میں مایوسی کے آثار نمایاں ہونے لگے تاریخ عالم چیخ چیخ کر پکار رہی ہے کہ لشکر اسلام خیبر کا قلعہ فتح کرنے سے معذور رہے ۔ مسلمانوں پر بڑا مشکل وقت ہے ہر مسلمان پریشان ہے ۔ خیبر کا قلعہ فتح نہ ہونے سے ہمتیں پست ہوتی جا رہی ہیں ۔ مایوسی کی گرفت بڑھتی جا رہی ہے ۔ اس مقام پر مجھے لکھنے دیجئے۔ کہ آخر خیبر کیوں فتح نہیں ہو رہا آخر لشکر اسلام میں کس کی کمی ہے ۔ کیا چیز نہیں ہے جس کی وجہ سے خیبر فتح نہیں ہو رہا ہے ۔ ہاں ابھی ایک فرد کی کمی ہے وہ علی ہیں جو لشکر اسلام میں موجود نہیں ایک علی کے نہ ہونے سے قلعہ خیبر فتح نہیں ہو رہا ۔ ایک علی نہیں ہیں تو مسلمانوں کو میدان جنگ میں یہ در پہ شکست و ندامت کا سامنا کرنا پڑ رہا ہے اور صرف ایک علی کے آنے سے میدان جنگ تہس نہس ہو جاتا ہے خیبر کے در و دیوار ٹکرا ٹکرا کر ریت کی دیوار کی طرح فضا میں بکھر جاتے ہیں تو پھر اے خارجیو، مانو ۔ مانو ۔ علی کے بغیر میدان جنگ میں فتح حاصل کرنا ناممکن ہے تاریخ اٹھا کر دیکھ لو ۔ جب تک ذوالفقار مقام خیبر پر فضا میں نہ لہرائی اس وقت تک ۔ مرحب ۔ عنتر ۔ حارث مسلمانوں کو گاجر مولی کی طرح



ٹڈی دل فوج لشکر اسلام کا پل بھر میں صفایا کر کے ہمیشہ ہمیشہ کے لئے اسلامی پرچم کا نام نشان مٹا دیتی ۔ لیکن نہیں تاریخ یہ بتاتی ہے کہ خداوند کریم نے اپنے پیارے حبیب پیغمبر اعظمؐ کی مدد و نصرت کا وعدہ علی کے ذریعہ کیا ہے جب تک علی ہیں اُس وقت تک کسی کو جرأت نہیں جو لشکر اسلام اور حبیب خدا کی طرف میلی نظر اٹھا کر دیکھ سکے ۔

پیغمبر اعظمؐ کو مسلمانوں کے لشکر کی ناکامی کی اطلاع مسلسل مل رہی تھی، ایسے موقعہ پر حکم خدا سے پیغمبر اعظمؐ کی زبان مبارک سے ارشاد ہوا۔

"میں کل یہ علم اس شخص کو دوں گا جو بڑھ بڑھ کر حملے کرنیوالا ہے اور بھاگنے والا نہیں ۔ جو اللہ کے اور اس کے رسولؐ کو دوست رکھتا ہے اور اللہ کے اور اس کے رسول بھی اس کو دوست رکھتے ہیں خدا اس کے ہاتھ فتح دے گا ۔ (متفق علیہ)

اعلان ختم ہوا تمام رات بڑی بے چینی میں گذری ۔ تمام صحابہ اس پرچم کی آس لگائے تھے ہر ایک کی تمنا تھی کہ پرچم مجھے ملے صبح ہوئی پیغمبر اعظمؐ اپنے تمام اصحاب کے درمیان ایک بلند پر مقام تشریف فرما ہیں ۔ ایسے میں آپ کی زبان مبارک پر اپنے بھائی اپنے دوست اپنے مددگار اپنے جاں نثار ۔ اپنے رفیق علی بن ابی طالب کا نام آیا ۔ صحابہ نے عرض کی علی کی آنکھوں میں بڑی تکلیف ہے وہ جنگ تو کیا ایک دو قدم بھی چل نہیں سکتے ۔ آپ نے فرمایا علی کو حاضر کیا جائے ۔ علی حاضر ہوئے آپ نے اپنا لعاب علی کی آنکھوں میں لگایا لعاب لگتے ہی آنکھیں ایسی ٹھیک ہوئیں کہ زندگی بھر پھر کبھی خراب نہ ہوئیں ۔ اپنے ہاتھوں سے عمامہ باندھا ۔ خصوصی پوشاک پہنائی ۔ ذوالفقار عطا کی اپنے ہاتھوں سے معرکہ کے ہیرو علی بن ابی طالب کو گھوڑے پر سوار کیا ۔ برق رفتاری سے گھوڑا جب قلعہ خیبر کے نیچے پہنچا ۔ آپ نے ایک چٹان پر اپنے نیزہ کو گاڑ دیا یہ

دیکھ کر یہودیوں کا ایک مخبر جو قلعہ کے اوپر بیٹھا تھا وہ حیران ہوگیا اُس نے
دریافت کیا۔ اے جوان تمہارا کیا نام ہے۔ مولا مشکل کشا نے فرمایا۔
مجھے علی بن ابی طالب کہتے ہیں یہ نام سنتے ہی یہودی پکارا۔ اے یہودیو
تم برباد ہو گئے یہ موسے آ گئے ہم مغلوب ہوتے یہ جوان غالب ہوا۔
غرض کے ذوالفقار حیدری مقام خیبر پر ایک مرتبہ پھر چمکی اور یہودیوں
کے نامور بہادر۔ جن کی قوت و طاقت ضرب المثل ہے جو اپنے وقت
کے مشہور جری بہادر کہلاتے تھے تاریخ اسلام پکار پکار کر کہہ رہی ہے
مرحب۔ عنتر۔ حارث، مرہ بن مروان، یاسر و دیگر دس مشہور و معروف
پہلوان آپ کے مقابلہ پر آئے تن تنہا ان سب کا فر در خاک میں ملادیا
جب اہل یہود نے اپنے ان قوی ہیکل پہلوانوں کو اس طرح خون میں
لت پت دیکھا تو یہودی بھاگ کھڑے ہوئے اور قلعہ میں پناہ لینے
لگے۔ ایسے موقع پر ذوالفقار حیدری نے یہودیوں کو گاجر مولی کی طرح
کاٹ کر رکھدیا۔
بر در خیبر آپ کی شجاعت۔ بہادری۔ طاقت کا مظاہرہ دیکھ
کر فرشتے متحیر ہو گئے۔ اور آج بھی جب بھی شجاعت و طاقت کا مظاہرہ
کیا جاتا ہے تو خیبر کو یاد کر کے ہمت بڑھائی جاتی ہے تاریخ عالم کے
صفحات گواہ ہیں کہ آپ نے خیبر کے مضبوط و آہنی قلعہ کو ہاتھ کے ایک جھٹکے
سے اکھاڑ کر دور پھینکا جس کے لئے مشہور ہے کہ اسی پہلوان مل کر بھی اس
دروازہ کو ہلا نہیں سکتے تھے۔ مشکل کشا کے مصنف الحاج صائم چشتی
بیان کرتے ہیں کہ جس دروازہ کو مشکل کشا نے ایک جھٹکے میں اٹھا پھینکا اس
کا وزن آٹھ سو من تھا مشہور ہے اور تمام کتب میں آیا ہے کہ جب علی مرتضیٰ
نے اس در کو جھٹکا دیا تو تمام عرش و فرش لرزہ اٹھے۔ سردار حیی بن اخطب کی
بیٹی صفیہ[1] تخت سے گر کر زخمی ہوگئی۔

[1] جناب صفیہ جب اسیر ہو کر دربار رسالت میں آئیں تو سرکار دو جہاںؐ نے انھیں اپنی زوجیت
کے شرف سے نواز کر ام المومنین بنا دیا۔



تاریخ اسلام تو کیا تاریخ عالم میں کیا کوئی ایسا بہادر ایسا قوت والا ہے
جو اپنے ایک ایک حملہ میں نامی گرامی پہلوانوں کے اس طرح ٹکڑے کرتا ہے
جیسے گاجر کے کیا کوئی ایسا بھی قوت والا ہے جو آٹھ سو من وزنی دروازہ
اپنے ہاتھ کے ایک جھٹکے سے اٹھا کر اسّی بالشت دور پھینکے۔ اس کا جواب
خارجی تو کیا اور کوئی بھی نہیں دے سکتا یہ جسمانی قوت نہیں روحانی قوت ہے
غرض کہ علی بر در خیبر اسلامی پرچم لیکر نہ جاتے تو خیبر کبھی بھی فتح
نہ ہوتا اور اہل یہود تمام مسلمانوں کا خاتمہ کر کے ہمیشہ کے لئے اسلامی
پرچم کو ختم کر ڈالتے مگر علی مرتضیٰ نے دین اسلام کی لاج رکھ لی
مسلمانوں کی عزت رکھ لی اور دین اسلام کو وہ بلندی و عظمت عطا کی۔
جس کے لئے تاریخ اسلام ہمیشہ آپ کے سامنے سرنگوں رہے گی۔

## جنگ حنین ۱۶۴

یہ ادنیٰ معجزہ تھا آپ کی تیغ پیکر کا۔
پر تو دست قدرت پہ لاکھوں سلام

فتح مکہ کے بعد حق و باطل کا ایک اور معرکہ پیش آیا جسے تاریخ اسلام غزوہ
حنین کے نام سے یاد کرتی ہے۔ گذشتہ معرکوں اور جنگ حنین میں ایک بڑا
نمایاں فرق یہ تھا کہ اس معرکہ میں مسلمانوں کی تعداد بہت زیادہ تھی جس کی وجہ
سے بعض صحابہ اپنی شرکت تعداد پر نازاں تھے یہ بات آنحضرتؐ کو کافی ناگوار گذری
مسلمانوں کا عام خیال تھا کہ ہم اس معرکہ کو بڑی آسانی کے ساتھ فتح کرلیں گے مگر
افسوس صد افسوس کے مشرکین کے پہلے ہی حملہ میں مسلمانوں کے بارہ ہزار لشکر کا
شیرازہ بکھر گیا۔ پل ہی پل میں میدان جنگ سے تمام مسلمان فرار ہو گئے مستند
روایت کے ساتھ متفق علیہ ہے کہ جنگ حنین کے روز صرف چار بعضوں نے
اس کی تعداد دس تک بیان کی ہے بڑے شرم کی بات ہے کہ بارہ ہزار کے
لشکر میں صرف چار یا دس پروانے رہ گئے تمام تواریخ متفق ہیں کہ اس تعداد

میں سرفہرست علی بن ابی طالب ہیں جن کی جرأت، مستقل المزاجی۔ ثابت قدمی نے معرکہ حنین میں شکست کو فتح میں بدل دیا۔ یہ معرکہ بھی اُحد سے ملتا جلتا ہے ایک طرف ذوالفقار حیدری نے رسالت مآب کو دشمنوں سے بچالیا دوسری طرف ذوالفقار نے لشکر مشرکین کو تہس نہس کر دیا کچھ ہی دیر بعد میدان حنین مشرکین سے خالی ہو گیا۔ اس معرکہ میں ۷۰ مشرکین مارے گئے ۷۰ میں سے ۴۰ سے زائد مشرکین علی کے ہاتھوں مارے گئے اس سے زیادہ کیا کوئی بہادر ہوگا کہ ایک طرف بارہ ہزار لشکر اسلام صرف ۳۰ کو قتل کرے اور دوسری طرف تنہا علی ۴۰ کو قتل کریں۔ مشرکین کا مشہور جری بہادر سردار ابوجرول علی کے ہاتھوں مارا گیا۔

جنگ حنین۔ علی مرتضیٰ کی جرأت۔ ثابت قدمی۔ استقلال۔ شجاعت فتحیابی کا ایک ایسی روشنی مثال ہے اگر علی بھی دیگر مسلمانوں کی طرح میدان جنگ سے فرار ہوتے تو اسلام نے جو کچھ اس وقت تک شرف وعزت۔ کامیابی وفتحیابی حاصل کیں تھیں وہ سب خاک میں مل جاتیں۔ اور پھر معرکہ حنین کے بعد اسلام کا نام لیوا کوئی نہ ہوتا۔

تاریخ لکھنے والا خواہ سنی ہو یا شیعہ، مسلم ہو یا غیر مسلم اس امر پر متفق ہیں کہ معرکہ حنین میں جب دین اسلام اور پیغمبر اعظمؐ پر مشکل وقت آیا اور جب بارہ ہزار جانثار آپ کو دشمنوں کے نرغے میں تنہا چھوڑ کر فرار ہو گئے۔ اس وقت ذوالفقار حیدری کی بدولت لشکر اسلام ذلت آمیز شکست سے بچ گیا اور صرف ایک تلوار نے ہاری ہوئی جنگ کو جیت میں بدل دیا حنین کی فتح میں دین اسلام مشکل کشا کا احسان مند ہے۔

**جنگ جمل ۱۶۵** | تاریخ یہ بتاتی ہے کہ پیغمبر اعظمؐ کے وصال کے ۲۵ سال بعد ذوالفقار حیدری ایک مرتبہ پھر جنگ



جمل کے میدان میں چمکی گو کہ اس وقت جوانی کا عالم تھا مگر اب آپ کی عمر مبارک ۵۵ سال سے تجاوز کر چکی تھی، تاریخ لکھنے والے یہ بیان کرتے ہیں کہ جنگ جمل میں ایک تلوار کبھی دائیں کبھی بائیں کبھی آگے کبھی پیچھے۔ یہ تلوار کبھی مشرق میں لہرائی، کبھی مغرب میں لہرائی، کبھی فضا میں لہرائی۔ میمنہ میں یہی تلوار نظر آتی ہے میسرہ میں یہی تلوار نظر آتی ہے۔ ہر بھاگتا ہوا یہ کہتا ہے مجھے علی نے بھگایا ہے۔ ہر مجروح یہ کہتا ہے مجھے علی نے زخمی کیا۔ ہر مقتول یہی کہتا ہے مجھے علی نے قتل کیا۔ ایک علی کی تلوار سے لشکر مخالف تہس نہس ہو گیا تاریخ داں مقتولین کی تعداد بیان کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ علی کی طرف کے ایک ہزار جاں نثار کام میں آئے فوج مخالف کی طرف کے سترہ ہزار قتل ہوئے۔

جنگ میں صرف آپ کی شجاعت، ہمت، بہادری، دلیری، قوت ہی فقید المثال نہ تھی بلکہ اس جنگ میں آپ کی عنایت، شفاعت، محبت اخلاق، رحمدلی، دشمنوں کے ساتھ حسن سلوک۔ اور اصول جنگ کے ایسے نادر اور عدیم المثال اصول پیش کئے جس کی نظیر نہیں ملتی۔ آپ کے وہ سنہری الفاظ جو آج بھی ہر لشکر کے لئے رہنمائی کے اصول مرتب کرنے کے لئے بیش وبہا خزانہ ہیں۔

بڑدار حملہ کی پہل نہ کرنا۔ کسی زخمی کو قتل نہ کرنا۔ کسی عورت بوڑھے اور بچے پر ہاتھ نہ اٹھانا! جو فرار ہو جائے اس کا تعاقب نہ کیا جائے جو امان مانگے اس کو امان دی جائے۔ کسی کی لاش کو برہنہ نہ کیا جائے۔ کسی کا مال واسباب نہ لوٹا جائے۔ کسی کے گھر کو غارت نہ کیا جائے۔

فرما چکے تھے ایک جو بھی گذرا۔ اور دوسرا صفین اور تیسرا نہروان ہے
جنگ صفین کی تمام تر تفصیلات ہر عام و خاص کتب میں موجود ہیں۔ مولا علی
مشکل کشا دربار رسالتؐ کی آغوش میں پل کر جوان ہوئے جو حق ہیں اور حق
وہاں ہوتا ہے جہاں علی ہوتے ہیں آج پھر حق میدان صفین میں ایک مرتبہ
پھر ایک لاکھ بیس ہزار کے زائد کے لشکر سے مقابلے کے لئے آیا بڑے
سخت معرکے ہوئے ذوالفقار حیدری نے ایک ایک دن میں کئی کئی سو افراد
کو موت کی نیند سلادیا۔ تاریخ نے جنگ صفین میں امیر معاویہ کی طرف
سے ۴۵ ہزار بعضوں نے ۶۰ ہزار مقتولین کی تعداد بیان کی ہے علی مرتضیٰ کی
طرف سے ۱۰ ہزار سے کم جانثار شہید ہوئے۔ آپ کی شجاعت، بہادری
قوت ایمانی اس جنگ میں بھی احد، بدر، خندق خیبر حنین سے کسی
طرح کم نہ تھی آپ کی شجاعت سے امیر معاویہ اس قدر خوف زدہ تھا کہ ایک
دن مولا علی نے امیر معاویہ کو مشورہ دیا ناحق تو کیوں لوگوں کا خون کراتا ہے اگر
تجھے مجھ سے دشمنی ہے تو اور میں مقابلہ کرلیں۔ معاویہ کے ایک مشیر نے کہا اے
معاویہ۔ علی کا مشورہ تو بہت اچھا ہے جس پر معاویہ نے جواب دیا تو چاہتا
ہے کہ میں شیر کے منہ میں چلا جاؤں اور مارا جاؤں۔

اسی جنگ میں جب امیر معاویہ کے ایک بہادر سردار نے علی کو آتے
دیکھا تو لشکر سے بھاگ کھڑا ہوا اور کہا موت کا فرشتہ اس طرف ہوتا ہے
جدھر علی ہوتے ہیں۔ جنگ صفین میں آپ کے ہاتھوں مارے جانے والوں
کی تعداد ہزاروں ہے چونکہ آپ نے ایک ایک شب اور ایک ایک دن میں
سینکڑوں آدمیوں کو ہلاک کیا۔

ملفوظات خواجہ بندہ نواز گیسو دراز ناشر نفیس اکیڈمی۔ کراچی صفحہ ۲۷۵



پر تحریر ہے کہ حضرت علی امیر المومنین جنگ صفین میں آنکھ بند کر کے تیغ چلاتے
تھے اور مشہور ہے کہ اس روز ان کے ہاتھ سے کئی ہزار آدمی تہہ تیغ ہوئے۔
تاریخ اعثم کوفی میں تحریر ہے کہ امیر معاویہ کے غلام حارث نے علی مرتضیٰ
کی ذوالفقار کو میدان میں چلتے ہوئے دیکھ کر کہا۔ اے امیر المومنین۔
اگر تیرا سارا لشکر بھی اس پر حملہ کریگا تو وہ بلا تامل سب کو ہلاک
کر ڈالے گا۔

امیر معاویہ کا لشکر ذوالفقار حیدری کے سامنے بے بس اور عاجز ہو گیا
امیر معاویہ نے دیکھا کہ اب تو اس کے نصف لشکر کا صفایا ہو چکا ہے تو ایسے
میں اُسے اپنی پرانی خاندانی روایت یاد آئی اور ایک حکمت عملی جو عمر
عاص نے پہلے ہی سے سوچ رکھی تھی اس نے کام دکھایا ورنہ تو امیر معاویہ کا تمام
تر لشکر اور امیر معاویہ جنگ صفین کے روز تمام ہو جاتے۔ غرض کہ مولا علی
مشکل کشا کی شجاعت، بہادری کا اندازہ اس بات سے لگایا جاسکتا
ہے کہ آپ نے ذوالفقار حیدری سے ایک ایک وقت میں سینکڑوں مخالفین
کو موت کے گھاٹ اتار دیا۔ کسی میں یہ ہمت نہ تھی کہ وہ آپ کے مقابلے
پر آتا ہے جب بھی لشکر معاویہ کے سپاہ آپ کے مقابلہ پر آئے
تو سو سو سے زائد بہادر آپ پر حملہ آور ہوئے مگر آپ نے پل بھر میں
ان کا صفایا کر دکھایا۔ اس جنگ کے اختتام پر اتنا اور لکھنا ہے جیسے
جوامع الکلم ملفوظات خواجہ بندہ نواز گیسو دراز، ناشر نفیس اکیڈمی
کراچی کے حوالہ سے تحریر کیا جارہا ہے۔ امیر معاویہ کے خاص معاون نہ ذہر
رفیق عمر وعاص کی آخر کس ذلت سے ہوئی کہ جب اس کا آخر وقت پہنچا
تو اس نے اپنے سر کے نیچے سے ایک صندوق نکال کر اپنے لڑکے عبداللہ
کو دینا چاہا۔ تو اس نے نہایت حقارت سے ٹھکرا دیا اور کہا یہ میرے
کس کام کا ہے۔ عمر وعاص نے کہا یہ مال سے بھرا ہوا ہے۔ عبداللہ نے

جواب دیا کاش یہ فقرے بھرا ہوا ہوتا۔ ذرہ نہ لیا۔ لیکن علی سے جنگ کیا
اور مرنے کے بعد جو حالات ہوئے اس وقت عمرو عاص سخت تکلیف و
عذاب میں مبتلا تھا۔ اور دیکھا جائے تو امیر معاویہ نے بھی اپنے بیٹے
یزید کے لئے جس تخت کی راہ ہموار کی تھی وہ تخت اس کے لئے ایک سیاہ
بدنما داغ ایک بدترین گالی بن چکا ہے۔ یہ داغ روز حشر تک بھی نہ
دھل سکے گا۔

جنگ نہروان کے لئے آپ کی شجاعت و ہمت کے لئے اتنا ہی
لکھنا کافی ہے کہ آپ نے اس کے لئے پیش گوئی فرمائی تھی کہ لشکر اسلام
میں سے ۱۰ سے کم آدمی شہید ہوں گے اور مشرکین میں سے ۱۰ سے
کم ہی بچیں گے آپ کی یہ پیش گوئی درست ثابت ہوئی ذوالفقار حیدری
نے پل بھر میں ہی لشکر مشرکین کا ایسا صفایا فرمایا کہ بمشکل ۹ آدمی
زندہ بچ رہے وہ بھی اسلامی پرچم کے زیر سایہ آنے کی وجہ سے۔

میں نے انتہائی اختصار کے ساتھ مولا علی مشکل کشا کی شجاعت
بہادری اور دین اسلام اور پیغمبر اعظمؐ پر جب بھی مشکل و کٹھن وقت آیا
اس وقت صرف مشکل کشا ہی کام آئے کی تفصیلات کے لئے ان مشہور جنگوں
کا ذکر کیا ہے جن کے چرچے عام ہیں۔ گو کہ غزوہ بنی نضیر۔ غزوہ بنی قریظہ
غزوہ حدیبیہ، جنگ رمل، غزوہ طائف، غزوہ ملق مصطلق۔ غزوہ
وادی القریٰ۔ فتح مکہ، غزوہ طائف و دیگر صرف آپ کی شجاعت و ہمت
کی وجہ سے لشکر اسلام کو فتح نصیب ہوئی۔ تاریخ گواہ ہے کہ ان تمام
غزوات میں جتنے بھی نامور، مشہور بہادر مقابلے کیلئے آئے اُن سب کو مولا
علی مشکل کشا نے قتل کیا۔ آپ کی شجاعت و بہادری اور مشکل کشائی کا
اس سے اندازہ لگایا جاسکتا ہے کہ جتنے بھی غزوات ہوئے ان سب
میں مارے جانیوالے کل مشرکین میں سے ۷۰ فیصد صرف اور صرف علی نے مارے
بقایا لشکر اسلام نے مارے۔



# مُشکل کشائی

## شہادت سے دورِ حاضر تک

بیٹھا ہے مشکلات کے رستے میں ہار کے
او بدنصیب! دیکھ علی کو پکار کے

## قبر مبارک سے ۱۶۷

مردہ بن قیس نامی ایک کافر بہت مالدار
اور دبدبہ والا تھا بہت سے کافر بہادر اس
کے غلام بھی تھے۔ ایک روز اس نے اپنے آباؤ اجداد کا حال دریافت
کیا بعض تاریخ والوں نے اس سے بیان کیا کہ علی بن ابی طالب نے ہمارے
ہزار ہا بزرگوں کو قتل کیا ہے۔ مالدار کافر طیش میں آیا اور کہنے لگا کہ وہ
اب کہاں مدفن ہیں لوگوں نے جواب دیا کہ ان کا مزار مبارک نجف اشرف
میں ہے یہ کافر آپ کے قبر مبارک کی بے حرمتی کی غرض سے دو ہزار سواروں
اور پانچ ہزار پیادوں کو ساتھ لیکر نجف کی طرف روانہ ہوا تاکہ اپنے آباؤ
و اجداد کا انتقام لے سکے جب یہ لشکر اس منزل کے قریب پہنچا تو نجاد
و سادات جو اس مقبرے پر محو رہتے تھے اس کے بد ارادے سے آگاہ ہوئے
اس کے مقابلہ کے لئے سینہ سپر ہوئے اپنی طرف سے پوری پوری کوشش
کی مگر لشکر کی تعداد بہت زیادہ تھی آخر کار یہ سب روضہ مبارک میں
جا کر پناہ گزین ہوئے انہوں نے اندر سے روضہ کی فصیل کا دروازہ اینٹ
اور گارے سے بند کر لیا بدبخت کا لشکر آپ کے روضہ مبارک پر حملہ آور
ہوا۔ مسلمانوں نے روضہ کے اندر سے پتھروں، تیروں کی مدد سے چھ
دن تک اس لشکر کا مقابلہ کیا آخر بدبختوں کا لشکر روضہ مبارک کی دیوار
توڑ کر اندر گھس آیا اور مسلمان جام شہادت نوش کرتے رہے کچھ ادھر

اُدھر نکل گئے۔ کافر مالدار روضہ مبارک کے قریب پہنچا اور اپنی نجس زبان سے یہ کلمات ادا کئے اے علی تو نے ہمارے آبا و اجداد کو قتل کیا ہے میں فلاں بن فلاں کا بیٹا ہوں آج میں تجھ سے انتقام لوں گا تاکہ دنیا دیکھ لے کہ ہم نے تیرے ساتھ کیا سلوک کیا ہے یہ بدبخت چاہتا ہی تھا کہ قبر مبارک کو اکھاڑ ڈالے اس اثنا میں روضہ مبارک سے حیدر کرار کی دو انگلیاں ذوالفقار کی طرح قبر سے نکلیں کہ اس طرح اس ملعون کی کمر میں آلگیں کہ وہ ملعون دو ٹکڑے ہو کر فوراً دو سیاہ پتھر کا بن گیا اب تک وہ بت سیاہ اس طرح فصیل کے دروازے پر پڑا ہے جو کوئی بھی جاتا ہے اس کو ٹھوکر مارتا ہوا روضہ میں داخل ہوتا ہے۔

## خلفائے بنی عباس ١٦٨

فوحات القدس میں مرقوم ہے کہ خلفائے بنی عباس کے زمانے میں ایک شخص جو کہ مصری تھا وہ برابر اہل بیت رسولؐ کی مدح کہتا رہتا تھا۔ صبح و شام حمد و ثنا میں مشغول رہتا۔ ایک روز مسجد میں جہاں عام و خاص کا مجمع تھا سب عبادت الٰہی میں مشغول تھے یہ شخص بھی عبادت الٰہی میں مشغول تھا بعد ازاں اس شخص نے شاہ ولایت نور ہدایت علی بن ابو طالب کی مدح پڑھنی شروع کی جس سے دوستان علی کے دل میں ٹھنڈک اور دشمنان علی کے سینہ کباب کی طرح جل اٹھے۔ اس شخص نے اس جماعت سے ایک من حلوہ طلب کیا۔ اس آواز کو سنتے ہی مجمع سے ایک خارجی اٹھا کر اور کہنے لگا کہ میں تیری حاجت پوری کرتا ہوں خارجی اس شخص کو اپنے گھر لے گیا۔ گھر پہنچنے کے بعد اس خارجی نے اپنے غلام سے کہا کہ اندر سے دروازہ بند کر لے اور جو کچھ میں کہوں اس کو مان لے اور یہ بات کسی کو نہ بتانا اس کے عوض میں تجھے آزاد کر دوں گا اور ساتھ میں اشرفیوں



کی تھیلی بھی دوں گا غلام نے اپنے آقا کے حکم کے مطابق عمل کیا۔ اس خارجی نے اپنے غلام سے کہا کہ اس رافضی کے ہاتھ پاؤں اور زبان کاٹ کر مجھے خوش کر غلام نے اس مرد مومن کے ہاتھ پاؤں اور زبان آقا کے کہنے پر کاٹ دی پھر کہا کہ اب اسے اسی حالت میں قبرستان ڈال آتا کہ یہ رافضی ذلت و خواری کے ساتھ اپنی جان دے غلام نے ایسا ہی کیا۔ اتفاقاً حضرت خضر علیہ السلام حضرت علی کے روضہ مقدس کی زیارت کو آئے ہوئے تھے اور آپ کی قبر کے گرد طواف کر رہے تھے کہ یکایک قبر سے آواز آئی اے میرے بھائی مصر کی طرف جاؤ اور فلاں قبرستان میں اس میرے مداح کی خبر لو جو بے حال پڑا ہے۔ بعد ازاں حضرت خضرؑ کو تلقین فرمائی۔ اسم اعظم کی تعلیم فرمائی اور فرمایا کہ اسم اعظم کو کٹے ہوئے اعضا پر پڑھو بحکم خدا اس اسماء کی برکت سے اعضاء صحیح و سالم ہو جائیں گے اور اس شخص سے کہو کہ علی فرماتے ہیں اسی مسجد میں جا کر اس طرح ہماری مدح و ثنا کرو پہلے کی طرح حلوا و نان کی حاجت کرو۔ ایک شخص تمہیں اپنے گھر لے جائیگا۔ تمہارے لئے دستر خوان بچھائے گا اور تمہارے لئے حلوا و نان لائے گا جب تو ان کے گھر جا کر بیٹھے گا تو ایک عجیب بات دیکھے گا۔ حضرت خضرؑ تمام ہدایت کے بعد ایک پل میں مصر کے قبرستان پہنچے اس مظلوم کے لئے جو کچھ حضرت علی نے فرمایا تھا ویسا ہی پایا اور آپ اس مظلوم کی خبر گیری میں مصروف ہوتے اور اس کے کٹے ہوئے ہاتھ پاؤں۔ زبان۔ اسم اعظم کی برکت اور حکم خدا سے فوراً ٹھیک ہو گئے آنکھیں روشن ہو گئیں۔ زبان بولنے کے قابل ہو گئی۔ جب یہ شخص بالکل ٹھیک ہو گیا تو اسے آپ نے حضرت علی کا پیام سنایا۔ حسب پیغام یہ شخص آپ کی مدح کی غرض سے اس مسجد کی طرف روانہ ہوا۔ اور حضرت علی کی مدح پڑھنے لگا۔ پہلے کی طرح نان و حلوا طلب کرنے لگا۔ یہ آواز سن کر ایک جوان اٹھا اور کہا کہ میں تیری حاجت پوری کروں گا۔ میں تجھے حلوا و نان دوں گا۔

یہ شخص اس کا ہاتھ پکڑ کر اپنے گھر لے گیا جب گھر پہنچا تو اس شخص نے دیکھا
کہ یہ تو وہی گھر ہے جہاں ایک خارجی نے اس کے ہاتھ پاؤں جدا کئے تھے اس
سے وہ کچھ خوفزدہ ہوا۔ مگر دل میں یہ خیال پیدا ہوا کہ یہ حکم تو حضرت علی
کا ہے اس کی خلاف ورزی مناسب نہیں وہی بہتر کرے گا۔ غرض کہ
اس جوان نے دسترخوان بچھایا اور اس شخص کی خدمت میں نان وحلوا
پیش کیا۔ اس شخص نے جب یہ حال دیکھا تو اس نے جوان سے دریافت
کیا کہ کل اسی گھر میں ایک ظالم نے میرے ہاتھ پاؤں کاٹ کر مجھے قبرستان
پہنچا دیا تھا جہاں میں مرنے کے قریب تھا اور آج تو مجھ سے اسی گھر میں
اس قدر مہربانی ولطف سے پیش آرہا ہے آخر ماجرا کیا ہے۔ اس راز کو
مجھ پر عیاں کر تاکہ مجھے اطمینان ہو اور میرا تجسس ختم ہو۔ جوان نے اس
شخص سے مخاطب ہو کر کہا کہ کل جس شخص نے تجھ پر ظلم کیا تھا وہ میرا باپ
تھا۔ جس طرح میرے باپ نے تجھ پر ظلم وجفا روار وہ مجھے بہت
ناگوار گذری اور مجھے بہت برا معلوم ہوا۔ اپنے باپ کے کئے گئے ظلم
پر روتا رہا۔ اس طرح رات ہو گئی۔ رات کو میں نے خواب میں دیکھا
حضرت علی امیر المومنین غضبناک ہو کر میرے باپ کی طرف متوجہ ہوئے
اور فرمایا اے خرس سیاہ (کالے ریچھ) جو کچھ تو نے میرے مداح پر ظلم کیا
اس کی سزا دیکھ کہ تو اس دنیا میں مسخ ہوا اور آخرت میں دوزخ جانے
کا حق دار ہوا۔ اس خواب کی دہشت سے میری آنکھ کھل گئی۔ کیا دیکھتا
ہوں کہ میرا باپ سیاہ ریچھ کی صورت میں تبدیل ہو گیا۔ میں نے اس وقت
اس کے گلے میں زنجیر ڈال دی۔ اس وقت وہ ریچھ گھر میں موجود ہے۔
اٹھ کر دیکھ لو شاہ ولایت کی محبت کے نتیجہ سے اپنے دل کو خوش کرو۔
مداح نے گھر میں اس کالے ریچھ کو دیکھا تو شکر خدا میں نہایت عاجزی
سے سجدہ کیا اور اہل بیت کی مدح وثنا کرنے لگے اس وقت غضب



الہٰی سے بجلی چمکی اور کالے ریچھ کو جلا کر خاکستر کر دیا۔ جب جوان نے
اپنے باپ کا یہ حال دیکھا تو خوارج کے عقیدہ سے بیزار ہو کر اہل بیت کی
طرف متوجہ ہوا۔ اور تمام زندگی آل رسولؐ کی مدح وثنا میں گذاردی اور
دشمنان آل رسولؐ پر تبرا کرتا رہا۔

## ۱۶۹ شہر اجمیر میں

نام علی کی کرامت جو کہ ہندوستان کے تاریخی شہر اجمیر شریف
میں جس کا ظہور ہوا۔ جس کو ہم یہاں۔ کوکب دری صفحہ
۳۵۸ کے حوالے سے درج کرتے ہیں۔ سنہ ۱۰۲۴ھ میں حضرت علی امیر المومنین
کے نام سے شہر اجمیر میں ایک کرامت ظاہر ہوئی۔ واقعہ یہ ہے کہ
سعید نامی شقی کا ایک دوست تھا۔ جس کے خادم کا نام عثمان تھا۔ جب
اس سے بوجہ بشریت کوئی قصور ہو جاتا تو اس کا مالک اسے سزا دینا چاہتا
تو کہتا کہ تیرا نام حضرت عثمانؓ پر ہے اس وجہ سے میں تجھے سزا دینے سے قاصر
ہوں۔ ایک روز اس شقی نابکار نے ازروئے جہل ونادانی بکواس کرتے ہوئے
اپنے دوست سے کہا۔ میں تمہاری مشکل آسان کر دینا چاہتا ہوں۔ تم
اس کا نام علی رکھ دو۔ پھر اس کی روز گردن توڑا کرو۔ اس نے ایسا
ہی کیا۔ اتفاقاً وہ بے ایمان شقی تین روز بعد اپنے دوستوں کے ساتھ شہر
سے باہر شکار کے لئے گیا۔ میدان میں جب گھوڑا دوڑایا۔ اتفاقاً ایک
سید نجفی کے گھوڑے کے مقابل آ کر ایسی ضرب کھائی کہ سر کے بل زمین پر
گر پڑا۔ جس سے اس کی گردن ٹوٹ گئی اور سینہ پھٹ گیا۔ ناک اور
آنکھوں سے خون بہنے لگا۔ اسی وقت روح بدن سے مفارقت کر گئی۔
چونکہ یہ مردود شاہی خاندان سے تعلق رکھتا تھا اس لئے اس کے رشتہ
داروں نے اسے خواجہ معین الدینؒ کے روضہ مبارک میں دفن کیا۔ اس
کے دفن ہونے کے بعد تاجدار ہند نورالدین محمد جہانگیر بادشاہ وقت دربار

حاضری کے لئے آئے تو انہوں نے ایک تازہ قبر کو دیکھ کر اس کے لئے دریافت
کیا تو لوگوں نے وہ تمام حالات بیان کئے تمام حالات سننے کے بعد شہنشاہ
ہند غضب میں آئے اور فرمایا جب اس شقی کا یہ عقیدہ ہے تو اسے اس
پاک دربار میں کس طرح دفن کیا جا سکتا ہے فوراً اس کی میت یہاں
سے کسی اور جگہ منتقل کی جائے۔ شہنشاہ ہند کے حکم کے مطابق اس
کا جسد قبر سے نکال کر ایک گندی جگہ ڈالدیا گیا اور کتوں نے اس نجس
جسد کو کاٹ کاٹ کر کھایا۔ اس طرح یہ بدبخت اپنے انجام کو پہنچا۔ جس
کی سزا روز محشر نہ جانے کس قدر سخت ترین ہوگی۔
اجمیر کے مکینوں نے آپ کے نام کی کرامت کو دیکھا۔

## بے حرمتی کا انجام ۱۷۰

۲۳۳ھ جب داؤد عباسی جو اس وقت کوفہ کا حاکم تھا۔ لوگوں کا ہجوم قبر مبارک پر دیکھا
تو اس نے اپنے اصحاب کو حکم دیا کہ معمار لائیں۔ پھر ان معماروں کو اپنے ایک حبشی
غلام کے ہمراہ جس کا نام جمل تھا جو قوت و تیاری میں بہت نامور تھا نجف
روانہ کیا اور حکم دیا کہ وہاں قبر ہے اس کو کھود دو۔ اس کی تہہ سے جو
کچھ برآمد ہو میرے پاس لے آؤ کیونکہ یہ لوگ اس غلط فہمی میں مبتلا ہیں
کہ یہ علی بن ابی طالب علیہ السلام کی قبر ہے۔ اسمٰعیل بن عیسیٰ عباسی
کا بیان ہے کہ میں بھی ان لوگوں کے ہمراہ ہو گیا۔ یہاں تک کہ یہ لوگ مقام
مذکور پر پہنچے۔ تو میں نے ان لوگوں سے کہا کہ اپنا کام شروع کرو۔ چنانچہ
لوگ کھدائی میں مصروف ہوئے اور وہ لوگ لاحول پڑھتے جاتے تھے
یہاں تک کہ جب پانچ ہاتھ کی گہرائی تک پہنچے تو انھوں نے کہا کہ اب ہم ایک
ایسی سخت چٹان تک پہنچے کہ جس کو ہم کھودنے پر قادر نہیں۔ پھر ان
لوگوں نے اس گڑھے میں اس طاقتور حبشی کو اتارا۔ حبشی نے کدال ہاتھ



ہیں لیکر پوری قوت سے کدال چٹان پر ماری جس کی آواز پورے جنگل
میں گونج اٹھی۔ اس کے بعد اس نے دوسری چوٹ لگائی۔ اب کے پہلی
مرتبہ سے زیادہ آواز آئی۔ پھر تیسری مرتبہ کدال ماری اس مرتبہ پوری
شدت سے آواز آئی۔ ساتھ ہی غلام نے ایک زوردار چیخ ماری۔ اس
کی چیخ سن کر ہم سب لوگ گڑھے میں جھانکنے لگے۔ میں نے اس کے
ساتھیوں سے کہا پوچھو تو اس پر کیا گذری۔ اس کے ساتھیوں نے حبشی سے
پوچھا مگر اس کی حالت جواب دینے جیسی نہ تھی وہ برابر چیخ رہا تھا۔ فریاد کر رہا تھا
ہم نے اس کو نکال کر خچر پر لادا۔ اور کوفہ کی طرف واپس چلے کہ اتنے
میں غلام کا گوشت اس کے بازو سے اور داہنی جانب سے پھٹ پھٹ
کر گرنے لگا کچھ دیر بعد اس کے جسم کی ساری حالت یہی ہوگئی اور تمام گوشت
گرنے لگا۔ یہاں تک کہ ہم لوگ داؤد کے پاس پہنچے اس نے پوچھا کیا ہوا۔
ہم نے غلام کی طرف اشارہ کر کے کہا کہ وہ خود دیکھ لے پھر ہم نے سارا
ماجرا بیان کیا۔ (بحوالہ قومی ڈائجسٹ لاہور مارچ ۱۹۸۲ء

## ہارون رشید ۱۷۱

ہارون رشید جب تخت پر بیٹھا تو آپ کی قبر مبارک سے یہ معجزہ رونما ہوا جس کی وجہ سے
ہارون رشید نے آپ کے روضہ مبارک کو اعلیٰ طریقہ سے تعمیر کرایا یہ
واقعہ ہر عام و خاص میں موجود ہے۔ ہم یہاں پر قومی ڈائجسٹ، لاہور
شمارہ مارچ ۱۹۸۲ء کے حوالے سے تحریر کر رہے ہیں۔ جب ہارون رشید
تخت پر بیٹھا تو ایک روز شکار کی غرض سے نکلا تو اسے چند
ہرن نظر آئے۔ اس نے ان کے پیچھے اپنے شکاری کتے ڈال دیئے۔ اور
خود بھی ان کا پیچھا کرنا شروع کر دیا۔ یہاں تک کہ ان ہرنوں نے بھاگنا شروع
کر دیا۔ بالآخر ایک مقام پر آ کر رک گئے۔ ہارون نے خیال کیا کہ شاید ہرنوں

اور کتوں کے درمیان کوئی چیز ہے جسے دیکھ کر شکاری کتے آگے نہیں بڑھ رہے ہیں۔ ہارون نے اس مقام سے کتے ہٹالیئے تو ہرن پھر باہر نکلے ہارون نے پھر کتے ان کے پیچھے دوڑائے مگر ہرن پھر اس مخصوص مقام پر رک گئے اور کتے آگے نہ بڑھے۔ اس طرح بار بار ہوا جس کی وجہ سے ہارون سخت پریشان ہوا اور اسے بڑا تعجب ہوا۔ اس نے وہاں کے پیر د مرد وزن کو بلایا۔ اور تمام واقعہ بیان کیا۔ اور ان سے اس مخصوص مقام کی وجہ دریافت کی توان میں سے ایک بوڑھے نے عرض کی اگر جان کی امان پاؤں تو عرض کروں۔ ہارون نے کہا کہ تو مامون ہے۔ بیان کر اس بزرگ نے کہاان ٹیلوں کے وسط میں حضرت علی مرتضیٰ کی قبر مبارک ہے۔ رشید کو بھی اس بات کا یقین آگیا اس پیرمرد کو انعام دیا گیا اور رشید نے قبر مبارک پر روضہ تعمیر کرایا۔

## خواب میں دیکھا ۱۷۲

ابوالحسن بن علی بن ہارون منجم سے روایت ہے خلفائے بنی عباس میں سے ایک خلیفہ تھا نہایت پر زور اور مباحثے کے ساتھ کہا کرتا تھا کہ علی بن ابی طالب نے معاویہ کے ساتھ جنگ کرنے میں خطا کی۔ راوی بیان کرتا ہے کہ میں ہر چند دلائل کے ساتھ امیرالمومنین کا حق پر ہونا ثابت کرتا تھا مگر وہ اسے قبول نہ کرتا تھا۔ بلکہ اس بادشاہ کا عناد اور بڑھتا جاتا تھا۔ جب میں نے یہ دیکھا کہ یہ اپنے عقیدے پر اصرار کرتا ہے تو اس سے ملنا جلنا چھوڑ دیا۔ چند روز گذرے تھے مجھے بلا کر کہا کہ مجھ پر ظاہر ہو گیا ہے امیر معاویہ حق پر نہ تھا۔ اس لئے کہ آج کی رات میں نے خواب میں ایک شخص کو دیکھا جس کا سر کتے جیسا ہے میں نے اس سے اس کی شکل کی تبدیلی کی وجہ پوچھی تو اس نے جواب دیا کہ علی ابن طالب کو خطا پر کہتا تھا اور امیر معاویہ کو ان سے زیادہ حقدار مانتا تھا تو اس سبب سے میری صورت بدل گئی چونکہ



یہ خدا کے غضب کا نشان ہے۔ اس لئے میں اس خواب کو دیکھ کر متنبہ ہو گیا ہوں اب میں علی بن ابی طالب امیرالمومنین کے حق میں کبھی بے ادبی نہ کروں گا۔

## ابن ملجم عذاب میں ۱۷۳

ابوالقاسم حسن بن محمد المعروف بہ ابن الونا سے منقول ہے کہ ایک روز میں مسجد کوفہ میں بیٹھا تھا کہ ... ابراہیم کے پاس ایک عجیب وغریب مجمع پر نظر پڑی وہاں قریب جاکر دیکھا ایک راہب جو صوف کا جبہ پہنے ہے اور نہایت خوش لباد ہ اور قوی ہیکل ہے۔ مقام مذکور کے برابر میں بیٹھا ہوا ذکر کر رہا ہے کہ ایک دن میں اپنے عبادت خانے میں بیٹھا تھا کہ کوئی شخص میرے پاس آجا نہ سکتا تھا یکایک میں نے دیکھا کہ عقاب کی طرح کا ایک بڑا پرندہ اوپر سے نیچے اترا۔ اور دریا کے کنارے پر ایک پتھر کے اوپر بیٹھا اور بدن انسانی کا چوتھا حصہ قے کر کے چلا گیا پھر آیا پہلے کی طرح چوتھا حصہ قے کر کے چلا گیا اس طرح چار مرتبہ آیا اور ہر مرتبہ بدن انسانی ٹکڑے قے کر کے چلا جاتا۔ یکایک کیا دیکھتا ہوں کہ چار وں ٹکڑے آپس میں مل کر ایک بدن انسان کی صورت اختیار کر گئے ہیں۔ وہ بدصورت مرد اُٹھ کر اپنی طرف دیکھ رہا تھا کہ وہ پرندہ پھر آن پہنچا۔ اور اپنی چونچ سے اس کا چوتھائی حصہ کاٹ کر اڑ گیا۔ اس طرح چار دفعہ یہ پرندہ آیا اور ہر مرتبہ ایک حصہ لیکر اڑ جاتا۔ باقی اس طرح یہ پرندہ تمام جسم لیکر اڑ گیا۔ اس واقعہ عجیب کو دیکھ کر میں نہایت تحیر اور متعجب ہوا اپنے دل میں نہایت افسوس کرتا رہا کہ کاش جب وہ شخص مکمل انسانی صورت اختیار کر چکا تھا تو اس وقت میں اس سے پوچھتا کہ کون ہے اور تو اس عذاب میں کیونکر گرفتار ہوا ہے اور یہ عذاب عظیم کیا ہے جو تجھے چار حصوں میں قے کرتا ہے اور پھر تجھے لے کر اڑتا ہے ناگاہ میں نے دیکھا کہ وہ پرندہ پھر آیا

آیا اور پہلے کی طرح بدن انسانی کا ایک حصے قے کر کے چلا گیا اس طرح چار مرتبہ
میں چار حصے قے کر کے چلا گیا اور پھر یہ حصے قریب آ گئے اور اس طرح مکمل بدن انسانی
کی صورت اختیار کر گئے اور اس کی صورت اس قدر بدصورت تھی جو اس
سے پہلے کبھی نہ دیکھی تھی۔ میں جلد ہی اس کے قریب پہنچا میں نے اس سے پوچھا
تو کون ہے اور یہ عقاب کیا ہے اور تو کیونکر اس تکلیف و عذاب میں گرفتار
ہوا اس شخص نے جواب دیا میں بدترین اولاد آدم عبدالرحمن بن ملجم ہوں جس
نے علی بن ابی طالب امیر المومنین وصی برحق کو قتل کیا۔ اس روز سے اللہ
تعالٰے نے اس پرندے کو مجھ پر تعینات کیا ہے اور مجھ کو اس عذاب میں
جو تو نے دیکھا ہے مبتلا کر رکھا ہے۔ یہ عقاب ہر روز کئی مرتبہ مجھ کو ٹکڑے
کر کے قے کرتا ہے اور جب میں زندہ ہو جاتا ہوں تو پھر مجھ کو یہ ذلت و خواری سے
مار ڈالتا ہے جب اس راہب نے یہ دیکھا تو وہ مسلمان ہو گیا۔

(کوکب دری۔ ارجح المطالب)

## تازہ خون نظر آنا ۱۷۴

حضرت علی امیر المومنین کی شہادت کے بعد جو قدرتی آثار زندہ معجزات نظر
آئے ان میں ایک یہ بھی شامل ہے جو ہر عام و خاص کتب میں متعدد طریقوں
سے روایت کیا گیا ہے یہاں ہم ارجح المطالب صفحہ ۸۱۱ کے حوالے
سے بیان کر رہے ہیں ابن شہاب زہری سے منقول ہے کہ میں دمشق میں گیا
اور میرا عراق کی طرف جانے کا ارادہ تھا پس میں عبد الملک بن مروان کے
پاس سلام کرنے کو گیا وہ ایک خیمہ میں تھا میں نے سلام کیا اور بیٹھ گیا
عبد الملک مجھ سے کہنے لگا اے ابن شہاب تجھے معلوم ہے کہ جس روز
جناب امیر علیہ السلام شہید ہوئے تھے اس روز بیت المقدس میں کیا
ہوا تھا میں نے کہا مجھے معلوم ہے عبد الملک کہنے لگا میرے پاس چلا آ۔

میں لوگوں کے پس پشت ہو کر خیمہ کی پشت کی طرف اس کے پاس گیا اور اس
نے میری طرف منہ پھیر لیا اور کہنے لگا کیا بات ہے میں نے کہا اس روز بیت
المقدس کا کوئی پتھر اٹھایا گیا تھا اس کے نیچے سے تازہ خون نظر آتا تھا۔
عبد الملک کہنے لگا کہ میرے اور تیرے سوا کوئی اس راز سے خبردار نہیں ہونا
چاہیے اور تجھ سے کوئی اس بات کو نہ سنے ابن شہاب کہتا ہے کہ عبد الملک
کے مرنے تک میں نے اس کا تذکرہ کسی سے نہیں کیا۔

## نجف پر حملہ ۱۷۵

ہر عام و خاص کتب میں موجود ہے جسے جماعتِ کثیر نے روایت کیا ہے اہل نجف کی زبان اس
معجزہ کی گواہی ہے ایک مرتبہ مخالفین نے نجف اشرف پر حملہ کیا جب علی کے
پرستار ان کے مقابلے پر آئے اور آتشی اسلحہ سے لیس تھے ان کی تعداد بھی بہت
زیادہ تھی آخرکار نجف اشرف کا بچاؤ کرتے ہوئے سب روضہ مبارک میں
پناہ لینے پر مجبور ہو گئے۔ باغیوں نے وہاں بھی حملہ کیا ناگاہ دیکھا کہ ایک شہسوار
نورانی چہرہ چہرے پر نقاب ڈالے برق رفتاری کے ساتھ باغیوں کے لشکر پر حملہ آور ہوا
دیکھتے ہی دیکھتے تمام لشکر کا صفایا کر دیا۔ صرف ایک شخص کو چھوڑ دیا گیا تاکہ وہ
جا کر شہر میں اطلاع دے کہ اس فوج کثیر کو علی بن ابی طالب نے ذوالفقار سے
مولی گاجر کی طرح کاٹ کر رکھ دیا ہے وہ شخص شہر میں گیا سب لوگوں کو آگاہ کیا
بعضوں نے شک کیا ان میں سے ایک عالم اٹھا اور کہنے لگا تم سب لوگ جاؤ اور
جا کر دیکھو کہ ہر لاش پر تلوار کا ایک ہی طرح کا نشان ہے اور دیکھو کہ لاشوں کے
ٹکڑے برابر برابر ہیں۔ اگر یہ دونوں باتیں صحیح ثابت ہوں تو سمجھ لینا کہ سب
کو علی بن ابی طالب نے قتل کیا ہے اگر ایسا نہ ہو تو یہ سب مبالغہ ہے لوگ وہاں
گئے سب نے لاشوں کو دیکھا تو سب پر تلوار کا ایک ہی نشان نظر آیا اور جب
ان کے ٹکڑے دیکھے تو وہ بھی سب کے سب برابر برابر نظر آئے سب لوگ اس

معجزے کو دیکھ کر حیران رہ گئے اس حقیقت کی سب نے گواہی دی اور سب کو پورا پورا الیقین ہو گیا۔

## ہارون رشید کا خواب ۱۷۶

واقدی سے منقول ہے۔ وہ بیان کرتا ہے کہ ایک روز میں ہارون رشید کے پاس گیا۔ محمد یوسف۔ شافعی اور محمد اسحاق بھی وہاں موجود تھے۔ ہارون رشید نے شافعی سے کہا تم کو فضائل علی کی کتنی حدیثیں یاد ہیں اس نے جواب دیا پانچ سو تک پھر یوسف سے دریافت کیا تجھے کتنی حدیثیں یاد ہیں اس نے جواب دیا کہ ایک ہزار تک پھر اسحاق سے کہا کہ تم کتنی حدیثیں روایت کرتے ہو۔ اس نے جواب دیا اس جناب کے بے شمار فضائل متواتر احادیث کے ذریعہ ہم کو پہنچے ہیں۔ ہارون نے سننے کے بعد کہا کہ میں خود حضرت علی کی تم کو وہ فضیلت بتاؤں جو میں نے آنکھ سے دیکھی ہے اور تم کو بھی دکھاتا ہوں جو کچھ تم کو یاد ہے اس سے بہتر ہے۔ ان سب نے عرض کی فرمایئے ہارون نے بیان کیا کہ مجھ کو دمشق کے عامل نے لکھا کہ یہاں پر ایک خطیب ہے جو امیرالمومنین کو گالیاں بکتا ہے اور ناسزا کہتا ہے میں نے اس ملعون کو دمشق سے طلب کیا کہا کہ تو کس لئے گالیاں دیتا ہے اس نے کہا کہ اس لئے کہ اس نے میرے باپ دادا کو قتل کیا ہے۔ ہارون نے کہا کہ اس جناب نے جس کو قتل کیا ہے وہ حکم خدا اور رسولؐ کے حکم سے قتل کیا ہے اس ملعون نے کہا اگرچہ ایسا ہی ہے لیکن میں اس کا دشمن ہوں۔ پس میں نے جلاد کو کہا کہ اس کو سو کوڑے لگا کر ایک مکان میں بند کر دو۔ جب رات ہوئی تو میں نے سوچا کہ اس کو کس طریقہ سے قتل کروں آگ میں جلاؤں یا پانی میں غرق کر دوں یا تلوار سے اس کے ٹکڑے ٹکڑے کر ڈالوں اسی خیال میں میری آنکھ لگ گئی۔ کیا دیکھتا ہوں کہ آسمان کے دروازے کھل گئے اور رسول خدا نیچے تشریف لائے اور پانچ حلے آپ کے زیب تن ہیں اور امیرالمومنین



بھی پانچ حلے پہنے نیچے آئے ہیں امام حسن امام حسینؑ بھی آپ کے پیچھے آئے ہیں ایک پیالہ پانی سے بھرا صاف ہے وہ پیالہ رسولؐ خدا نے حضرت جبرئیل سے لیا۔ آنحضرتؐ نے فرمایا اس دمشقی کو یہاں لاؤ جب اس کو مکان سے باہر لایا گیا۔ امیرالمومنین حضرت علی کی نظر اس پر پڑی فرمایا اے ملعون تو مجھ کو گالیاں دیتا تھا اور دعا کی اے خدا تو اس کو مسخ کر دے وہ ملعون فوراً کتے کی شکل میں ہو گیا آپ کے حکم سے اس کتے کو پھر اس مکان میں بند کر دیا گیا۔ اتنے میں میری آنکھ کھل گئی میں نے کہا اس کا دروازہ کھول کر اس دمشقی کو میرے پاس لاؤ۔ جب اس کو میرے پاس لائے تو ایک کتا تھا اور اب بھی وہ اس مکان میں موجود ہے پھر ہارون کے حکم سے اس کتے کو باہر لائے۔ لیکن اس کے کان آدمی کے کانوں سے کچھ مشابہت رکھتے تھے۔ انھوں نے اس کتے سے کہا تو نے خدا کے عذاب کو کیسا پایا اس نے سر جھکا دیا اور آنسو اس کی آنکھوں سے جاری تھے۔ شافعی نے کہا کہ اس کو اس جگہ سے بہت دور لے جا کیونکہ یہ مسخ ہے عذاب خدا سے امن میں نہیں رہ سکتا جب اس کو اس گھر میں لے گئے بجلی اس گھر میں داخل ہوئی اور اس میں دمشقی کتے سمیت جو کچھ موجود تھا سب جلا دیا۔

## امیر داؤد کا خواب ۱۷۷

عثمان سنجری سے منقول ہے کہ اہل خراسان کی ایک جماعت نے بیان کیا ہے کہ سلطان الپ ارسلان کے باپ امیر داؤد نے سید ابو علی بن عبید اللہ بن علی بن عبید اللہ علوی پر ایک تہمت لگا کر اس کو قید کر دیا اور ہزار دینار اس سے وصول کئے اور اسے تکلیف دیتا تھا۔ ایک رات داؤد نے امیرالمومنین حضرت علی کو خواب میں دیکھا کہ کافور سے بھرا ہوا ایک شیشہ اس کو دے کر فرمایا۔ ابو علی کو چھوڑ دے وہ میرا فرزند ہے اور جو کچھ اس سے لیا ہے وہ بھی دیں

کر دے۔ جب وہ بیدار ہوا تو اس کو خواب یاد نہ رہا۔ دوسری رات خواب
میں دیکھا کہ جناب امیر ایک گھوڑے پر بیٹھے تلوار کھینچے فرما رہے ہیں۔ میں نے
تجھے نہ کہا تھا کہ سید ابوعلی میرا فرزند ہے اس کو رہا کر دے اور چار
آدمی جو سید ابوعلی کے موکل تھے ان کے سر تلوار سے جدا کئے اور داؤد کے
منہ پر ایک ایسا طمانچہ مارا کہ اس کے داڑھی کے سب بال گر گئے اور بخار چڑھ
گیا۔ جب وہ بیدار ہوا تو سید ابوعلی کو رہا کیا۔ اس کا مال اس کے حوالے کیا
اور موکلوں کے بیٹوں کو بلا کر ان کے باپوں کا احوال دریافت کیا انھوں نے بیان
کیا کہ جس مکان میں سید ابوعلی قید تھے اس میں آج رات کو کسی نے ان کے
سر بدن سے جدا کر دئے ہیں داؤد نے کہا میں نے یہ خواب دیکھا ہے اور
وہ بالکل سچا ہوا اور سارا خواب ان سے بیان کیا (کوکب دری صفحہ ۳۷۶)

## شیر کا زخمی ہاتھ ۱۷۸

موسیٰ بن محمد العابد سے منقول ہے کہ ایک
روز بچپن کے زمانے میں میرا باپ مجھ کو
اپنے کندھے پر اٹھائے امیرالمومنین حضرت علی کے مرقد منور کے طواف
کے لئے جا رہا تھا۔ راستے میں میں نے ایک شیر کو دیکھا جس کا ہاتھ زخمی تھا
وہ بھی اس مقام شریف کی طرف جا رہا تھا۔ ظاہر معلوم ہوا کہ اس کو الہام ہوا
ہے کہ اپنا ہاتھ امیر کی تربت منور سے مس کرے۔ پس شیر نے اپنے
زخمی ہاتھ کو مرقد منور سے ملا اور شفایاب ہو کر واپس چلا گیا۔

## علوی کا قرض ۱۷۹

ابراہیم بن مہران سے روایت ہے
کہ کوفہ میں ہمارے پڑوس میں ایک
شخص قاضی رہتا تھا جس کی کنیت ابوجعفر تھی۔ جب آپ کے پاس کوئی علوی
آدمی آتا تھا اور آپ سے کوئی چیز طلب کرتا تھا تو آپ اس کو دیدیا کرتے تھے



اور اپنے نوکر سے کہہ دیا تھا جو چیز اس نے لی ہے اس کو علی بن ابی طالب کے
کھاتے میں لکھدو۔ ایک عرصہ تک اس طرح زندگی بسر کرتا رہا۔ پھر وہ شخص
غربت میں مبتلا ہو گیا۔ ایک دن وہ اپنے گھر کے دروازے پر بیٹھا ہوا تھا
وہ اپنے حساب کتاب کو دیکھ رہا تھا اس کے پاس سے ایک شخص گذرا اس
نے مذاق کرتے ہوئے کہا کہ آپ کے بڑے قرضدار علی بن ابی طالب ہیں
قاضی کو اس بات نے غم میں ڈالدیا۔ رات ہوئی اس نے خواب میں نبی
صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم و حسن و حسین کو اپنے سامنے دیکھا۔
رسول اللہ نے اپنے دونوں شہزادوں کو کہا تمہارے باپ نے اس شخص کے
بارے میں کیا کہا ہے۔ حضرت علی نے جواب دیا اس شخص کا حق ہے۔ میں
اس کو اس کے پاس لایا ہوں۔ رسول اللہ نے فرمایا اس کو دے دو۔ اس شخص
کا بیان ہے کہ حضرت علی نے مجھے اون کی بنی ہوئی تھیلی دے دی فرمایا یہ تیرا
حق ہے۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا۔ اولاد علی میں سے جو شخص
بھی تمہارے پاس آئے جو کچھ تمہارے پاس ہو اس کو دینے میں دریغ نہ کرنا۔
چلے جاؤ اس دن کے بعد کبھی تم پر فقر طاری نہ ہوگا۔ اس شخص کا بیان ہے کہ
میں نیند سے بیدار ہو گیا تھا۔ تھیلی میرے ہاتھ میں موجود تھی۔ میں نے اپنی
عورت کو آواز دی اور کہا کہ چراغ لاؤ میری عورت نے دیا جلایا۔ تھیلی
کو کھول کر دیکھا تو اس میں ایک ہزار دینار تھے۔ میری بیوی نے یہ مال دیکھ کر
کہا خدا سے ڈرو تم نے یہ مال کسی تاجر کا چوری کیا ہے۔ میں نے کہا نہیں
خدا کی قسم درحقیقت واقعہ ایسا ایسا ہے میری بیوی نے کہا اگر تم سچے ہو تو تم
اپنے کھاتے کی کتاب میں دیکھو۔ اگر اس میں جو رقم تحریر ہے وہ ہزار دینار
بنتی ہے تو تم سچے ہو۔ میں نے کھاتہ نکالا تو اس میں پورے ایک ہزار دینار
تحریر تھے۔ (بحوالہ ینابیع المودۃ)

## بھارتی ٹیم کی عقیدت ۲۰۴

روزنامہ مشرق مورخہ ۲۶ مارچ ۱۹۷۸ء
یونس ۲۵ مارچ (الیس ایم)

نئی نمائندہ خصوصی) بھارتی ہاکی ٹیم نے عقیدے کی قوت سے آسٹریلیا کے خلاف ورلڈ کپ کے پول میچ میں کامیابی حاصل کی ہے۔ بھارتی ہاکی ٹیم جو اپنے سے کمزور کنیڈا کی ٹیم سے ہار جانے کے بعد کافی دل شکستہ ہو چکے تھے۔ آسٹریلیا کے خلاف میچ کے دوران نئے عزم اور حوصلے کے ساتھ اترے۔ بھارتیوں کو نیا عزم اور حوصلہ اس کپڑے سے حاصل ہوا جس پر یا اللہ۔ یا محمدؐ۔ یا محمدؐ یا علیؑ کے الفاظ کندہ تھے۔ یہ کپڑا بھارتی ٹیم کے ایک عہدیدار نے گذشتہ ماہ پاکستان دورے کے دوران لاہور میں داتا دربار سے خریدا تھا۔ جب بھارتی ٹیم آسٹریلیا کے خلاف میچ کے لئے اُترنے لگی تو اس کے منیجر کرتار سنگھ نے اس مقدس کپڑے کے نیچے سے ساری ٹیم کو گذارا۔ ہر کھلاڑی نے اسے بوسہ دیا۔ اس کپڑے کی برکت سے بھارت نے یہ میچ جیت لیا۔ اس معجزہ کے بعد اب بھارتی ٹیم کے زیادہ تر ارکان منیجر یہ کپڑے پہنتے ہیں۔
یہ تھی ان پاک و معصوم ناموں کی کرامت کے غیر مسلم بھی اس قدر عقیدت و احترام سے اس حقیقت کو تسلیم کرتے ہیں اور کوئی مسلمان ہو کر مشکل کشا کی مشکل کشائی سے انکار کرے تو اس پر افسوس ہے۔

## دو بڑے عرس ۲۰۵

سندھ کی سرزمین کو یہ شرف حاصل رہا اس سرزمین کو نامور اولیاکرام۔ درویش۔ صوفی فقیر ملنگ اور اللہ والوں نے اپنا مسکن بنایا یہ اس سرزمین کی خوش قسمتی ہے کہ یہاں نامور حضرات کے مرقد ہیں گو کہ ان کی فہرست طویل ہے۔ ان ہی بزرگوں و اعلیٰ ہستیوں میں دو بڑے نام حضرت شہباز قلندرؒ اور حضرت شاہ عبداللطیف بھٹائی کے



آتے ہیں ایک کا مدفن مقام سھون شریف اور دوسرے کا بھٹ شاہ ہے ان دونوں بزرگوں کا سالانہ عرس بڑے عقیدت و جوش و خروش سے صفر اور شعبان کے ماہ میں منایا جاتا ہے اس عرسوں کا شمار دنیا کے دو بڑے عرسوں میں ہوتا ہے اس میں صرف مقامی حضرات ہی نہیں بلکہ مکران۔ کراچی۔ بلوچستان، بہاولپور، ملتان، پنجاب، سرحد اور ہندوستان کے دور دراز کے علاقوں سے لوگ بڑی تعداد میں شرکت کرکے ان بزرگوں کو خراج عقیدت پیش کرتے ہیں۔ سندھ کے ان دونوں بڑے عرسوں میں مجھے ذاتی طور پر بھی جانے کا اتفاق ہوا۔ جس میں بچے۔ جوان۔ بوڑھے۔ عورتیں سب ہی شامل ہوتے ہیں جم غفیر کیا۔ عقیدت مندوں کا ٹھاٹھیں مارتا ہوا سمندر ہوتا ہے تو ہر ایک کی زبان پر صرف نعرہ حیدری یا علی کی صدا بلند ہوتی ہے اور یہ نعرے اس قدر شوق۔ جوش و جذبہ اور عقیدت سے لگائے جاتے ہیں کہ چاروں طرف علی علی کی صدائیں گونجتی ہیں۔ سنی، شیعہ دونوں بھائی ہاتھوں میں ہاتھ ڈالے علی علی کرتے ہوئے آگے بڑھتے ہیں اور یہ بھی بات دیکھنے میں آئی ہے کہ جو کہ معجزہ سے کم نہیں جو لوگ نعروں کے منکر ہوتے ہیں ان کی زبان پر بھی بے اختیار علی علی کا نام آجاتا ہے یہی میرے مولا کا معجزہ ہے کہ ہر زبان پر نعرہ حیدری ہوتا ہے دور دراز سے آئے ہوئے لوگ منتوں کی حاضریاں دنیاز مشکل کشا کے نام تقسیم کرتے ہیں اور دونوں بزرگوں پر سایہ مشکل کشا کا ہے جس کے طفیل ہر ہر سال ہر وقت یہاں کے گوشہ گوشہ سے علی علی کی صدا بلند ہوتی ہے۔

## ایک ہندو خاتون ۲۰۶

کیا یہ مشکل کشا، شیر خدا، امیر المومنین کا معجزہ نہیں کہ غیر مسلم بھی آپ کی شان و عظمت اپنے پیشوا سے بڑھ کر بیان کرتے ہیں۔ ان کی عقیدت کو دیکھتے ہی ان مسلمانوں کے لئے لمحہ فکریہ و شرم ہے کہ جو شانِ علیؑ اور مشکل کشائی کو محض من گھڑت

قصوں سے تعبیر کرتے ہیں ۔ یہی مشکل کشا کا بہت بڑا اعزاز ہے کہ نہ ماننے والے
بھی آپ کے سامنے سرخم کرتے ہیں ۔ ان لاکھوں پرستاروں میں سے ایک
عقیدت مند محترمہ سرلا دیوی، سکریٹری بھگوت گیتا سوسائٹی کی ذات ہے آپ
کہتی ہیں ۔ شری کرشن جی اور ان کے ایڈیشن کے ماننے والے مہابلی حضرت
علی کی بڑی عزت کرتے ہیں کیونکہ وہ بیک وقت آیڈلسٹک بھی تھے اور میدان
جنگ میں زبردست بہادر بھی ۔ حضرت علی کا نام بحر ظلمات سے لیکر بحر الکاہل تک
اور سائبیریا کی سرحد سے لیکر بحر ہند کے جزیروں تک عزت کے ساتھ لیا جاتا ہے ۔
پہلوان یا علی کہہ کر اکھاڑے میں اترتے ہیں ۔ بہادر فوجی علی حیدر ۔ علی حیدر کا
نعرہ لگا کر میدان جنگ میں آگے بڑھتے ہیں ۔ اہل علم اور ودّیان ان کے علم و
فضل سے اپنے دل و دماغ کو روشن کرتے ہیں ۔ مہابلی حضرت علی کی نہج البلاغہ
کے خطبے سوتوں کو جگا دیتے ہیں اور گمراہوں کو سیدھے راستے پر لگا دیتے ہیں ۔
اور رعایا کو عدل و انصاف کا سبق پڑھا دیتے ہیں ۔ اور شہریوں کو ان کے شہری
فرائض یاد دلاتے ہیں ۔ ہمارے مسلمان بھائیوں کی خوش قسمتی ہے کہ قدرت
نے ان کو مہابلی علی جیسا مہا پرش دیا ۔ جس کی بتائی ہوئی راہ پر چل کر وہ
دو جہاں میں مالا مال ہو سکتے ہیں ۔

یہ مشکل کشا کا ایک بہت بڑا معجزہ ہے ۔ ایک اعزاز ہے کہ غیر مسلم
بھی آپ کی مشکل کشائی کا دم بھرتے ہیں اور ہر مشکل وقت پر بے اختیار
آپ ہی کے وسیلے سے اپنی حاجت طلب کرتے ہیں ۔

## مشکل حل فرمائیں ۲۰۷

ملا محمد تقی خادم نے یہ روایت نقل کی ہے کہ بغداد اور حلہ کے درمیان
ایک بستی ہے جس کا نام مجاویل ہے وہاں ایک شخص رومی جو اپنے ابتدائی



ایام میں مولا علی کی مخالفت کیا کرتا تھا ۔ وہ کہتا ہے کہ جامع مسجد کا خطیب
جو کہ بہت ہی مشہور و معروف تھا ۔ میرے گھر کے قریب رہتا تھا ۔ ایک دن
اس نے مجھ سے کہا کہ اگر تو آخرت میں نجات چاہتا ہے اور تجھے بہشت
مل جائے ۔ تو فلاں فلاں حب دار علی تجھے مل جائیں تو انہیں تو قتل کر دے
رومی کہتا ہے کہ میں ایک دن اتفاقاً میں مجاویل سے آرہا تھا ۔ رقم کی تھیلی میرے
پاس تھی میں گھوڑے پر سوار تھا ۔ اچانک میری نگاہ ایک ایرانی پر پڑی جو اپنے
گھوڑے سے اترے جو کہ بہت زیادہ بوڑھا تھا ۔ معلوم ہوتا تھا کہ وہ اپنے قافلہ سے
بچھڑ گیا ہے میں نے ارادہ کیا ہے کہ اسے قتل کر دوں تو میں نے سوچا کہ کیوں نہ اس
سے پہلے دریافت کروں ۔ میں نے اس سے دریافت کیا ۔ کیا تم ایرانی قافلہ کے
آدمی ہو ۔ اس نے کہا ہاں پھر میں نے پوچھا تم یقیناً حب دار علی ہوں گے اس نے کہا
ہاں ہم حب دار علی ہیں ۔ ہم علی کی محبت کا دم بھرتے رہیں گے ۔ مجھے یقین ہو گیا
کہ پکا حب دار علی ہے ۔ میں نے اسے گریبان سے پکڑا تا کہ اسے میں قتل
کر ڈالوں ۔ بوڑھا تو بہت تھا ۔ اتنی بے بسی پر دعا کرنے لگے ۔ مشکل کشا میری
مشکل حل فرمائیں ۔ میری مدد فرمائیں مجھے تمہارے حب میں یہ ظالم مارنا چاہتا ہے
امیر المومنین میری فریاد کو پہنچیں ۔ یہ دعا ابھی ختم بھی نہ ہونے پائی تھی اچانک
ایک آدمی نے زوردار طمانچہ میرے منہ پر مارا ۔ میں بے ہوش ہو گیا ۔ جب ہوش
میں آیا تو میری صورت بدل چکی تھی میرا منہ ٹیڑھا ہو چکا تھا اور میرے بدن کا عضو
عضو درد کر رہا تھا ۔ میں اس طرح بیتاب ہوا کہ نہ وہ ایرانی آدمی نظر آیا اور نہ ہی
میرا گھوڑا تھا میری رقم کی تھیلی تھی ۔ اتنے میں ایک آدمی آیا اس نے مجھے اٹھا کر میری
بستی میں پہنچا دیا میں جتنا اپنے مرض کا علاج کرتا اتنا ہی بڑھتا جاتا بہت علاج کیا
مگر کوئی فائدہ نہ ہوا ۔ اسی حالت میں سخت پریشان ہوا آخر کار ایک آدمی جو امیر
کا حب دار تھا ۔ اس نے مشورہ دیا تو نے بڑا گناہ کیا ہے اب تیرے مرض کا علاج
بس یہ ہے کہ تو نجف جا اور توبہ کر ۔ چنانچہ میں نے نذر مانی کہ میں ہمیشہ امیر المومنین کے

چناری سے آگے بڑھنے کی کوشش کی مجاہدین نے اس کوشش کو ناکام بنادیا
بتایا جاتا ہے مجاہدین یا علی مدد کا نعرہ لگا کر آگے بڑھے تو ایک بھارتی سپاہی
رام چرن دہشت سے وہیں گر کر ہلاک ہوگیا۔

نوائے وقت ۹/۲۱/۶۵ کی اشاعت میں تحریر کرتے ہیں۔

کھیم کرن میں پاکستانی فوجی افسر نقشہ زمین پر رکھ کر تمام صورت حال
سمجھا رہے تھے۔ اتنے میں فضا میں دھوئیں کی ایک بھاری لکیر نمودار ہوئی
جوانوں کے چہرے فتح و کامران سے جگمگا اٹھے اور دور فضا میں نعرۂ تکبیر
اور پنج نعرے پنجتن اور ایک نعرہ حیدری یا علی سے فضا میں ارتعاش
پیدا ہوگیا ہم نے ایسے روح افزا مناظر چار بار دیکھے۔

پاکستان کے تمام بڑے روزناموں میں نہ صرف یہ خبر شائع ہوئی
بلکہ لاکھوں مسلمانوں نے اپنی آنکھوں سے دیکھا۔ کہ پاکستان کے مختلف شہروں
میں پچھلے چند روز سے علی الصبح چار اور پانچ کے درمیان آسمان پر جنوب
مشرق میں ایک تلوار نظر آتی ہے۔ اکثر لوگوں کا خیال ہے کہ یہ غیبی امداد کی
بشارت اور سامراج کے مقابلے میں پاکستانی مسلمانوں کی فتح و نصرت
کا پیغام ہے۔

بھارت پر پاکستان کی فتح کا نشان قدرتی طور پر تلوار کی صورت
میں آسمان پر طلوع ہو رہا ہے۔ عقیدت مندوں کا خیال ہے کہ یہ ذوالفقار
ہے اور ذوالفقار۔ فتح و کامرانی کی نشانی ہے اور مسلمان جانتے ہیں یہ
تلوار مولا علی مشکل کشا کی ذوالفقار ہے جو اس مشکل و کٹھن حالات
میں ہماری فتح کی ضامن بن کر نمودار ہوئی ہے۔ صرف مسلمان ہی نہیں
بلکہ غیر مسلم بھی جانتے ہیں کہ نعرہ حیدری ہی واحد نعرہ ہے جو فتح و کامیابی
کی ضمانت ہے یہی وجہ ہے کہ ہندوستانی فوج بھی یا علی کے نعرے لگاتی
رہی کیا یہ علی کا معجزہ نہیں؟



## ۱۸۳ علی علی کی صدا

کائنات کا ذرہ ذرہ خالق کی گواہی دے رہا ہے۔ کائنات کی ہر شے
میں ہر ذرے میں خدا کا حسن، خدا کا نور جلوہ فرما ہے۔ ہر شے ہر
نظر ڈال لیں۔ انسانی ذہن۔ فہم۔ سوچ بے بس ہے اور اس مقام پر
اس حقیقت کے سامنے سرخم کرنا پڑتا ہے کہ کائنات کو رواں دواں رکھنے
والی کوئی ہستی موجود ہے۔ وہ ہستی خدائے بزرگ و برتر کی ہے۔ یہ
سب کچھ سمجھنے کے بعد بھی آج بھی اس دنیا کی آبادی کا صرف چوتھا حصہ
خدا کی وحدانیت اور خالق کا گواہ ہے۔ تین حصہ اب تک گمراہی و اندھیروں میں
بھٹک رہے ہیں۔ لکھنے کا مقصد صرف اتنا ہے کہ مشکل کشا۔ حیدر کرار کے
کشف و کرامات، معجزات اور مشکل کشائی کا سلسلہ نہ صرف حیات کاروں
کے ساتھ ساتھ جاری ہے بلکہ روز محشر بھی ان ہی کے طفیل مشکلات و مصائب
میں گھرے ہوئے مسلمان نجات پائیں گے۔ خدا کا شکر ہے کہ مسلمانوں کی اکثریت
سنی، شیعہ دونوں بھائی مشکل وقت میں آپ ہی کا دامن تھامتے ہیں۔
آپ کے در پر جھکے ہوئے نظر آتے ہیں۔ سیاہ دلوں کے قفل کھولنے کے لئے
مشکل کشائی ہیں ہر دور میں ملتی ہے پھر بھی حقیقت کے سامنے کوئی سرخم نہ کرے
تو اس کی مرضی ہے کیونکہ دنیا کی آبادی کے تین حصے خدا کی وحدانیت سے انکار
کرتے ہیں تو اس کا کیا علاج ہو سکتا ہے اس طرح مسلمان ہو کر مشکل کشا کا دامن
نہ پکڑے تو پھر اس کا کیا علاج ہے۔ ان ہی روشن کرامات میں سے آپ
کے نام لینے سے سندھ کی سرزمین سہون شریف سے تقریباً ۳۲ میل
کے فاصلے پر ایک کنوئیں سے یہ کرامت عیاں ہوتی ہے۔

مدرسۃ الواعظین لکھنؤ کے واعظ مولانا سید محمد عارف صاحب
قبلہ نے مارچ سنہ ۱۹۳۲ء میں اپنے تبلیغی دورہ کے دوران بچشم خود اس
قصہ کے حالات حسب ذیل الفاظ میں تحریر کئے ہیں جس کو علامہ آغا

مہدی صاحب نے بھی اپنی کتاب لال شہباز میں تحریر کیا ہے قصبہ تنگ کے بارے میں مشہور ہے کہ کسی زمانہ میں امیر المومنین حضرت علی یہاں خود تشریف لائے تھے۔ ایک کافر نہک نامی ظالم و جابر حکمران تھا۔ اس کی زمین میں ایک کنواں تھا۔ جس سے وہ اپنی زمینوں کی کاشت کرتا تھا اس کنوئیں سے جو پانی نکالنے کا ڈول تھا اس کو سّو آدمی مل کر کھینچتے تھے۔ کوئی آدمی ذرا سی بھی اپنے کام میں غفلت کرتا تو اس کو یہ بڑی بے رحمی سے مارتا۔ مظلوموں کی فریاد سنکر خود امیر المومنین تشریف لائے اور آپ نے اس ڈول کو جو سّو آدمی مل کر کھینچتے تھے خود تنہا کھینچا۔ اس ظالم کو تنبیہ کی مگر وہ نہ مانا آخر وہ کافر مکان کی چھت میں دب کر مر گیا۔ اور کنوئیں کا پانی کنارے تک پہنچ گیا۔ اب تک یہ کنواں باقی ہے اس کنوئیں کی خاص بات یہ ہے کہ اگر کوئی شخص کنارے پر کھڑا ہو کر علی علی کی صدا بلند کرتا ہے تو پانی جوش مارنے لگتا ہے۔ مولانا سید عارف صاحب لکھتے ہیں کہ میں چند مقامی لوگوں کے ساتھ مل کر اس مقام کے قریب پہنچا تو کنارے کھڑے ہو کر علی علی کا نعرہ بلند کیا تو پانی میں تموج پیدا ہو گیا۔ جب ہم خاموش ہوتے تو پانی اپنی جگہ تھم گیا۔ یہ پانی جاڑے میں اتنا گرم ہوتا ہے جتنا غسل کے لئے درکار ہوتا ہے اور گرمیوں میں پانی نہایت ٹھنڈا ہوتا ہے۔ اس کنوئیں کا پانی ہمیشہ ایک حال میں رہتا ہے نہ کم ہوتا ہے نہ زیادہ ہوتا ہے۔ یہ جگہ علی باغ کے نام سے مشہور ہے (بحوالہ علی علی)

## ۱۸۴ کلکتہ کی خبر

کلکتہ ۱۷ اکتوبر سنہ ۱۹۲۸ء راجپوتانہ سے یہ حیرت ناک خبر موصول ہوئی ہے کہ دہلی کے ایک جنگل میں دو اشخاص کو ایک شیر نے گھیر لیا۔ قریب تھا کہ شیر ان دونوں کو جھپٹ کر پھاڑ ڈالے جب ان دونوں نے موت کو اتنے



قریب دیکھا اس مشکل وقت میں بے اختیار زبان پر علی علی کا نام آیا۔ قبل اس کے کہ شیر ان دونوں پر حملہ کرتا یہ دونوں معمولی لکڑیوں کے ساتھ شیر پر علی علی کرتے ہوئے حملہ آور ہو گئے۔ ان ڈنڈوں سے مارتے ہوئے شیر کو دور تک لے گئے اس وقت تک نہ چھوڑا جب تک شیر ہلاک نہ ہو گیا۔ تمام راجپوتانہ میں اس خبر کا بڑا چرچہ ہوا۔ سب لوگوں کا یہی خیال تھا کہ ان دونوں نے صرف نام علی کی بدولت شیر کو ہلاک کیا ہے اور علی نے ہی ان کو نجات دلائی ہے اس نام کی بدولت وہ موت کی چنگل سے بچ نکلے۔ لوگ بڑی دور دور سے ان دونوں کی خیریت دریافت کرنے آئے تھے۔

## ۱۸۵ ڈاکو سے نجات

علامہ مجلسی بحار الانوار میں تحریر کرتے ہیں جس کے راوی زید نساج ہیں وہ بیان کرتے ہیں کہ میرے پڑوس میں ایک شخص رہتا تھا۔ یہ شخص کپڑے اتار کر غسل کرنا چاہتا تھا مجھے اس کی پشت پر ایک لمبا زخم نظر آیا جس سے پیپ بہہ رہی تھی اس شخص نے مجھ سے کہا کہ زخم کی وجہ سے غسل کرنے سے قاصر ہوں۔ تم میری مدد کرو تاکہ میں غسل کر کے نماز جمعہ ادا کر سکوں میں نے کہا کہ میں تجھے غسل میں مدد دینے کو تیار ہوں مگر میری یہ شرط ہے کہ تو غسل سے فارغ ہونے کے بعد مجھے اس زخم کے بارے میں ضرور بتانا ہوگا یہ کیسے لگا اور کب کا زخم ہے کیونکہ زخم سے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ یہ زخم ابھی ابھی لگا ہے۔ اس نے مجھ سے وعدہ کیا میں نے غسل میں مدد کی جب یہ شخص غسل سے فارغ ہو گیا تو میں اس کے قریب بیٹھ گیا اور اس زخم کا احوال بتاتے ہوئے کہنے لگا۔

ہم دس دوستوں کا ٹولہ تھا ہمارا مسکن کوفہ تھا۔ لوٹ مار۔ چوری

مسافروں کو لوٹنا ہمارا پیشہ تھا اسی پر ہماری گذر تھی ہر رات ایک دوست کے ذمہ ہوتی کہ وہ تمام کھانے کا انتظام کرے میں گھر جا کر سویا تو میری بیوی نے کہا کہ کل طعام پیش کرنے کی تمہاری باری ہے جب کہ گھر میں کھانے کو کچھ نہیں آج جمعہ کی رات ہے لوگ نجف کی زیارت کے لئے جا رہے ہیں۔ یہ موقعہ بھی اچھا ہے اور مال بھی بہت مل جائے گا کیونکہ زیارت پر لوگ منتوں کا روپیہ اور سونا چڑھانے جاتے ہیں۔ میں اٹھا اپنے ہتھیار سجا کر راستے میں ایک خندق میں اپنے شکار کے لئے چھپ گیا۔ کافی اندھیری رات تھی لوٹ مار کرنے کی کے لئے اس سے بہتر رات اور کیا ہو سکتی تھی اتنے میں مجھے دور سے دو قدموں کے چلنے کی آواز سنائی دی میں ہوشیار ہوا وہ دونوں بہت قریب آ گئے۔ میں خندق سے باہر نکلا اور ان کے سامنے کھڑا ہو گیا دیکھا تو یہ دونوں عورتیں تھیں۔ ایک کافی عمر رسیدہ تھی دوسری جوان تھی میں نے انھیں خنجر دکھایا اور زیور اور نقدی نکالنے پر مجبور کر دیا۔ یہ دونوں عورتیں بے بس ہو گئیں انہوں نے چپ چاپ تمام نقدی اور اپنے جسم کا زیور اتار کر ہمارے حوالے کر دیا۔ مگر میرے دل میں شیطان نے وسوسہ ڈالا میں اس جوان لڑکی کی عزت کو پارہ پارہ کرنا چاہتا تھا اس پر بوڑھی عورت نے کہا تو نے تمام نقدی اور زیور تو ہم سے لے لیا ہے اب میری بچی کو داغدار نہ کر۔ چند دنوں میں اس کی شادی ہونے والی ہے ہمارا سارا خاندان رسوا ہو جائے گا۔ خدا کے لئے کچھ خوف کر اور ہمیں اب چھوڑ دے ہم مولا علی کی زیارت کو جاتے ہیں۔ تجھے اسی کا واسطہ ہمیں چھوڑ دے مگر میرے دل میں اس قدر خلل آ چکا تھا کہ میں نے اس بڑھیا کی ایک بات نہ سنی اور ان دونوں کو دھکیلتا ہوا خندق میں لے گیا۔ اس بڑھیا کو دھکا دیکر گرایا اور میں نے خوف دلانے کے لئے کہا اگر تو آئی تو میں تجھے اور تیری لڑکی کو جان سے ختم کر ڈالوں گا نہ عزت رہے گی نہ



جان رہے گی میں اپنی قوت سے اس لڑکی پر حملہ آور ہوا لڑکی بے بس پرندے کی طرح زمین پر پڑی تھی۔ میں اس کی دوشیزگی کو چاک کرنا چاہتا تھا کہ لڑکی نے بے اختیار چلانا شروع کر دیا۔ مولا علی ہم تیری زیارت کو آئے ہیں اور ہمارا یہ حال یاالٰہی مدد۔ مولا علی مدد۔ مشکل کشا مدد، یہ کلمات اس کی زبان پر جاری تھے کہ اس اثنا میں ایک سوار ظاہر ہوا۔ جس کا لباس سفید جس نے عمامہ سے اپنا چہرے پر پردہ کیا ہوا تھا۔ اس سوار نے کہا اس لڑکی کو چھوڑ دے میں نے سوار سے کہا جا اپنا راستہ لے ایسا نہ ہو کہ ان کے ساتھ تو بھی مارا جائے۔ میرا اتنا کہنا تھا کہ وہ شخص جلال میں آیا اور تلوار کی نوک میری کمر پر اس زور سے ماری کہ میں غش کھا کر زمین پر گر پڑا۔ نامعلوم میں کب تک اس بیہوشی میں پڑا رہا البتہ اس غشی کے عالم میں میں نے سوار سے عورتوں کو یہ کہتے ہوئے سنا اپنے کپڑے پہنو۔ رقم اور زیور اٹھاؤ اور واپس چلی جاؤ۔ عورتوں نے عرض کی ہم مولا علی کی زیارت کئے بغیر نہیں جائیں گے۔ سوار نے کہا تم واپس چلی جاؤ تمہاری زیارت قبول ہوئی۔

## بھارتی اداکارہ ہیلن ۱۸۶

مشہور و معروف بھارتی اداکارہ ہیلن کا ایک انٹرویو اخبار جہاں مورخہ ۱۳ فروری ۱۹۷۴ء کی اشاعت میں شائع ہوا۔ گو کہ ہیلن غیر مسلم ہے مگر اس کے باوجود مشکل حالات میں مشکل کشا سے اپنی حاجت طلب کرتی ہے یہ زندہ جاوید معجزوں میں ایک معجزہ ہے کہ غیر مسلم بھی مولا علی کے منت دھاگے گلے میں ڈال کر خوش حال نظر آتا ہے اخباری رپورٹر کے سوال کا جواب ہم علی علی سے نقل کرتے ہیں۔

اخباری رپورٹر کا سوال۔ ایک خبر اور بھی آپ کے لئے بہت مشہور ہے کہ آپ مسلمان ہو گئی ہیں کیا یہ سچ ہے۔

ہیلن کا جواب ہے۔ یہ جھوٹ ہے کہ میں مسلمان ہوگئی ہوں۔ یہ ضرور ہے کہ میرے گلے میں حضرت علی کا دھاگہ پڑا ہوا ہے۔ ایک بار میں نے ایک منت حضرت علی سے مانی تھی وہ پوری ہوگئی۔ کسی دوسرے مذہب کا احترام کرنا بری بات تو نہیں۔ ہاں ایک خاص بات یہ ہے کہ جب سے میں نے یہ دھاگا پہنا ہے تب سے میری آنکھیں کھلی ہیں اور مجھے بے انتہا فائدے حاصل ہوئے ہیں میں یہاں پر ایک مثال دیتی ہوں کہ ڈی۔ الیف۔ کرا کا کی زندگی پر حضرت علی کی شخصیت کا کتنا اثر پڑا ہے تو کیا وہ مسلمان ہو گئے ہیں۔ ہیلن نے مزید کہا۔ علی ہمارے ہی مولا نہیں ہر انسان کے مولا ہیں۔ جو ان کو دل سے یاد کرتا ہے آپ اس کی مشکل کشائی کرتے ہیں۔

یہ تھے ایک غیر مسلم فلمسٹار ہیلن کے خیالات۔ اس پر اگر کوئی مسلمان ہوتے ہوئے بغض علی میں آپ کے کشف، کرامات، اور معجزات سے انکار کرے اور یہ سمجھے کہ مشکل کشائی کا سلسلہ بند ہو چکا ہے تو اس قدر افسوس کا مقام ہوگا۔ مگر خدا کا لاکھ احسان ہے کہ مسلمانوں کے دو بڑے عظیم فرقے سنی، شیعہ بھائی بھائی نہ صرف آپ سے بے پناہ عقیدت رکھتے ہیں بلکہ ہر مشکل وقت پر آپ کا نام زبان پر لاتے ہیں۔

## ۱۸۷ یاعلی کے نعرے

جنگ کراچی مورخہ ۹ دسمبر ۱۹۷۱ء کی اشاعت میں لکھتے ہیں۔ لاہور، ۸ دسمبر شہر لاہور میں ایک مرتبہ پھر جوش و خروش کی وہی لہر آگئی ہے جس کا مظاہرہ ۱۹۶۵ء کی جنگ کے دوران ہوا تھا۔ جنگ کے پہلے روز صوبائی دارالحکومت سے تقریباً دس میل دور توپوں کی گھن گرج اور توپوں کے شعلوں کو دیکھ کر یہ اندازہ ہوتا تھا کہ ہمارے صف شکن دشمنوں کی پٹائی میں مصروف ہیں۔ نصف شب گزر جانے کے باوجود۔ لاہور، جی ٹی روڈ پر انجینئرنگ یونیورسٹی سے شالامار



باغ تک بے حد چہل پہل تھی۔ انجینئرنگ یونیورسٹی کے طلباء ہوسٹل کے باہر کھڑے ہوئے اپنی بہادر فوج کو نعرہ حیدری یا علی یا علی کی گونج میں رخصت کر رہے تھے۔ ہر طرف علی علی کی صدا تھی جس سے ایک عجیب جوش تھا۔

## ۱۸۸ امام ابوحنیفہؒ امام شافعیؒ

خطیب اہل سنت مولانا محمد شفیع اوکاڑوی صاحب اپنی کتاب سفینہ نوح میں تحریر کرتے ہیں کہ امام ابوحنیفہؒ کے والد حضرت ثابت اپنے باپ کے ساتھ بچپن میں حضرت علی کی زیارت کو گئے تھے تو حضرت امیر المومنین علی کرم اللہ وجہہ نے ان کے حق میں دعا برکت اولاد فرمائی تھی بموجب اس دعا کے حضرت امام ابوحنیفہ پیدا ہوئے۔ مولانا صاحب بعنوان سیرت الشافی میں امام شافعیؒ کا قصیدہ نقل کرتے ہیں جس کا اردو ترجمہ یہ ہے :۔ اے رسول اللہ کے اہل بیتؑ آپ حضرات کی محبت کو اللہ پاک نے اپنے کلام قرآن کریم کے اندر عام مسلمانوں پر فرض کیا ہے آپ حضرات کی بزرگی کے لئے یہی کافی ہے کہ نماز کے اندر آپ حضرات پر جو درود نہ پڑھے اس کی نماز ہی نہیں ہوتی۔ اگر مولیٰ علی سے محبت کرنے والے کو رافضی کہا جائے تو بندگان خدا میں سب سے بڑا رافضی میں ہوں۔

## ۱۸۹ مولانا اشرف علی تھانوی

مولانا اشرف علی تھانوی اپنی کتاب بہشتی زیور میں اپنی پیدائش کا واقعہ تحریر کرتے ہیں جو خاندان بھر میں اس وقت سے مشہور ہے۔ آپ کے والد عبدالحق ایک ایسے موذی مرض میں مبتلا ہو گئے کہ کسی دوا سے کوئی فائدہ نہ ہوتا۔ آخر ایک ڈاکٹر نے اس کی دوا تجویز کی مگر اس کے لئے انھیں قاطع النسل کی قربانی

دینی پڑے گی۔ عبدالحق صاحب اپنی بیماری سے بہت تنگ آچکے تھے۔ اس لیے انہوں نے دوا یہ کہہ کر استعمال کر لی کہ بلا سے اولاد نہ ہو مگر کم از کم خود میں تو بچ جاؤں گا۔ جب عبدالحق صاحب کی بیوی کو یہ معلوم ہوا تو بڑی پریشان ہوئی کیونکہ ان کی نرینہ اولاد زندہ نہ رہتی تھی۔ یہ خبر عبدالحق صاحب کی ساس صاحبہ کو پہنچی تو انہوں نے اس زمانے کے مشہور بزرگ حافظ غلام مرتضیٰ پانی پتی سے عرض کی میری بیٹی کی نرینہ اولاد زندہ نہیں رہتی۔ آپ نے فرمایا کہ ان کی اولاد حضرت عمرؓ اور حضرت علیؑ کی کشمکش میں مرجاتی ہے۔ اب کے بار علیؑ کے سپرد کر دینا زندہ رہے گا۔ اس معمہ کو کوئی نہ سمجھ سکا مگر عبدالحق صاحب کی بیوی نے اپنی خداداد صلاحیتوں سے اس معمہ کو حل کیا کہ حافظ کا مطلب ہے کہ ان کا باپ، فاروقی ہے اور ماں علوی ہے اب تک جو نام رکھے گئے وہ باپ کے نام پر رکھے گئے اب کے جو لڑکا ہوگا اس کا نام ننھیال پر رکھا جائے گا۔ جس کے آخر میں علی ہو حافظ صاحب یہ سنکر مسکرائے اور فرمایا میرا مطلب بھی یہی تھا۔ یہ لڑکی کافی عقل مند معلوم ہوتی ہے انشاءاللہ اس کے دو لڑکے ہوں گے اور زندہ رہیں گے ایک کا نام اشرف علی رکھنا دوسرے کا نام اکبر علی رکھنا۔ دونوں صاحب نصیب ہوں گے۔ ایک میرا ہوگا وہ مولوی اور حافظ قرآن ہوگا۔ اور دوسرا دنیدار ہوگا۔ آپ کی پیشن گوئی صحیح ثابت ہوئی اور ایسا ہی ہوا۔

صرف نام علی کے طفیل مولانا اشرف علی تھانوی نہ صرف زندہ رہے بلکہ شہرت بھی پائی دنیا اگر چاند اور سورج کو جھٹلانے کا قصد کرے تو یہ اور بات ہے ورنہ تو ہمیں ہر دور میں ہر مقام پر ہر مرحلہ پر مشکل کشا کی مشکل کشائی نظر آتی ہے۔ صاحب بصیرت، عاقل۔ حقیقت شناس دل سب ہی اس کا اعتراف کرتے ہیں۔ روحانیت صرف اور صرف محمدؐ پاک و آل محمدؐ کے گھرانے کے طفیل ہے جس نے اس چوکھٹ پر سر خم کیا اُسے دین و دنیا سب ہی مل گیا۔



## کوئٹہ کی اہم خبر ۱۹۰

روزنامہ حریت۔ پیر ۱۶ ربیع الاوّل مطابق ۴ فروری سنہ ۱۹۸۰ء

کوئٹہ ۳ فروری۔ اے۔ پی پی کے حوالے سے ایک خبر شائع ہوئی ہے جو اس صدی کی اہم خبر ہے اور معجزہ محمدؐ و آل محمدؐ کا زندہ ثبوت ہے جسے ہم علی علی کے حوالے سے نقل کرتے ہیں۔ یہ ایسی زندہ خبر ہے جس سے بہت سے دلوں کو روشنی عطا ہوئی اور آل محمدؐ کے فضائل۔ کشف، کرامات اور معجزات کے قائل ہوئے۔

کراچی سے ۸۰ میل دور لسبیلہ میں کوہ لاہوت لامکاں کے مقام سے ایک سنگ سیاہ دریافت ہوا جس پر عربی رسم الخط میں سفید حرفوں میں اللہ۔ محمدؐ۔ علیؑ۔ فاطمہؑ۔ حسنؑ۔ اور حسینؑ کے نام کندہ ہیں۔ یہ پتھر کوئٹہ کے سماجی کارکن کے پاس ہے اس کا کہنا ہے کہ ایک بزرگ نے خضدار میں اسے یہ پتھر دیا تھا۔ بتایا جاتا ہے کہ بڑی تعداد میں لوگ اس جگہ کی زیارت کر رہے ہیں جہاں سے یہ پتھر نکلا ہے۔

## چین کا ایک درخت ۱۹۱

مستند روایت کے ساتھ مختلف طریقوں سے کتابوں میں درج ہے

اس معجزے کی روایت محمد بن سنان کرتے ہیں کہ میں حضرت امام جعفر صادقؑ کی خدمت میں حاضر ہوا ابھی میں بیٹھا ہی تھا کہ چین کا ایک آدمی دروازہ پر آیا اور اندر آنے کی اجازت مانگی ---- حضرت نے فرمایا کہ تجھے اجازت ہے۔ وہ شخص اندر داخل ہوا آپ نے اس سے دریافت کیا تو کہاں سے آیا ہے اس نے جواب دیا کہ میں ملک چین کا رہنے والا ہوں آپ نے فرمایا تیرے شہر کے لوگ کیا ہمیں جانتے ہیں۔ اس نے جواب دیا کیوں نہیں۔ پھر آپ نے فرمایا تو نے ہمیں کیونکر پہچانا اور کہاں سے ہمارے

حالات کی خبر لگی ۔ اس شخص نے جواب دیا ۔ اے فرزند رسولؐ ۔ ہمارے شہر میں ایک درخت ہے جو سال میں دو بار پھول لاتا ہے ۔ اوّل روز جو اس پر پھول کھلتا ہے اس پر لا الہٰ الا اللّٰہ محمدؐ رسول اللّٰہ لکھا ہوتا ہے ۔ آخر روز جو پھول کھلتا ہے اس پر علی ولی اللّٰہ لکھا ہوتا ہے ہمیں اسی درخت سے رسولؐ خدا اور اس کے وصی اور اس کے فرزندوں کا علم ہوا ۔ وہاں بھی آپ کے دوست بے شمار ہیں ۔ میں بھی آپ کی زیارت کے لئے یہاں آیا ہوں ۔

## بیمار شفایاب ہوئے ۱۹۲

مشکل کشائی کا سلسلہ ہر دور میں جاری وساری رہے گا قبر مبارک سے روزانہ ایسے معجزات عیاں ہوتے ہیں جسے دیکھ کر بڑے بڑے کٹر دل اشخاص بھی مشکل کشا کی مشکل کشائی کے سامنے سر خم کرتے ہیں اس کے باوجود بھی کوئی نہ سمجھے تو پھر ان کا علاج تو کیا کر سکتا ہے روضہ مبارک اب بھی بیماروں ۔ بے سہاروں ۔ لولے ۔ لنگڑوں کے لئے شفا کا مرکز ہے دن رات بے شمار افراد جو دنیا بھر کے حکیموں ڈاکٹروں سے علاج کرانے کے بعد مایوس ہو جاتے ہیں آخر در نجف سے شفایاب ہو کر ہنسی خوشی گھروں کو لوٹتے ہیں ایسی بہت سی روایت مختلف کتابوں میں درج ہیں ۔ ایک روایت ۔

یہاں پر ہم مشہور عالم اہلسنت ابو عبداللّٰہ محمد بن بطوطہ جو ایک بڑے تاریخ داں بھی تھے اپنے سفر نامے میں تحریر کرتے ہیں کہ جب میں مکہ معظمہ سے نجف اشرف گیا اور وہاں جناب امیر کے روضہ مبارک کا ذکر کرتے ہوئے لکھتے ہیں ۔



جناب امیر کی قبر اس شہر نجف میں واقع ہے اور یہاں شیعہ حضرات رہتے ہیں ۔ حضرت علی کی قبر مبارک سے کافی کرامات ظاہر ہوتی ہیں ان کرامات میں سے ایک کرامت یہ ہے کہ ستائیسویں رجب کی رات جسے وہاں کے رہنے والے بیداری کی رات کہتے ہیں اطراف عراق ۔ خراساں، روم ، اور دیگر علاقوں کے لوگ یہاں جمع ہو جاتے ہیں ۔ اس میں وہ لوگ بھی شامل ہوتے ہیں ۔ جو لولے ، لنگڑے اور دیگر بیماریوں میں مبتلا ہوتے ہیں ۔ عشاء کی نماز کے بعد حضرت امیرالمومنین علی بن ابی طالب کی ضریح مقدس کے پاس ان مبتلاؤں کو جمع کر دیا جاتا ہے اور دوسرے لوگ بھی ان کے اردگرد جمع ہو جاتے ہیں اور پھر انتظار کرتے رہتے ہیں ۔ کب یہ لوگ ٹھیک ہوتے ہیں ۔ دوسرے لوگ جو ان کے گرد جمع ہوتے ہیں یا تو وہ نماز پڑھتے ہیں یا قرآن پاک کی تلاوت یا پھر ذکر الٰہی میں مشغول رہتے ہیں ۔ اس کے علاوہ کچھ لوگ ان مفلوج آدمیوں کو دیکھا کرتے ہیں کہ کب ٹھیک ہوتے ہیں ۔ جب آدھی رات یا دو تہائی رات گذر جاتی ہے تو اس وقت وہ تمام مریض جو چلنے پھرنے سے مجبور ہوتے ہیں یا ایسی موذی مرض میں مبتلا ہوتے ہیں وہ بالکل تندرست ہو جاتے ہیں اور وہاں سے کلمہ پڑھتے ہوئے علی علی کی صدا بلند کرتے ہوئے ۔ ہنسی خوشی اپنے گھروں کو واپس چلے جاتے ہیں ۔ یہ تھا مولا علی کے مزار مقدس کا معجزہ جہاں صدیوں کی طرح اب بھی او قیامت تک پریشان حال لوگوں کو مصائب سے نجات ملتی رہیگی میں ہر بہن بھائی سے درخواست کرتا ہوں جو بھی ایسے مرض میں مبتلا ہو وہ در نجف پر حاضری دے ۔ انشاءاللّٰہ وہ اپنی مراد پوری کر کے ہی واپس پلٹے گا ۔ اس کے لئے خلوص اور حب علی کا ہونا لازمی ہے ورنہ دل میں بغض ہو تو کچھ نہ ملے گا ۔

## ایک بیمار لڑکی ۱۹۳

موجودہ دور کے مشہور عالم سید ذکی للاجتہادی الرشتی۔ کراچی۔ کتاب علی علی

حصہ سوئم کے تعارف میں لکھتے ہیں کہ نجف اشرف میں دوران تعلیم مجھ کو جو معجزات دربار علی میں دیکھنا نصیب ہوئے ان میں دو معجزات یہ ہیں۔

مولانا لکھتے ہیں حسب عادت تعلیم سے فراغت کے بعد میں حرم مولائے کائنات میں نماز مغرب کے لئے حاضر ہوا تو کیا دیکھتا ہوں کہ کچھ لوگ ایک لڑکی کو صحن میں لیکر آرہے ہیں۔ یہ لڑکی بالکل ہڈیوں کا ڈھانچہ معلوم ہو رہی تھی۔ پیٹ بالکل اندر دھنسا ہوا تھا صرف سانس چلتی ہوئی معلوم دے رہی تھی۔ اس کے وارث اس کو صحن میں چھوڑ کر جانے لگے تو اس پر خدام نے کہا اب اس لڑکی میں کیا رکھا ہے چند گھنٹوں کی مہمان ہے یہاں سے لے جاؤ۔ لیکن یہ لوگ اس کو چھوڑ کر چلے گئے۔ یہ لڑکی دو دن تک اسی حالت میں صحن حرم میں پڑی رہی۔ تیسرے دن اس لڑکی نے ایک زائر سے پانی مانگا اور پھر کھانا۔ زائر نے اس لڑکی کو پانی دیا۔ کھانا دیا اس لڑکی نے بڑے آرام سے کھانا کھایا اور اٹھ کر بیٹھ گئی۔ اور اس طرح ہو گئی کہ جیسے یہ کبھی بیمار ہی نہیں تھی لوگ اس کے وارثوں کو بلا کر لائے۔ معلوم کرنے پر پتہ چلا کہ یہ ایک بہت بڑے تاجر کی لڑکی ہے۔ جس کے والدین نے دنیا بھر میں اس کا علاج کرایا اور پھر مایوس ہو کر اس بارگاہ کا رخ کیا جہاں ہر فریادرس کی شنوائی ہوتی ہے۔

## چور کی جھوٹی قسم ۱۹۴

مولانا صاحب اپنی تعلیم کے دوران نجف اشرف دربار علی کا دوسرا معجزہ بیان کرتے ہوئے کہتے ہیں۔ ایک دن مغرب کے وقت سپاہی ایک شخص کو ہتھکڑیاں پہناتے ہوئے دروازے سے صحن میں لائے ان لوگوں کے پیچھے



کافی مجمع تھا یہ سب کے سب صحن حرم میں اس مقام پر کھڑے ہو گئے۔ جہاں آقائے حکیم طباطبائی اعلی اللہ مقامہ نماز پڑھاتے تھے۔ پھر سپاہیوں نے ہتھکڑی پہنے ہوئے شخص سے کہا کہ تم حضرت علی کی قسم کھاؤ کہ تم نے چوری نہیں کی ہے۔ اس شخص نے قسم کھائی کہ میں نے چوری نہیں کی ہے بس قسم کھانا تھی کہ ایک زوردار طمانچہ کی آواز آئی فوراً سارے حرم کی بجلی بند ہو گئی۔ اور یہ شخص فرش زمین پر گر گیا۔ تھوڑی دیر بعد بجلی آگئی ہم سب نے دیکھا کہ یہ شخص زمین پر تڑپ رہا ہے اور اس کے منہ سے خون جاری ہے اور اس طرح کے سینکڑوں معجزات دن رات دربار علیؑ میں ہوتے رہتے ہیں۔

## ھر لاش پر ۱۹۵

مولا علی مشکل کشا کے زندہ جاوید معجزات میں سے ایک معجزہ یہ بھی ہے جس کے گواہ نجف میں تمام افراد ہیں۔ نجف کا بچہ بچہ جانتا ہے علماء کی ایک جماعت نے مستند طریقوں جس کی روایت کی ہے اکثر کتابوں میں میں نے خود پڑھا ہے اس معجزہ کی مختصر تفصیلات یہ ہیں کہ ایک مرتبہ سعودیوں نے نجف اشرف پر حملہ کر دیا۔ دربار علی کے مجاور روضہ مقدس کی حفاظت میں شہید ہوتے رہے آخر کار سعودی یلغار کرتے ہوئے روضہ اقدس کے قریب پہنچ گئے۔ تیسرے دن ایک شہسوار ظاہر ہوا جو ایک سفید اعلیٰ نسل کے گھوڑے پر سوار تھا۔ تلوار ہاتھ میں تھی اپنے نورانی چہرے پر پردہ کئے ہوئے تھے۔ تن تنہا اس سوار نے سعودیوں کے لشکر حملہ کر دیا دیکھتے ہی دیکھتے تمام سعودی لشکر کو گاجر مولی کی طرح کاٹ کر رکھ دیا۔ صرف ایک شخص کو چھوڑ دیا۔ اور اس سے فرمایا کہ جا تم شہر والوں کو بتاؤ کہ علی بن ابی طالب نے تمام لشکر کا صفایا کر دیا ہے اور صرف تمہیں اس لئے زندہ چھوڑا ہے تاکہ تم یہ خبر دوسروں تک پہنچا سکو۔

وہ شخص شہر روانہ ہوا۔ اور لوگوں کو جمع کیا اور کہا کہ تمام لشکر کا علی بن ابی طالب نے صفایا کر دیا ہے اس پر لوگوں نے کہا کہ تمہیں کس نے بتایا اور تم کیوں کر زندہ بچ گئے اس شخص نے کہا کہ مجھے خود حضرت علیؑ نے کہا ہے اور مجھے اس لئے زندہ چھوڑا کہ میں تم تک یہ خبر پہنچا سکوں۔ بعض ضعیف العقیدہ لوگوں نے نہ مانا مگر چند دانا بزرگوں اور عالموں نے لوگوں سے کہا کہ جاؤ ان لاشوں کو دیکھوں اگر لاشوں پر تلوار کا ایک ہی نشان ہے تو سمجھ لینا کہ یہ شخص درست کہتا ہے اور ان سب کو علیؑ نے قتل کیا ہے۔ جب لوگوں نے وہاں جا کر دیکھا تو واقعی ہر لاش پر تلوار کا ایک ہی نشان تھا۔ پھر ان ہی بزرگوں نے کہا کہ دیکھو کہ لاشوں کے کتنے کتنے ٹکڑے ہیں لوگوں نے دیکھا ہر لاش کے دو ٹکڑے ہیں اور برابر کے ہیں یہ دیکھنے کے بعد ان علما اور بزرگوں نے خود دیکھا پھر سب کو یقین آگیا کہ ان سب کو حضرت علی مشکل کشا نے قتل کیا ہے جناب سید محمود جواد ہمدانی صاحب کہتے ہیں کہ ان کے والد نے اپنی آنکھوں سے یہ واقعہ خود دیکھا ہے (بحوالہ جواہر الاسرار)

## تبت کا چرواہا ۱۹۶

حکیم سید محمود گیلانی کتاب علی مرتضیٰ حیدر شیر خدا۔ میں تبت کے علاقہ کا زندہ جاوید معجزہ بیان کرتے ہیں جو آج بھی ان لوگوں کے لئے ہدایت ہے جو یہ سمجھتے ہیں کہ معجزات، کرامات و کشف، سب فرضی داستان ہیں جبکہ دلوں پر لگے ہوئے قفل کھولنے کے لئے مشکل کشا کی مشکل کشائی ہر دور میں جاری و ساری ہے ایسا ہی ایک واقعہ تبت کے ایک گاؤں کے چرواہے جس کا نام چونگ۔شی۔سی تھا۔ اس کے ساتھ پیش آیا۔ گو کہ وہ غیر مسلم تھا مگر مشکل کشا کا عقیدت مند تھا اس کی عقیدت کا یہ عالم تھا کہ ہر مشکل و سنگین لمحات میں اس کی زبان پر ہمیشہ علی علی کا نام ورد کر رہا تھا واقعہ کی تفصیلات یہ ہیں۔



چونگ شی سی۔ تبت کے گھنے جنگل میں اپنے بھیڑ بکریوں کا ریوڑ چرا رہا تھا اس نے درختوں سے تازہ پتے توڑ کر ان کے سامنے رکھے تاکہ یہ سیر ہو کر کھالیں اور اپنی بھیڑ بکریوں کو مخاطب ہو کر کہنے لگا تم آرام سے کھاؤ میں پانی پی کر ابھی آتا ہوں۔ چشمہ سے اس نے پانی پیا۔ پانی سے سیراب ہونے کے بعد اپنے جانوروں کی طرف پلٹا ہی تھا کہ راستہ میں اسے گاؤں کے تین آدمی ملے اور کہا کہ ابھی تک تو یہیں ہے اپنے جانوروں کو گاؤں لے جا تجھے معلوم نہیں آج کل اس جنگل میں خطرناک شیر پھر رہے ہیں جو سورج غروب ہوتے ہی چیر پھاڑ کر ڈالتے ہیں۔ گاؤں ابھی دور تھا اور سورج غروب ہونے کو آیا تھا اس نے کہا تم فکر نہ کرو میں ان خطرناک شیروں کو بھگانا خوب جانتا ہوں۔ اس پر ان تینوں نے کہا لڑکے کیا تیرے پاس کوئی منتر ہے۔ اس نے جواب دیا نہیں میرے ساتھ تو خدا کا شیر ہے۔ انھوں نے کہا وہ کون ہے۔ اس نے کہا میرے دادا جان سے اشونگ کی کتاب چونگ کی باتیں سنی ہیں انہوں نے کہا۔ ہاں کچھ سنی تو ہیں۔ لڑکے نے جواب دیا کہ اس کتاب کا ایک گیت مجھے خوب یاد ہے۔ مونگ چن کی بہادری دالا نہیں۔ خدا کے شیر والا تم بھی سنو۔ اردو ترجمہ۔ (اگرچہ ان پہاڑوں میں شیر بستے ہیں جو بہت ظالم ہیں لیکن ہمیں کوئی خطرہ نہیں۔ کیونکہ ہمارے ساتھ خدا کا شیر ہے جس کا نام علی ہے۔ اس کی گرج سے تمام موذی جانور بھاگ جاتے ہیں) تینوں نے اس گیت کو سنا۔ ایک دوسرے کو دیکھنے لگے آخر اپنے راستے کی طرف بڑھے۔

نوجوان چونگ اپنے جانوروں کے پاس آیا اور اپنی مخصوص زبان میں ان سے کہا کہ اب تم اپنا پیٹ بھر چکے ہو۔ شام بھی ہو چکی ہے اب چلو گھر کی طرف چلیں۔ جانور آہستہ آہستہ چونگ کے پیچھے چل پڑے ابھی چند قدم ہی چلے

تھے کہ ایک مقام سے ہلکی ہلکی گونج کی آواز آئی ۔ جانور خوفزدہ ہوئے تو چونگ نے اپنی زبان میں کہا کہ اس گرج سے ڈر نہیں ۔

ہمارے ساتھ وہ ہے جس کا نام سنتے ہی درندوں کا لہو سوکھ جاتا ہے ۔ ابھی دو چار قدم آگے ہی بڑھا تھا یہ گونج کی آواز ہیبت ناک طریقہ سے گونجی ایسا معلوم ہوا کہ شیر بہت قریب آچکا ہے آسمان پر ہلکی ہلکی سیاہی پھیل چکی تھی ۔ چونگ کے جانور اس آواز سنتے ہی ادہر ادھر ہو گئے چونگ نے اپنے آپ سے مخاطب ہو کر اور اپنی ہمت کو بڑھانے کے لئے کہا کہ دنیا بدل سکتی ہے مگر ادشونگ کی پیش گوئی غلط نہیں ہو سکتی ۔ ابھی یہ کلام جاری تھا کہ ایک وادی سے ایک خونخوار شیر برآمد ہوا ۔ اس لڑکے نے دیکھا کہ شیر آہستہ آہستہ اس کی جانب بڑھ رہا ہے ایسے میں وہ کچھ گھبرا گیا آسمان پر نظر ڈالی درد بھری زبان سے یہ دعا زبان پر جاری ہوئی ہے ۔ خدا کے شیر ۔ ہماری مذہبی کتابوں میں لکھا ہے تو خدائی قوت رکھتا ہے تو قدرت الٰہیہ کا مظہر ہے تو بے کسوں کی مدد کرتا ہے مشکل وقت میں تیرا نام لیا جائے تو مشکل آسان ہو جاتی ہے ۔ مجھ پر اس سے بڑھ کر اور کیا مصیبت ہو سکتی ہے کہ میں ایک درندے شیر کے منہ میں ہوں اور تو اللہ کا شیر ہے ۔ مجھے بچا لے میری مدد کر ۔ خدا کے شیر میری مدد کر ۔

تبت کا مذہبی نامہ نگار کان چوڑ جو بڑی مستند حیثیت رکھتا ہے وہ اپنی تاریخی کتاب میں لکھتا ہے چونگ سٹی ۔ سی چوا ہے کہ یہ دعائیہ فقرے ابھی ختم بھی نہ ہونے پائے تھے کہ شیر جھکا کر پہاڑ سے گر کر ایک سخت چٹان سے ٹکرایا اور اس شیر کی ہڈیاں چکنا چور ہو گئیں ۔ شیر کا چکرا کر گرنے کا معجزہ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ خدا کے شیر نے اپنی غیبی طاقت کی مدد سے اس کو پکڑ کر بری طرح گرا دیا جس سے یہ شیر



وہیں ہلاک ہو گیا ۔ اور چرواہا صحیح سلامت اپنی منزل کی طرف روانہ ہوا اس واقعہ کی شہرت تمام علاقہ میں پھیل گئی ۔ اور لوگ مشکل کشا کی مشکل کشائی کا دم بھرنے لگے ۔

## سنہ ۱۹۴۷ء کی ایک صبح

پروفیسر ڈاکٹر حسنین زیدی صاحب اپنی کتاب تذکرہ رسول پور تقسیم ہند و پاک سنہ ۱۹۴۷ء کا ان کے ساتھ جو واقعہ پیش آیا اسے انہوں نے قلمبند کیا ہے جو کہ نادعلی کا ایک بہت بڑا معجزہ ہے کہ اس پُرخطر سنگین حالات میں صرف نادعلی کے ورد کی وجہ سے وہ زندہ بچ گئے ۔ جس کی تفصیلات ان ہی کی زبانی یہ ہیں ۔

یہ واقعہ رسول پور بر سڑک المعروف بر ست نواح پانی پت ضلع کرنال مشرقی پنجاب ہندوستان کا ہے کہ پولیس والے اور فوج والے ہندو دیہاتیوں کو اشارہ کر کے خود آگے بڑھ گئے ۔ چند ہی لمحات کے بعد دیہات والوں نے ہمیں اپنے تیز ہتھیاروں کے ساتھ گھیر لیا ۔ ایک طرف کنارے پر میں کھڑا تھا ۔ دوسری طرف فرید پور سادات کے ایک سید صاحب جو بمبئی سے اپنے وطن آ گئے تھے ان کے جسم پر کالی عبا تھی ۔ لوگوں نے ان کی سفید پوشی اور کالی عبا کو دیکھ کر انکو لیڈر سمجھا اور اب چند ہی لمحوں کی دیر تھی ۔ سورج بھی اچھی طرح نکل چکا تھا ۔ ان کے ہتھیار چمک رہے تھے ۔ یہ ہندو دیہاتی ہم کو گھیرے رہے ۔ مشکل کٹھن لمحات میں یکایک میرے ذہن میں آیا کہ ایسے مشکل حالات میں نادعلی کا ورد کیا جائے تو بلا سر سے ٹل جاتی ہے ۔ خدا کا نام زبان پر تھا اس پریشانی اور گھبراہٹ کے عالم میں غالباً ۱۲ یا ۱۳ مرتبہ نادعلی پڑھ چکا تھا ۔ قبل اس کے کہ ہندو حملہ آور میرے سر پر تیز دھار

آلے سے وار کر کے ختم کرتا۔ اس کے دوسرے ساتھی نے کہا یہ نہیں جو دوسرا کنارے پر کھڑا ہے اس کو پکڑا جائے حملہ آور نے دوسرے کنارے پر کھڑے ہوئے شخص کو دیکھنے کے لئے گردن موڑی تو میں نے ایک دم محسوس کیا کہ کسی غیبی طاقت نے مجھے زوردار دھکا دیا۔ میں اس غیبی طاقت کے دھکا دیتے ہی بھاگ کھڑا ہوا۔ میرا حملہ آور میرے پیچھے دوڑا۔ میرے ہاتھ میں ایک زیورات کی پوٹلی تھی۔ یہ سوچتے ہوئے کہ مال جان کا صدقہ ہوتا ہے اسے وہیں زمین پر پھینک دیا۔ حملہ آور اُسے اٹھانے کے لئے جھکا میں نگاہ بچا کر ایک جھاڑی کے پیچھے چھپ گیا۔ میں نے جو کوٹ پہن رکھا تھا اُسے اسی جھاڑی پر رکھا اور قریبی دوسری جھاڑی میں چھپ گیا۔ حملہ آور کافی دیر تک ڈھونڈتے رہے مگر انھیں کس طرح بھی میں نظر نہ آیا جب کہ میں ان کے بہت قریب تھا اس طرح وہ تلاش کرنے کے بعد واپس چلے گئے۔ اس طرح ہماری نادِ علی کے طفیل جان بچ گئی جو کہ نادِ علی کے ورد کا ایک بہت بڑا معجزہ ہے۔

## مسٹر ڈی ایف، کرا کا ۱۹۹ کا بیان

اس سے قبل کے ڈی ایف کرا کا تعارف تحریر کیا جائے یہ بتلانا ضروری سمجھتا ہوں کہ مولا علی مشکل کشا نے ہر دور میں کس کس طرح مشکل کشائی فرمائی اور صرف مسلمانوں ہی کی نہیں بلکہ غیر مسلموں نے بھی جب بھی پکارا آپ سے فیض یاب ہوئے۔ مسٹر کرا کی آپ بیتی ان مسلمانوں کے لئے چیلنج ہے جو ابھی آنکھیں بند کئے ہوئے یہی کہتے ہوئے نظر آتے ہیں کہ کشف کرامات اور معجزات یہ سب من گھڑت افسانے اور قصے ہیں یہ سب ناممکن ہیں ان لوگوں کے لئے



اس مقام پر مجھے صرف اتنا کہنا ہے کہ مسٹر کرا کا نہ مسلمان ہیں اور نہ ہی ان کی کوئی حضرت علی سے عزیزداری ہے جو انہوں نے آپ کی عظمت کا اعتراف کیا ہے۔ اور پھر سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ آخر یہ غیر مسلم صرف مشکل کشا ہی سے کیوں متاثر نظر آتے ہیں۔ آخر مشکل کشا سے ہی کیوں طلب کرتے ہیں یہ کیوں نجف اشرف جا کر اپنی حاجت طلب کرتے ہیں آخر کچھ تو ہوگا جو غیر مسلم بھی اپنے پیشواؤں کو چھوڑ کر اپنی مذہبی عقیدت کو ترک کر کے نہ صرف حضرت علی کی عظمت کا اعتراف کرتے ہیں۔ بلکہ ہر مشکل وقت میں آپ ہی کا نام زبان پر لاتے ہیں ایسے بہت سے واقعات ہر روز ہی پیش آتے ہیں۔ ان کو یکجا کرنا انسانی قوت سے بالاتر ہے زندگی کا اتنا عرصہ ہی نہیں کہ وہ مولا علی کے معجزات یکجا کر سکے۔ یہاں بھی وہ معجزات بیان کئے جا رہے ہیں۔ جو آئے دن اخبارات رسائل وغیرہ میں شائع ہوتے رہتے ہیں یہاں پر ہم ہندو۔ سکھ۔ عیسائی پارسی۔ حضرات کی عقیدت کے دو چار اہم واقعات بیان کرتے ہیں جو ان کو پیش آئے یہی مولا علی مشکل کشا کی روشن کرامات و معجزات میں سے ادنیٰ سی مثال ہے جسے پڑھ کر دل میں حب علی رکھنے والوں کا ایمان تازہ ہوگا اور جو منکر علی ہیں جن کے دل میں آپ کا بغض بس چکا ہے وہ جل جل کر راکھ ہوتے جائیں گے۔

مسٹر ڈی ایف کرا کا تعارف اور ان کی روئیداد میں جناب محمد وصی خان کی کتاب علی علی حصہ سویم سے نقل کر کے تحریر کر رہا ہوں۔ مسٹر کرا کا بمبئی کے مشہور روزنامہ کرنٹ کے مدیر بھی رہ چکے ہیں۔ آپ کا تعلق پارسی فرقہ کے ممتاز لوگوں میں سے ہوتا ہے۔ آپ کئی کتابوں کے مصنف ہیں جو عالمی شہرت کی حامل ہیں۔ ان کتابوں میں ان کی سوانح عمری بھی ہے جس میں انہوں نے اپنے آپ کو خدا کے وجود کا منکر بتایا ہے اور

نہ کسی مذہب کے پابند ہیں۔ ساتھ اپنے آپ کو ایک خطاکار انسان بھی بتایا ہے۔ اس سوانح عمری کا ایک باب "حضرت علی آئے" کے عنوان سے ہے جس میں انہوں نے بیان کیا ہے کہ حضرت علی سنہ ۱۹۵۴ء میں خواب میں آئے۔ اس وقت سے لیکر آج تک ہر مشکل میں مدد فرمائی اور میں تین مرتبہ آپ کے روضہ مبارک پر عقیدت کے ساتھ حاضری دے چکا ہوں۔ زیر نظر معجزہ۔ کراکا کی روئیداد مورخہ ۲۳ ستمبر سنہ ۱۹۷۲ء کو شہرہ آفاق انگریزی اخبار کرنٹ بمبئی میں شائع ہو چکی ہے۔ یہ معجزہ ان ہی کی زبان بیان کیا جا رہا ہے۔

کراکا تحریر کرتے ہیں کہ سنہ ۱۹۶۸ء میں میرے گردہ اور مثانہ کا پیچیدہ آپریشن ہوا۔ اس آپریشن کے بعد جس کے زخم کا نشان ۱۲ ار تاریخ لمبا تھا میرے دل میں حضرت علی مشکل کشا کے روضہ مبارک پر حاضری کی شدید تمنا پیدا ہوئی۔ کیونکہ چودہ سال قبل۔ اسلام کے یہ عظیم رہنما میرے خواب میں آئے۔ آپ میرے خواب میں کیوں آئے یہ مجھ سے نہ پوچھیئے۔ میں آپ کی زیارت کو جانے کے لئے عراقی قونصل بمبئی کے گھر گیا۔ میں نے اپنے آنے کی وجہ بیان کی کہ میں ایک عام آدمی کی حیثیت سے مولا علی کی زیارت کو جانا چاہتا ہوں۔ اس پر وہ صاحب متعجب ہوئے کہ آپ تو مسلمان نہیں۔ میں نے کہا میں مسلمان تو نہیں ہوں مگر سنہ ۱۹۵۴ء میں حضرت علی خود میرے خواب میں آئے۔ انہوں نے اپنا مبارک چہرہ دکھایا۔ میرا ہاتھ اپنے ہاتھ میں لیا۔ میری باتیں سنکر عراقی قونصل بے اختیار بول پڑا۔ آپ مسلمان تو نہیں ہیں پھر وہ آپ کے خواب میں کیسے آئے۔ میں نے کہا یہ چیز آپ مجھ سے نہ پوچھیئے بلکہ حضرت علی سے دریافت کریں کہ آخر وہ بڑے بڑے عقیدت مندوں کو چھوڑ کر میرے خواب میں کیونکر آئے۔



کراکا لکھتے ہیں کہ میری پہلی کہانی میں پہلی بار کیسے نجف پہنچا اور میرے پروگرام میں کیسے کیسے تبدیلیاں رونما ہوئیں تھیں جس کے نتیجہ میں میں حضرت علی بن ابی طالب کے یوم ولادت کے دن نجف اشرف پہنچا تھا۔ یہ پوری داستان سنہ ۱۹۶۸ء کے شمارے کرنٹ اخبار بمبئی انڈیا میں تحریر کر چکا ہوں۔ اس واقعہ کو میں اپنی کتاب

THEN COME HAZRAT ALI

میں بھی تحریر کر چکا ہوں۔ جو سنہ ۱۹۷۲ء میں شائع ہوئی۔ کراکا لکھتے ہیں کہ جس دن میں نے حضرت علی کے روضہ پر قدم رکھا۔ ویسے ہی ساری روشنی کا جھاڑ اچانک روشن ہو گیا۔ ان کی روشنی سے پورا روضہ منور ہو گیا تھا۔ گو کہ بغداد میں میری آمد کی تاریخ میں متعدد تبدیلیاں ہوئی تھیں لیکن تعجب خیز بات یہ ہے کہ جس وقت روضہ اقدس میں داخل ہوا اسی وقت سے تبدیلیاں حضرت علی کی ولادت کا جشن شروع تھا۔

فروری سنہ ۱۹۷۰ء میں دوبارہ نجف گیا۔ اس وقت مجھ کو احساس ہوا کہ میری حاضری سے حضرت علی زیادہ خوش نہیں تھے ان کے روضہ کے طلائی گنبد کی مرمت ہو رہی تھی۔ یہ وہی زمانہ تھا جب ایک آسٹریلین غنڈے نے یروشلم کے قدیمی حصّہ میں مسجد اقصیٰ کو آگ لگانے کی کوشش کی تھی۔ اس وقت کہ جب میں نجف کے روضہ اقدس کے ایک کونے میں بیٹھا دعاؤں میں مصروف تھا۔ ایک مسلح حفاظتی دستہ میری نگرانی کر رہا تھا۔ جب میں ایک سید کے ساتھ روضہ سے باہر صحن میں آیا تو اس وسیع و عریض صحن میں ہم محض دو آدمی تھے باقی سارا روضہ خالی تھا۔

مسٹر کراکا لکھتے ہیں کہ میں حکومت عراق کا ممنون ہوں کہ انہوں نے مجھے ویزا عطا کیا تاکہ میں نجف جا کر حضرت علی کی خدمت میں نذرانہ عقیدت پیش کر سکوں۔ اب میں نجف کے تیسرے سفر سے واپس آیا ہوں یہ میری تیسری زیارت ہے جو اپنے حسن و دلکشی میں سابقہ زیارت کو مات کر دیتی ہے۔ اس حضوری کا یہ نتیجہ ہے کہ میں جسمانی ذہنی اور روحانی طور پر زیادہ تازہ نظر آتا ہوں۔

کراکا لکھتے ہیں اس سفر کا آغاز۔ اتوار کی صبح سوا سات بجے بی او سی کے طیارے کے ذریعہ بمبئی سے ہوا دبئی۔ کویت سے ہوتا ہوا۔ بغداد کے ہوائی اڈے پر اترا۔ ایک دن یہاں قیام کے بعد دوسرے دن کربلا کے راستے نجف اشرف روانہ ہو میرے ڈرائیور کا خیال تھا کہ میں کربلا کی زیارت کروں گا۔ میں نے ڈرائیور سے کہا کہ ہم سیدھا نجف چلیں گے جس پر ڈرائیور نے کچھ احتجاج کیا اور کہا کہ سارے سیاح پہلے کربلا جاتے ہیں پھر نجف جاتے ہیں۔ میں نے جواب دیا کہ میں سیاح نہیں ہوں اور نہ ہی مسلمان ہوں میں حضرت علی کے حضور میں عقیدت کا سر جھکانے جا رہا ہوں اس لئے کہ برسوں پہلے علی میرے خواب میں آئے تھے۔ گذشتہ سال جب میں بیمار تھا تو انہوں نے پورے سال مجھے باقی رکھا ہم کربلا سے گذرتے ہوئے نجف چلے گئے۔ میں نے کربلا کے دونوں مزاروں کو بڑے احترام سے ہاتھ جوڑ کر سلام کیا ابھی نجف ۵ کلومیٹر دور تھا۔ کہ نجف اشرف کے آثار نمایاں ہونے لگے۔ حضرت علی کے روضہ کا طلائی گنبد دور سے خوب چمک رہا تھا میں نے دور سے ہی پہچان لیا۔ میرے دل میں ایک اضطرابی کیفیت پیدا ہوئی۔ میں حضرت علی کو بابا کہہ کر پکارتا تھا۔ میں نے حضرت علی کو مخاطب کیا اور عرض کی میں بے حد ممنون ہوں کہ آپ نے



پھر آنے کی اجازت عطا فرمائی۔ میں نے اپنی آنکھیں بند کر لیں اور حسب دستور جیسا کہ میرا ورد ہے میں نے ایک سو دس مرتبہ حضرت علی کے نام کا ورد کیا اس سال فروری سے لیکر اب تک میں نے یہ نام (علی علی) پانچ لاکھ مرتبہ سے زیادہ لیا ہوگا۔ نجف پہنچ کر اسفالٹ کی پختہ سڑک ختم ہو گئی۔ زمین خاک آلود تھی اور ناہموار۔ ڈرائیور نے پوچھا کیا ہم سیدھا روضے پر چلیں یہاں پہنچ کر مجھ سے ایک غلطی ہو گئی۔ بمبئی میں عراقی قونصل جنرل نے مجھے نجف کے گورنر کے نام ایک تعارفی خط دیا تھا اس لئے میں نے سوچا کہ پہلے گورنر سے مل لوں اس کے بعد روضہ پر چلوں۔ میں نے بھی یہ مناسب سمجھا۔ لیکن بعد میں مجھے معلوم ہوا کہ میرے لئے ایسا کرنا غلط تھا۔ میں کربلا نہیں ٹھیرا تو خیر۔ لیکن حضرت علی کے حضور میں نیاز مندی کا سر خم کرنے سے قبل عراقی حکومت کے کسی رکن کے پاس خواہ وہ کتنا ہی بلند ہو جانا۔ میری سب سے بڑی غلطی تھی۔ خیر گورنر سے میری ملاقات ہوئی اس نے ایک حفاظتی دستہ میرے ساتھ کیا۔ لیکن جیسے ہی میں روضہ پر پہنچا تو مجھے معلوم ہوا کہ کلید بردار نے میرے داخلہ کی ممانعت کر دی ہے۔ مجھ سے کہا گیا کہ میں صحن میں تو گھوم سکتا ہوں مگر روضہ کے اندر داخل نہیں ہو سکتا مجھے حضوری سے محروم کر دیا گیا۔ یہ تو میری غلطی تھی۔ اور میں خود اپنے سوائے کسی پر الزام نہیں دے سکتا۔ جیسے میں عالم احساس میں یہ الفاظ سن رہا ہوں" کہ تم میرے پاس آنے کے لئے حکومت کا واسطہ تلاش کرتے ہو جب کہ میں خود خواب میں تمہارے پاس آیا تھا۔ میں نے کوئی آواز تو نہیں سنی لیکن یہ محسوس کر رہا تھا کہ وہ حضرت علی مجھ سے یہ جملہ فرما رہے تھے۔ میں نے اپنی غلطی کا احساس کر لیا تھا لیکن اب اس کی تلافی بھی کیا ہو سکتی ہے۔

میں روضہ کے صدر دروازے پر کھڑا تھا۔ جو ملامت کی گئی تھی اسے میں نے قبول کر لیا۔ میں نے اپنی جیب سے وہ کارڈ نکالا جس پر میں نے ان لوگوں

کے نام لکھ لئے تھے جن کے لیے مجھے اس دربار میں دعا کرنی تھی۔ میں صحن میں کھڑا دعا مانگ رہا تھا۔ سینکڑوں عورتیں۔ بچے۔ جوان مجھے دیکھ رہے تھے مجھے خود اپنے اوپر ترس آرہا تھا اور اپنی بدنصیبی پر رونا بھی آرہا تھا۔ ایک مرتبہ مجھے اپنے ملک میں جیل جانا پڑا تھا۔ لیکن اس سے مجھے کوئی تکلیف نہیں ہوئی تھی لیکن حضرت علی کے روضہ کے اندر جانے کی اجازت نہ ملنا میرے لئے ازحد تکلیف دہ تھا۔ میں نے دعائیں کیں اور نہایت رنج اور مایوسی کے عالم میں بغداد واپس چلا آیا۔

کراکا لکھتے ہیں حضرت علی ہی نے مجھے شکست قبول کرنا سکھایا تھا اور یہ درس بھی دیا تھا کہ ایک دن اس در کی بدولت مجھے اچھے دن دیکھنا نصیب ہوں گے۔ برسوں کی محنت کے نتیجہ میں مجھے یہ اندھی عقیدت حاصل ہوئی تھی لیکن اب میں پریشان تھا اس لئے کہ خود انہوں نے مجھے زیارت کے وقت ٹھکرا دیا تھا۔ آخر مجھ سے کیا غلطی ہوئی جو مجھے ٹھکرا دیا گیا ہے۔ میں بستر پر لیٹا یہی سوچ رہا تھا کہ میری آنکھ لگ گئی۔ ان کی گھنٹی بجی معلوم ہوا کہ حکومت عراق کا ایک نمائندہ نیچے ہوٹل میں میرا انتظار کر رہا ہے۔ اس کا یہ کہنا تھا کہ وہ مجھے جانتا ہے مگر میں اسے نہیں پہچان سکا۔ وہ اوپر کمرے میں آیا تو میں بھی پہچان گیا کہ وہ عراقی اطلاعات کا وہی افسر ہے جو سنہ ۱۹۶۸ء میں پہلی مرتبہ نجف لے گیا تھا۔ وہ افسر کہنے لگا کہ میں حکومت کی جانب سے آیا ہوں تاکہ مجھے نجف پہنچا دیں مجھے اس پر تعجب ہوا کہ اس شدید گرمی میں چھ گھنٹے کے سفر کے لئے میں تیار نہ تھا اور پھر مجھے آج روضہ میں داخلے کی اجازت نہ ملنے کا بھی افسوس تھا۔ زندگی بھر ایسی دل شکستگی اور مایوسی کا سامنا نہیں ہوا تھا۔

میں نے اس سرکاری افسر کے سامنے اس بات پر آمادگی ظاہر کی کہ میں اب بغیر زیارت کے ہی ہندوستان جانے پر



تیار ہوں۔ گو کہ بات میرے لئے حد درجہ تکلیف دہ تھی۔ دوسرا دن منگل کا آیا اور میں نے طے کر لیا کہ میں اب کچھ نہیں کروں گا اور اپنے ہوٹل سے باہر تک نہیں گیا۔ وزارت خارجہ کا ایک بڑا افسر جس کے نام میرے پاس تعارفی خط تھا۔ مجھ سے ملنے کے لئے آیا میں نے اس سے اپنی مایوسی کا ذکر کیا۔ وہ مجھ سے بہت متاثر ہوا اور مجھے تسلی دیتے ہوئے کہا کہ اگر حضرت علیؑ آپ کو طلب کرتے ہیں تو اب بھی آپ جائیں گے۔ اس کے الفاظ درست ثابت ہوئے کیونکہ ایک عجیب واقعہ کے تحت میں دوسرے دن نجف جا رہا تھا۔ رات بھی صاف تھی سڑک بھی صاف تھی اس لئے جلد ہی ہم نجف پہنچ گئے۔ وہاں پہنچ کر معلوم ہوا کہ ساری سڑکیں موٹروں اور بسوں سے بھری ہوئی ہیں اور پانچ لاکھ آدمی اس رات میں نجف پہنچ چکے تھے۔

پولیس نے ہماری کار کو اس راستہ سے ہٹا دیا جو نجف اشرف کو جاتا تھا۔ چونکہ ہم نے اپنی کار کو ایک گلی کے موڑ پر چھوڑا تھا۔ روضہ کا دروازہ ایک چوتھائی میل پر صاف نظر آرہا تھا۔ میں جیسے ہی اس سڑک پر روانہ ہوا جو روضہ مبارک کو جاتی ہے تو مجھ پر احترام تقدس۔ ایک اندرونی جذبہ اور خوف کی ملی جلی کیفیت طاری ہو گئی۔ سڑک پر صرف ذرا سی جگہ تھی جا بجا لوگ لیٹے ہوئے تھے۔ میں سنبھلتا ہوا آگے چلتا رہا کہ کہیں میرا قدم کسی سوتے ہوئے فرد پر نہ پڑ جائے۔ اچانک میں نے دیکھا کہ میں صحن اقدس کے دروازے پر پہنچ گیا ہوں میں دروازہ پر ٹھہرنا چاہتا تھا مگر پیچھے سے آنے والے ریلے کے نتیجہ میں میرے پاؤں نہیں ٹک سکے اور میں صحن میں داخل ہو گیا۔ صحن میں غضب کا مجمع تھا۔ ہزاروں عورتیں کالی عبائیں اوڑھے اس سمت میں بڑھ رہی تھیں جدھر سے روشنی کا سیلاب آرہا تھا۔ میں نہ پیچھے ہٹ سکتا تھا نہ مڑ سکتا تھا یہی چاہا کہ ایک طرف کنارے ہو جاؤں کیونکہ مجھے معلوم تھا کہ اس مرتبہ مجھے روضہ کے اندر آنے کی اجازت نہیں ہے۔ اس لئے مجھے باہر ہی کھڑا رہنا چاہئے

لیکن اچانک ایک ریلا آیا جس میں زیادہ تر عورتیں تھیں اس ریلے کے نتیجہ میں میں پھر کنارے سے ہٹ کر اصل مجمع میں پہنچ گیا۔ عین اس وقت میرے سینے میں درد شروع ہوا۔ میں جان گیا کہ دل کے پٹھے کا درد ہے جسے پونا میں میرے ماہر امراض قلب نے کہا تھا کہ وہ مر چکا ہے اب پٹھا زندہ نہ ہو سکے گا۔ میں اس مجمع میں پسا جا رہا تھا اور مجھے ٹھنڈے پسینے آنے شروع ہو گئے۔ قلب کے دورے کی نشانیوں کو میں خوب جانتا تھا۔ میری حالت تیزی سے بگڑتی جا رہی تھی۔ مجھے کچھ ہوش نہیں تھا میں ریلے کے زور میں بڑھتا جا رہا تھا۔ اچانک میرا پاؤں کسی چیز سے ٹکرایا۔ میں نے دیکھا کہ میں روضہ کی سیڑھیوں تک پہنچ چکا ہوں میرے پاؤں لڑکھڑانے لگے میں زمین پر منہ کے بل گرنے لگا۔ میں نے اپنے آپ کو سنبھالا۔ چاروں طرف نظر دوڑائی۔ قبل اس کے میں سوچتا کہ میں مر جاؤں۔ میں نے اچانک اپنے آپ کو روضہ اقدس میں پایا۔ میں نور کے اس آشیانے میں حضرت علی مقدس ترین بارگاہ کے اندر کھڑا تھا۔ یہاں بے پناہ مجمع تھا۔ لوگ نمازوں میں مصروف تھے میرے لئے کسی طرف جانا ممکن نہ تھا میں صرف ضریح کی طرف بڑھ سکتا تھا ایک جانب کھڑے ہوئے سیدوں نے میرا استقبال کیا۔ ضریح مبارک کا طواف کرتے وقت میں نے اپنے آپ کو دل کی گہرائیوں میں یہ محسوس کیا کہ دنیا میں اس شخص سے زیادہ کوئی اہمیت نہیں رکھتا جس کی بارگاہ میں نذرانہ عقیدت پیش کرنے کے لئے یہ لاکھوں آدمی اس مجمع میں جمع ہوتے ہیں۔

میں تمام مذاہب کے بزرگوں کا احترام کرتا ہوں لیکن جب حضرت علی کا نام لیا جاتا ہے تو میں نے محسوس کیا ہے کہ ایک خاص تاثیر ایک جداگانہ کیفیت طاری ہوتی ہے یہ مناظر دیکھ کر مجھے ایسا محسوس ہو رہا تھا کہ میں جیسے ایک خواب کی دنیا میں گھوم رہا تھا۔ میرے آگے ایک عبا پوش بچی تھی۔ جو ضریح تک ہاتھ بڑھانے کی کوشش کر رہی تھی۔ دو مرتبہ اس نے کوشش کی مگر دونوں



مرتبہ عورتوں کے ریلے کی وجہ سے ناکام رہی۔ آخر کار اس بچی نے اس ضریح مبارک کو چھو ہی لیا۔ میں نے پہلی بار آپ کی ضریح مبارک کو چھوا۔ میری زبان سے کوئی لفظ نہ نکلا اس لئے کہ اس جذبات آفریں موقع پر قوت گویائی سلب ہو جاتی ہے لیکن مجھے کچھ کہنے کی حاجت بھی نہ تھی کیونکہ میں جانتا تھا کہ میرے دل میں جو کچھ ہے اسے علیؑ خوب جانتے ہیں۔ میں روضہ سے باہر جانے والا تھا۔

اچانک میں نے دیکھا کہ میرے لئے راستہ صاف کر دیا گیا ہے۔ ضریح اقدس تک میرے لئے راستہ کھلا ہوا تھا نہ جانے میں کیا کہتا ہوا آگے بڑھا اور ضریح کو پکڑے ہوئے تھا مجھے محسوس ہو رہا تھا جیسے میرے شانوں سے ایک بڑا بوجھ اتر گیا ہے۔ مسٹر کرما لکھتے ہیں کہ میں روضہ سے باہر نکلا تو دل میں پر جو دباؤ اور شدید درد محسوس کر رہا تھا وہ ختم ہو چکا تھا۔ جب میں روضہ کے اندر سے باہر آ رہا تھا تو میں نے یا علیؑ ملی کی وہ صدائیں سنیں جن سے میں پہلے آشنا تھا میں یہ دیکھنے کے لئے مڑا کہ یہ کس کی آواز ہے۔ یہ آواز ایک خوبصورت بتیس سالہ نوجوان کی تھی وہ اس وقت علی کو پکار رہی تھی وہ بدستور علی ملی کہتی رہی جب میں کفش خانہ سے نکل رہا تھا تو ایک نوجوان عرب لڑکی داخل ہوئی یہ لڑکی دونوں آنکھوں سے اندھی تھی اس لئے اس کی ماں یا اس کی بڑی بہن اس کو پکڑ کر لا رہی تھی۔ میں اپنی موٹر تک پہنچا تو میرے دل میں کوئی درد باقی نہ تھا۔ میرے دماغ پر پریشانی کا بوجھ ختم ہو چکا تھا۔ جسم و روح میں ہلکا پن آ چکا تھا۔ ڈرائیور نے مجھے بتایا کہ آج شب معراج تھی مجھے مسرت ہوئی کہ آپ نے پہلی مرتبہ مجھے اپنی سالگرہ کے دن طلب فرمایا اور اس مرتبہ شب معراج میں مجھے حاضری کا شرف عطا فرمایا یہ تھی میری روئیداد اس کائنات کے سب سے بڑے انسان کا میرے اوپر کرم۔

آفریں ہو اس پارسی کی عقیدت پر اس پر کوئی مسلمان آپ کے معجزات۔ کرامات کا منکر ہو تو پھر یہ کس قدر نادانی کی بات ہو گی خدا کا شکر ہے کہ مسلمان

کی اکثریت سنی شیعہ دونوں ہی آپ ہی کی مشکل کشائی کا دم بھرتے ہیں۔

## ۱۹۹ سردار سندر سنگھ

بڑا افسوس سا ہوتا ہے۔ بڑا عجیب سا لگتا ہے کہ محمدؐ کا کلمہ پڑھے محمدؐ عربی کا نام لیکر اور آل محمدؐ سے دور رہے رسولؐ خدا کے پیاروں سے بغض رکھے گو کہ پاکستان میں ایسے مسلمانوں کی تعداد بہت کم ہے لیکن پھر بھی وہ مسلمان کہلائیں بھی آل مصطفےٰؐ سے وصی رسولؐ سے دور رہیں تو بڑے دکھ کی بات ہوگی۔ پھر کیا یہ معجزہ نہ ہوگا کہ ایک غیر مسلم۔ خدا کا نہ ماننے والا اسلام کے بارے میں نہ جاننے والا بھی جب علی میں اس قدر سرشار ہو کہ جب بھی مشکل پڑے اپنے پیشواؤں کے بجائے علی بن ابی طالب کو مدد کے لئے پکارے۔ مشکل کشا ہی سے مشکل کشا کا مدادا مانگے۔ مصائب و مشکلات کا حل صرف اور صرف مشکل کشا کو سمجھنے یہ بات سب مسلمانوں کے لئے باعث فخر ہے کہ غیر مسلم ہوتے ہوئے بھی اس کی نس نس میں علی علی بس چکے ہیں۔ اور اس قدر مضبوطی سے مشکل کشا کا دامن تھاما کہ اس کے خاطر اپنا گھر بار لٹا دیا اپنی جان تک پیش کر دی مگر مشکل کشا کا دامن نہ چھوڑا۔ یہی مشکل کشا کا معجزہ ہے جس کے دل میں آپ کی محبت گھر کر جائے پھر چاہے اس سے سب کچھ لے لو مگر آپ کی محبت وہ کبھی نہیں چھوڑ سکتا ان ہی جانبازوں میں ایک قیمتی نام سردار سندر سنگھ کا ہے جس پر ہمارا اسلام ہو۔ جس نے ہمارے پیشوا کے خاطر اپنی جان پیش کر دی جو اس دور کا سب سے بڑا معجزہ ہے۔

سردار سندر سنگھ ایک دن اپنے گھر میں بیٹھے ہوئے بلند آواز سے ایک نرالا بھجن پڑھ رہے تھے۔ جس کے چند اشعار پیش خدمت ہیں۔



بیڑی ہے منجدھار علی جی
نیا کر دو پار علی جی!
میں ہوں پاپی، اور گنہگار
تم ہو بخشنہار علی جی!
میں پاپی کے گورو تمہیں ہو
میری سنو پکار علی جی!
تم بن کسی نے اجگر مارا
تم حیدر کرار علی جی!
نرگ سرگ ہیں ہاتھ تمہارے
دو جگ کے سردار علی جی!
بھیا ہو تم پاک نبی کے
اس کے راجکمار علی جی!
نبی نے تم کو بیٹی بخشی
ایشور نے تلوار علی جی
ہاتھ پکڑ لو میں پاپی کا — کر دو بیڑا پار علی جی

سردار جی جس وقت یہ بھجن گا رہے تھے اس وقت ان کے مکان کے قریب سے دو اکالی گذرے انہوں نے دیوار سے کان لگا کر اس بھجن کو سنا جس میں بار بار علی کا نام آرہا تھا تو انہیں پریشانی ہوئی جب سردار جی کی آواز بلند ہوئی تو یہ دونوں بغیر اجازت سردار کے مکان میں گھس آئے کیا دیکھتے ہیں کہ سردار سندر سنگھ آسن جما کر بیٹھے ہیں اپنے سامنے ایک چھوٹا سا علم زمین پر گاڑا ہوا ہے۔ ان دونوں اکالیوں نے جب اپنے سکھ مذہب کے خلاف یہ سب کچھ دیکھا تو سردار جی پر برس پڑے اور گالیاں

بکنے لگے اور کہا کہ تم یہ کس کا بھجن پڑھ رہے ہو سردار جی نے بڑی نرمی سے جواب دیا کہ میں اپنے مولا کا بھجن پڑھ رہا ہوں۔ ان دونوں نے پوچھا کہ تیرا مولا کون ہے سردار جی نے جواب دیا میرا مولا علی ہے دونوں اکالیوں نے کہا اے پاپی کیا تو اپنے گروؤں کو نہیں جانتا کیا تو اپنے دھرم پر نہیں ہے۔ سندر سنگھ نے جواب دیا میرے بھائی میرے گروؤں نے ہی علی کی شان بتائی ہے۔ سارے جہاں کے اولیا اس کے ماتحت ہیں اس لئے میں علی کا نام جپتا اور اس جپن میں سکھ اور شانتی پاتا ہوں۔ یہ تمام باتیں سنکر دونوں اکالیوں کو طیش آگیا اور غصّہ میں کہنے لگے۔ اے پاپی تو علی کا نام لینا چھوڑ دے۔ آئندہ تیری زبان پر گروؤں کے سوائے کسی کا نام نہ آئے۔ سردار جی نے نعرہ حیدری بلند کیا اور کہا بھائیو میں کیسے علی کا نام لینا چھوڑ دوں۔ جو مشکل کشا ہے جس کا نام لینے سے ہر مصیبت دور بھاگتی ہے چاہے تم مجھے جان سے مار دو۔ میں علی کو کبھی نہیں چھوڑ سکتا۔ یہ سنتے ہی دونوں اکالی سردار جی پر اسلحہ سے برس پڑے پہلے انہوں نے سردار جی کو بری طرح زخمی کیا پھر ان کا سرتن سے جدا کر کے تمام اسباب لوٹ لیا۔

(ماخوذ رسالہ امرتسر۔ اسلام۔ اکتوبر سنہ ۱۹۲۸ء)

بحوالہ علی علی۔

## ابن بطوطہ کے سفرنامہ سے ۲۰۰

ابن بطوطہ اپنے سفرنامہ میں تحریر کرتے ہیں جس کا ترجمہ رئیس احمد جعفری نے کیا اور اس کتاب کو نفیس اکیڈمی کراچی نے شائع کیا۔ جب میں امروہہ اور بجنور کے شہر پہنچا تو اس شہر میں میرے پاس حیدری فقیروں کی ایک جماعت آئی۔ انہوں نے پہلے تو سماع سنائی اور پھر آگ جلوائی اور سب علی علی کرتے ہوئے آگ میں کود پڑے



ذرا بھر بھی انھیں نقصان نہیں پہنچا۔

ابن بطوطہ اپنے سفرنامہ میں کوفہ کا حال لکھتے ہوئے کہتے ہیں جس مقام پر قاتل امیر علیہ السلام کی قبر ہے یہ کوفہ کے قبرستان کے مغربی جانب ایک مقام دیکھا جو سفید زمین پر نہایت سیاہ دھبہ کی طرح ہے۔ مجھے بتایا گیا کہ مردود ملعون ابن ملجم کی قبر ہے۔ باشندگان کوفہ ہر سال بہت سی لکڑیاں لیکر آتے ہیں اور اس کی قبر کے مقام پر سات دن تک جلاتے ہیں۔

گو کہ ابن بطوطہ اس معاملے میں بے حد متعصب گذرا ہے مگر یہ مشکل کشا کا معجزہ ہے کہ اس کے قلم نے خود بخود یہ روایت تحریر کر دی۔

## کھیل کا میدان ۲۰۱

یوں تو پاکستان بھر میں بہت سے کھیل کھیلے جاتے ہیں لیکن عوامی اعتبار سے کرکٹ ہاکی۔ باکسنگ اور کشتی کو حاصل ہے وہ کسی بھی کھیل کو نہ ہو سکی گذشتہ چند برسوں میں باکسنگ اور کشتی میں کچھ دلچسپی عوامی اعتبار سے کم ہو چکی ہے کھیل سے دلچسپی رکھنے والے تمام حضرات جانتے ہیں کہ ملک کے اندر یا دوسرے ملک کی سرزمین پر کوئی بھی اہم معرکہ یا یوں کہہ لیں کا نٹے کا مقابلہ پیش آیا جب بھی اہم مشکل۔ سنسنی خیز مقابلہ ہوا خصوصی طور پر حریف ہندوستانی ٹیم سے کسی بھی میدان میں مقابلہ ہوا ہزاروں کی تعداد میں حاضرین جو میدان میں اہم مقابلہ کو دیکھنے کے لئے جمع ہوتے سب کی زبان پر بس ایک ہی نعرہ ہوتا۔ اللہ اکبر۔ نعرہ حیدری۔ یا علی یا علی۔ اور پھر اس نعرے کی بدولت شکست جیت میں بدل جاتی ہے اس طرح ہم جب باکسنگ کے رن کو دیکھتے ہو گو کہ محمد علی کلے پاکستانی نہیں لیکن ہمارا دینی بھائی ہے۔ خدا کی رحمت کے طفیل اس عظیم باکسر نے اسلام قبول کر کے اپنا نام بھی کس قدر بابرکت رکھا کہ ہر مقابلہ میں فتح کامرانی نے اس کے قدم چومے۔ یہ ایک بہت ہی بڑا معجزہ ہے کہ محمد علی

کلے کا جس جس مقام پر بھی مقابلہ ہوا اُس ملک میں مسلمانوں کی آبادی نہ ہونے کے برابر ہوتی۔ اور جو مقابلہ دیکھنے کے لئے حاضرین ان میں بھی شائقین کا دکا ہزاروں اور لاکھوں کے مجمع میں مسلمان ہو مگر جب یہ عظیم باکسر باکسنگ کے میدان میں اُترتا تو چاروں طرف سے علی علی کی صدا بلند ہوتی۔ غیر مسلموں کی زبان پر علی علی کا نام اس جوش و خروش سے آنا ہی مشکل کشا کی مشکل کشائی ہے۔ اس سلسلہ کے کتاب علی علی سے ایک دو واقع پیش کئے جارہے ہیں۔

عظیم باکسر محمد علی جب کوالالمپور جو بگنر (Joe Bugner) سے مقابلہ کے لئے روانہ ہوئے تو انہوں نے مشہور کالم نویس ٹونی فرانس کو ۲۴ جون سنہ ۱۹۷۵ء کو ایک اخبار کے لئے جو انٹرویو دیا اس کا اردو ترجمہ پیش کیا جارہا ہے۔ محمد علی (کلے) کہتے ہیں اس تمام رات جس کی صبح کو میں دنیا کے مشہور باکسر (Joe Bugner) سے مقابلہ کے لئے جارہا تھا تمام رات کتاب نہج البلاغہ کلام علی کو پڑھتا رہا۔ اس کتاب میں حضرت علی کی تقریریں۔ خطوط، محاورے موجود ہیں جن کو پڑھ کر میرے زندگی میں عقل و دانش کی روشنی پیدا ہو گئی۔ اور مجھ کو زندگی کا ایک نیا سبق ملا۔ مجھ کو اس دنیا میں باکسنگ کے علاوہ اور بھی بہت سے کام کرنے ہیں اس کتاب کو پڑھنے سے اتنا مزا آیا کہ دوسری صبح کو میں اپنی ورزش تک کو نہیں جاسکا۔

## یہ ضرب حیدری ہے ۲۰۲

کوہستان ۲۴ نومبر سنہ ۱۹۶۵ء لاس ویگاس ۲۳ نومبر۔ مقابلہ ختم ہونے کے بعد اخبار نویسوں نے دنیا کے عظیم باکسر محمد علی کلے کو گھیر لیا۔ محمد علی نے ان سے مخاطب ہو کر کہا تم جس شخص کو چاہو لے آؤ میں اس سے مقابلہ کرنے کو تیار ہوں تم اپنے تمام آدمیوں کو ایک قطار میں کھڑا کر دو میں ایک ایک کے ساتھ نمٹوں گا۔ محمد علی کلے نے اعلان کیا میں اپنا اعزاز برقرار رکھنے کے لئے



ہر تین ماہ بعد میدان میں آنے کو تیار ہوں۔ محمد علی کلے نے اخبار نویسوں سے کہا مجھے تائید غیبی حاصل ہے۔ میرا نبی مجھ پر سایہ فگن ہوتا ہے۔ میری ضرب ضرب حیدری ہے اس لئے کہ میرے نام کا ایک لفظ محمدؐ اور دوسرا علی ہے۔

## بھولو پہلوان نے ۲۰۳

ضرب حیدری کا کمال باکسنگ کے میدان کے بعد اب کشتی کے میدان میں یہ عجیب منظر نظر آتا ہے جس کو فہیم الدین فہمی نے اپنی کتاب بھولو اور عالمی اعزاز۔ ناشر شیخ شوکت علی اینڈ سنز نے شائع کیا ہے۔ مولف کتاب لکھتے ہیں کہ جب بھولو پہلوان عالمی اعزاز کے لئے کشتی لڑنے کے لئے لندن تشریف لے گئے۔ وہاں ان کا مقابلہ دنیا کے مشہور برطانوی پہلوان ہنری پیری سے ہوا۔ مقابلہ لندن میں ٹھیک نو بج کر دس منٹ پر شروع ہوا۔ بھولو پہلوان حسب روایت یا علیؑ کا نعرہ بلند کرتے ہوئے آگے بڑھے۔ پے در پے بھولو پہلوان نے بلند آواز سے یا علی۔ یا علی۔ یا علی کا نعرہ بلند کیا۔ یہ نعرہ سنتے ہی پاکستانی شائقین پر اس قدر اثر ہوا کہ تمام میدان اسلام زندہ باد۔ نعرۂ حیدری یا علی بھولو پہلوان زندہ باد کے نعروں سے گونج اٹھا۔ بھولو کے یا علی کے نعروں سے یہ اثر ہوا کہ ہنیری پیری جو اپنے کارنر سے دو قدم آگے بڑھ چکا تھا بوکھلا کر چند سیکنڈ کے لئے پیچھے ہٹ گیا۔ اس کے پیچھے ہٹتے ہی کا شور بلند ہوا۔ جس سے حریف پہلوان کے حواس خراب ہو گئے۔ یا تھا نعرۂ تکبیر اور نعرہ حیدری کا معجزہ کے غیروں کے ملک میں بھی جب بھی نعرہ لگا تو یہی نعرہ بلند ہوا جو بذات خود ایک معجزہ ہے۔ بھولو پہلوان نے نعرہ یا علی سے دشمن کو حواس باختہ کر دیا۔

## بھارتی ٹیم کی عقیدت ۲۰۴

روزنامہ مشرق مورخہ ۲۶ مارچ ۱۹۷۸ء

بیونس ۲۵ مارچ (الیس ایم نقی نمائندہ خصوصی) بھارتی ہاکی ٹیم نے عقیدے کی قوت سے آسٹریلیا کے خلاف ورلڈ کپ کے پول میچ میں کامیابی حاصل کی ہے۔ بھارتی ہاکی ٹیم جو اپنے سے کمزور کنیڈا کی ٹیم سے ہار نے کے بعد کافی دل شکستہ ہو چکے تھے۔ آسٹریلیا کے خلاف میچ کے دوران نئے عزم اور حوصلے کے ساتھ اترے۔ بھارتیوں کو نیا عزم اور حوصلہ اس کڑے سے حاصل ہوا جس پر یا اللہ۔ یا محمدؐ۔ یا محمدؐ یا علیؑ کے الفاظ کندہ تھے۔ یہ کڑا بھارتی ٹیم کے ایک عہدیدار نے گذشتہ ماہ پاکستان دورے کے دوران لاہور میں داتا دربار سے خریدا تھا۔ جب بھارتی ٹیم آسٹریلیا کے خلاف میچ کے لئے اُترنے لگی تو اس کے منیجر کرتار سنگھ نے اس مقدس کڑے کے نیچے سے ساری ٹیم کو گذارا۔ ہر کھلاڑی نے اسے بوسہ دیا۔ اس کڑے کی برکت سے بھارت نے یہ میچ جیت لیا۔ اس معجزہ کے بعد اب بھارتی ٹیم کے زیادہ تر ارکان منیجر یہ کڑے پہنتے ہیں۔ یہ تھی ان پاک و معصوم ناموں کی کرامت کے غیر مسلم بھی اس قدر عقیدت و احترام سے اس حقیقت کو تسلیم کرتے ہیں اور کوئی مسلمان ہو کر مشکل کشا کی مشکل کشائی سے انکار کرے تو اس پر افسوس ہے۔

## دو بڑے عرس ۲۰۵

سندھ کی سرزمین کو یہ شرف حاصل رہا اس سرزمین کو نامور اولیاء کرام۔ درویش۔ صوفی فقیر ملنگ اور اللہ والوں نے اپنا مسکن بنایا یہ اس سرزمین کی خوش قسمتی ہے کہ یہاں نامور حضرات کے مرقد ہیں گو کہ ان کی فہرست طویل ہے۔ ان ہی بزرگوں و اعلیٰ ہستیوں میں دو بڑے نام حضرت شہباز قلندرؒ اور حضرت شاہ عبد اللطیف بھٹائی کے



آتے ہیں ایک کا مدفن مقام سہون شریف اور دوسرے کا بھٹ شاہ ہے ان دونوں بزرگوں کا سالانہ عرس بڑے عقیدت و جوش و خروش سے صفر اور شعبان کے ماہ میں منایا جاتا ہے اس عرسوں کا شمار دنیا کے دو بڑے عرسوں میں ہوتا ہے اس میں صرف مقامی حضرات ہی نہیں بلکہ مکران۔ کراچی۔ بلوچستان، بہاولپور، ملتان، پنجاب، سرحد اور ہندوستان کے دور دراز کے علاقوں سے لوگ بڑی تعداد میں شرکت کر کے ان بزرگوں کو خراج عقیدت پیش کرتے ہیں۔ سندھ کے ان دونوں بڑے عرسوں میں مجھے ذاتی طور پر بھی جانے کا اتفاق ہوا۔ جس میں بچے۔ جوان۔ بوڑھے۔ عورتیں سب ہی شامل ہوتے ہیں جم غفیر کیا۔ عقیدت مندوں کا ٹھاٹھیں مارتا ہوا سمندر ہوتا ہے تو ہر ایک کی زبان پر صرف نعرہ حیدری یا علی یا علی کی صدا بلند ہوتی ہے اور یہ نعرے اس قدر شوق۔ جوش و جذبہ اور عقیدت سے لگاتے جاتے ہیں کہ چاروں طرف علی علی کی صدائیں گونجتی ہیں۔ سنی، شیعہ دونوں بھائی ہاتھوں میں ہاتھ ڈالے علی علی کرتے ہوئے آگے بڑھتے ہیں اور یہ بھی بات دیکھنے میں آئی ہے کہ جو کہ معجزہ سے کم نہیں جو لوگ نعروں کے منکر ہوتے ہیں ان کی زبان پر بھی بے اختیار علی علی کا نام آجاتا ہے یہی میرے مولا کا معجزہ ہے کہ ہر زبان پر نعرہ حیدری ہوتا ہے دور دراز سے آئے ہوئے لوگ منتوں کی حاضریاں و نیاز مشکل کشا کے نام تقسیم کرتے ہیں اور دونوں بزرگوں پر سایہ مشکل کشا کا ہے جس کے طفیل ہر ہر سال ہر وقت یہاں کے گوشہ گوشہ سے علی علی کی صدا بلند ہوتی ہے۔

## ایک ہندو خاتون ۲۰۶

کیا یہ مشکل کشا، شیر خدا، امیر المومنین کا معجزہ نہیں کہ غیر مسلم بھی آپ کی شان و عظمت اپنے پیشوا سے بڑھ کر بیان کرتے ہیں۔ ان کی عقیدت کو دیکھتے ہی ان مسلمانوں کے لئے لمحہ فکر و شرم ہے کہ جو شانِ علی۔ اور مشکل کشائی کو محض من گھڑت

قصوں سے تعبیر کرتے ہیں ۔ یہی مشکل کشا کا بہت بڑا اعزاز ہے کہ نہ ماننے والے بھی آپ کے سامنے سر خم کرتے ہیں ۔ ان لاکھوں پرستاروں میں سے ایک عقیدت مند محترمہ سرلا دیوی، سکریٹری بھگوت گیتا سوسائٹی کی ذات ہے آپ کہتی ہیں ۔ شری کرشن جی اور ان کے ایڈیشن کے ماننے والے مہابلی حضرت علی کی بڑی عزت کرتے ہیں کیونکہ وہ بیک وقت آیڈیلسٹک بھی تھے اور میدان جنگ میں زبردست بہادر بھی ۔ حضرت علی کا نام بحر ظلمات سے لیکر بحر الکاہل تک اور سائبیریا کی سرحد سے لیکر بحر ہند کے جزیروں تک عزت کے ساتھ لیا جاتا ہے ۔ پہلوان یا علی کہہ کر اکھاڑے میں اترتے ہیں ۔ بہادر فوجی علی حیدر ۔ علی حیدر کا نعرہ لگا کر میدان جنگ میں آگے بڑھتے ہیں ۔ اہل علم اور ودیان ان کے علم و فضل سے اپنے دل و دماغ کو روشن کرتے ہیں ۔ مہابلی حضرت علی کی نہج البلاغہ کے خطبے سوتوں کو جگا دیتے ہیں اور گمراہوں کو سیدھے راستے پر لگا دیتے ہیں ۔ اور حاکموں کو عدل و انصاف کا سبق پڑھا دیتے ہیں ۔ اور شہریوں کو ان کے شہری فرائض یاد دلاتے ہیں ۔ ہمارے مسلمان بھائیوں کی خوش قسمتی ہے کہ قدرت نے ان کو مہابلی علی جیسا مہاپرش دیا ۔ جس کی بتائی ہوئی راہ پر چل کر وہ دو جہاں میں مالا مال ہو سکتے ہیں ۔

یہ مشکل کشا کا ایک بہت بڑا معجزہ ہے ۔ ایک اعزاز ہے کہ غیر مسلم بھی آپ کی مشکل کشائی کا دم بھرتے ہیں اور ہر مشکل وقت پر بے اختیار آپ ہی کے وسیلے سے اپنی حاجت طلب کرتے ہیں ۔

## ۲۰۷ مشکل حل فرمائیں

ملا محمد نقی خادم نے یہ روایت نقل کی ہے کہ بغداد اور حلہ کے درمیان ایک بستی ہے جس کا نام مجادیل ہے وہاں ایک شخص رومی جو اپنے ابتدائی



ایام میں مولا علی کی مخالفت کیا کرتا تھا ۔ وہ کہتا ہے کہ جامع مسجد کا خطیب جو کہ بہت ہی مشہور و معروف تھا ۔ میرے گھر کے قریب رہتا تھا ۔ ایک دن اس نے مجھ سے کہا کہ اگر تو آخرت میں نجات چاہتا ہے اور تجھے بہشت مل جائے ۔ تو فلاں فلاں حب دار علی تجھے مل جائیں تو انھیں تو قتل کر دے رومی کہتا ہے کہ میں ایک دن اتفاقاً میں مجادیل سے آ رہا تھا ۔ رقم کی تھیلی میرے پاس تھی میں گھوڑے پر سوار تھا ۔ اچانک میری نگاہ ایک ایرانی پر پڑی جو اپنے گھوڑے سے اترے جو کہ بہت زیادہ بوڑھا تھا ۔ معلوم ہوتا تھا کہ وہ اپنے قافلہ سے بچھڑ گیا ہے میں نے ارادہ کیا ہے کہ اسے قتل کر دوں تو میں نے سوچا کہ کیوں نہ اس سے پہلے دریافت کر لوں ۔ میں نے اس سے دریافت کیا ۔ کیا تم ایرانی قافلہ کے آدمی ہو ۔ اس نے کہا ہاں پھر میں نے پوچھا تم یقیناً حب دار علی ہوں گے اس نے کہا ہاں ہم حب دار علی ہیں ۔ ہم علی کی محبت کا دم بھرتے رہیں گے ۔ مجھے یقین ہو گیا کہ پکا حب دار علی ہے ۔ میں نے اسے گریبان سے پکڑا تاکہ اسے میں قتل کر ڈالوں ۔ بوڑھا تو بہت تھا ۔ اتنی بے بسی پر دعا کرنے لگے ۔ مشکل کشا میری مشکل حل فرمائیں ۔ میری مدد فرمائیں مجھے تمہارے حب میں یہ ظالم مارنا چاہتا ہے امیر المومنین میری فریاد کو پہنچیں ۔ یہ دعا ابھی ختم بھی نہ ہونے پائی تھی اچانک ایک آدمی نے زوردار طمانچہ میرے منہ پر مارا ۔ میں بے ہوش ہو گیا ۔ جب ہوش میں آیا تو میری صورت بدل چکی تھی میرا منہ ٹیڑھا ہو چکا تھا اور میرے بدن کا عضو عضو درد کر رہا تھا ۔ میں اس طرح بیتاب ہوا کہ نہ وہ ایرانی آدمی نظر آیا اور نہ ہی میرا گھوڑا تھا میری رقم کی تھیلی تھی ۔ اتنے میں ایک آدمی آیا اس نے مجھے اٹھا کر میری بستی میں پہنچا دیا میں جتنا اپنے مرض کا علاج کرتا اتنا ہی بڑھتا جاتا بہت علاج کروایا مگر کوئی فائدہ نہ ہوا ۔ اس حالت میں سخت پریشان ہوا آخر کار ایک آدمی جو امیر المومنین کا حب دار تھا ۔ اس نے مشورہ دیا تو نے بڑا گناہ کیا ہے اب تیرے مرض کا علاج بس یہ ہے کہ تو نجف جا اور توبہ کر ۔ چنانچہ میں نے نذر مانی کہ میں ہمیشہ امیر المومنین کے

کا غلام ہو چکا ہوں ۔ اس کے بعد میں نجف اشرف روانہ ہوا ۔ جب میں نجف کی حدود میں داخل ہوا تو روضہ اقدس پر نظر پڑی تو میرے درد میں کچھ افاقہ ہوا میں روضۂ مبارک میں داخل ہوا ۔ اور انتہائی گریہ و زاری کے عالم میں دعا کی مولا مجھے اس مصیبت سے نجات دلائیں ۔ اس دعا کے بعد کچھ نیند سی آگئی کچھ دیر بعد میں اٹھا تو درد کا کچھ اثر باقی نہ رہا ۔ میں نے نظر اٹھا کر دیکھا تو میرا گھوڑا وہاں موجود تھا اور میری رقم کی تھیلی بھی ۔

اس رقم سے میں روضہ کی زیارت کی وہاں سے کربلا معلیٰ پھر کاظمین میں پہنچ کر زیارت سے مشرف ہوا اور رقم کو ہر زیارت کے موقعہ پر تصدق کرتا رہا ۔ بالآخر واپس گھر پہنچا ۔ لوگوں کو میری آمد کی اطلاع ملی ۔ وہ خطیب بھی آیا جس نے مجھے ایرانی حب دار کو قتل کا مشورہ دیا تھا ۔ اُسے میں نے اپنے پاس ٹھہرایا ۔ جب رات زیادہ گذر چکی تو میں نے اندر سے دروازہ بند کیا ۔ اور اپنے نوکروں سے کہا کہ اس کی خوب پٹائی کی جائے ۔ پٹائی کے بعد جب وہ بیہوش ہو گیا تو میں نے اُسے اپنے مکان سے اٹھوا کر گلی میں پھنکوا دیا اس طرح اسے دشمنی اہلبیتؑ کی سزا ملی ۔

(ماخوذ از کشتی نجات علی علی)

## ایک افسر کا خواب ۲۰۸

(مشاہدات بلاد اسلامیہ از محترمہ محمودہ عثمان حیدر کراچی)

محترمہ محمودہ عثمانی صاحبہ نے مولا علی مشکل کشا کی مشکل کشائی کا ایک واقعہ جو ان کے شوہر کو نجف اشرف میں ملازمت کے دوران پیش آیا انہوں نے اپنی کتاب میں درج کیا ہے جسے ہم حضرت عباسؑ کے معجزات سے نقل کر رہے ہیں ۔ محترمہ محمودہ عثمان صاحبہ تحریر کرتی ہیں ۔

نجف اشرف کے سلسلے میں اس خواب کا ذکر غالباً دلچسپی سے خالی نہ ہو گا جو میرے شوہر سید عثمان حیدر صاحب نے ایک شب بغداد میں دیکھا تھا



واقعہ یہ تھا کہ سید عثمان حیدر صاحب برطانوی سفارتخانہ بغداد میں ملازم تھے ان کے فرائض میں ہفتے میں ایک بار عراق میں تمام قابل ذکر زیارت گاہوں کی حاضری شامل تھی تاکہ وہاں آئے ہوئے ہندوستانی زائرین کی جانچ پڑتال کر کے انھیں بتایا جائے کہ ان کی میعاد قیام ختم ہو چکی ہے اب انھیں اس سرزمین عراق سے رخصت ہو جانا چاہئیے ۔ نیز اگر کسی زائر کے پاس زاد راہ ختم ہو گیا تو اس کے لئے روپیہ پیسے کا انتظام کرنا یا کسی اور پریشانی یا مشکل میں ہو تو حتی الامکان بروقت مدد کی جائے ۔

سید عثمان صاحب کا ہمیشہ سے دستور تھا کہ جب بھی وہ نجف اشرف یا کوفہ جاتے تو پہلے کربلائے معلیٰ میں حاضری دیتے پھر آگے سفر اختیار کرتے ۔ ایک بار جب وہ اپنے ایک اسسٹنٹ کے ہمراہ کربلا تک ہی پہنچے تھے کہ انھیں سخت انفلوئنزا ہو گیا وہ وہاں سلام و فاتحہ کے بعد آگے جانے کا قصد کر ہی رہے تھے کہ ان کے اسسٹنٹ نے ان کی ناسازی طبع دیکھ کر مشورہ دیا کہ وہ واپس جا کر بغداد میں آرام کریں ۔ اور وہ خود دوسری زیارت گاہوں پر ہو آئے گا ۔

اسی شب پچھلے پہر عثمان صاحب نے خواب میں دیکھا کہ ایک لق و دق میدان ہے جس میں چھوٹی چھوٹی گھاس اُگی ہوئی ہے ایک پتھر پر خود بیٹھے ہوئے ہیں اتنے میں دیکھتے ہیں کہ ایک دوہرے جسم کے بزرگ جسم پر فاختئی رنگ کی عبا جس پر چھوٹی چھوٹی سفید بوٹیاں پڑی ہوئی ہیں ۔ سر پر سفید عمامہ اور ہاتھ میں ایک موٹا سا عصا ہے ۔ انتہائی متانت اور وقار کے ساتھ تشریف لا رہے ہیں ۔ اُن بزرگ کو اوّل تو یہ اپنی جگہ دیکھتے رہے پھر معاً انھیں خیال آیا کہ یہ حضرت علی ہیں ۔ چنانچہ کھڑے ہو کر مودبانہ آداب بجا لائے ۔ لیکن کوئی جواب نہیں ملا بلکہ حضرت علی نے انھیں دیکھ کر آہستگی سے دوسری جانب منہ پھیر لیا ۔ عثمان صاحب کو خیال ہوا کہ شاید امیر المومنین نے مجھے دیکھا نہیں ۔ چنانچہ ان

کے پیچھے پیچھے گئے اور قریب جاکر پھر سلام کیا۔ لیکن اس بار بھی جواب سے
محروم رہے۔ اب تو انھیں بڑی فکر ہوئی ایک بار ہمت کر کے پھر قدم ان کے
پیچھے پیچھے گئے اور عرض کیا۔

حضور مجھ سے کوئی کوتاہی ہوگئی ہے جو آپ ناراض ہیں۔ آپ میرے
سلام کا جواب تک دینا گوارہ نہیں فرماتے حالانکہ میں تو آپ آپ کی اولاد
میں سے ہوں۔

حضرت علی نے فرمایا۔ جو تم کہتے ہو وہ درست ہے۔ کیا تمہارے
فرائض میں نجف اور کوفہ کی حاضری شامل نہ تھی۔ کل تک تم کربلا تک آئے
اور وہیں سے واپس لوٹ گئے کیا یہ طرز عمل درست تھا۔

یہ سنا تھا کہ عثمان صاحب کی آنکھ کھل گئی۔ انھوں نے فوراً برطانوی سفارت
خانہ کو ٹیلیفون کر کے ڈیوٹی افسر سے پانچ بجے اپنے بنگلے پر کار منگوائی۔ غرض کہ ٹھیک
پانچ بجے تنہا ہی کار میں روانہ ہوگئے۔ عراقی ڈرائیور سے انھوں نے فوراً نجف اشرف
چلنے کو کہا۔ قصہ مختصر نجف اشرف میں روضہ اقدس جناب امیرالمومنین پر پہنچے
چاہتے تھے کہ سلام کی غرض سے اندر جائیں۔ دور سے ایک واقف کار متولی نے
دیکھ کر آواز دی۔ انھوں نے اشارے سے کہا کہ پہلے حاضری دے آؤں۔ لیکن
اس نے بے حد اصرار سے بلایا ناچار اس کے پاس گئے تو وہ بولا کہ آپ
نے غضب کیا کہ کل تشریف نہیں لاتے۔ کل ایک ہندی زائر کو ویزا کی
میعاد ختم ہوجانے کے بعد عراق میں قیام کرنے کے جرم میں پولیس پکڑ کر
لے گئی اور وہ شریف آدمی کل سے حوالات میں بند ہے۔ اگر آپ کل آجاتے
تو وہ اس ذلت اور رسوائی سے بچ جاتا۔

عثمان صاحب نے کہا کل میرا نائب آیا تھا تم نے اس سے کیوں نہ کہا
وہ سب معاملہ ٹھیک کر جاتا۔ متولی نے کہا افسر تو آپ ہی تھے اگر آپ ایک
ماہ تک نہ آتے تو پولیس اُسے ایک ماہ تک نہیں چھوڑے گی۔ عثمان صاحب



نے متولی کو اپنا خواب سنایا تو وہ کچھ دیر خاموش رہا۔ پھر بولا کہ آپ اندر
جائیے۔ سلام و فاتحہ کے بعد مولائے کائنات سے اپنی تقصیر کی
معافی چاہیں ان کی بڑی سرکار ہے امید ہے کہ معافی مل جائے گی۔

چنانچہ یہ سلام و فاتحہ کی غرض سے اندر چلے گئے اور انہوں نے اپنی
کوتاہی کی معافی چاہی۔ اس کے بعد تھانہ گئے۔ متعلقہ افسران سے ملے تمام
کارروائی مکمل ہونے کے بعد ہندی زائر کو آپ اپنے گھر لے آئے۔ ان ہندی زائر
سے میرا بھی تعارف کرایا گیا۔ اور روانگی سے قبل تک وہ ہمارے یہاں مہمان
رہے۔ غالباً امروہہ کے سادات میں سے تھے نام یاد نہیں رہا۔ نیک اور شریف
آدمی تھے۔ گفتگو کے دوران عثمان صاحب نے ان سے خواب کا ذکر کیا اور یہ بھی
بتایا کہ اگر خواب میں اشارہ نہ ہوا تو وہ اگلے ہفتہ نجف اشرف جاتے تب
ہی زنداں سے ان کی رہائی عمل میں آتی۔

ہندی زائر مولا مشکل کشا کی مشکل کشائی پر بطور اظہار تشکر رو دیئے
اور دیر تک ہچکیاں لے لے کر روتے رہے۔ ہم لوگ بھی ان کی یہ حالت دیکھ
کر متاثر ہوئے بغیر نہ رہ سکا۔

## ۲۰۹ ایک گونگا لڑکا

۱۱ محرم سنہ ۱۹۸۲ء وزیر آباد
پنجاب پاکستان

مشکل کشائی معجزات کا سلسلہ محشر تک
جاری و ساری رہے گا کیوں نہ ہو یہ ہستی
آغوش رسالتؐ میں پروان چڑھی۔
سنی۔
شیعہ دونوں بھائی آپ کی مشکل کشائی کا دم بھرتے ہیں۔ جب بھی مشکل
مشکل وقت آیا جب مصائب و پریشانیوں میں گھرے اس وقت بے
اختیار معصومین کے طفیل حاجت پوری ہوئی ایسا ہی ایک واقعہ کچھ عرصہ قبل ۱۱ محرم
سنہ ۱۹۸۲ء کو محلہ لکڑ منڈی۔ وزیر آباد۔ پنجاب پاکستان میں پیش آیا۔ صرف

شیعہ ہی نہیں بلکہ سنی بھی آل محمدؐ کے حب دار ہیں ایسے ہی ایک گھرانے میں
ایک جوان لڑکا جس کا نام اعجاز عرف بھالی ہے۔ اس کی زبان تشدد کی
وجہ سے گونگی ہوگئی تھی۔ جس کی وجہ سے وہ صرف اشاروں میں بات چیت
کرسکتا تھا۔ اس لڑکے کو اس کے گھروالے امام بارگاہ قاضی غالب علی شاہ
(وزیرآباد) لے گئے وہاں جاکر منت مانگی کہ اس نوجوان کی زبان ٹھیک
ہوجائے گی تو ہم اس امام بارگاہ کی حاضری کریں گے میرا ایمان ہے اور یقین
ہے کہ کوئی سچے دل سے حب رکھتے ہوئے مولا علی مشکل کشا کو پکارے تو
یہ ممکن ہی نہیں کہ آپ اس کی مشکل کشائی نہ فرمائیں ایسا ہی ہوا کہ مورخہ
۱۱ محرم الحرام سنہ ۱۹۸۲ء کو اعجاز عرف بھالی کی زبان اچانک نعرہ حیدری
یا علی مارنے سے بالکل درست ہوگئی پھر کیا تھا کہ ان لوگوں نے اپنے پورے
محلہ میں مٹھائیاں تقسیم کیں اور اعجاز عرف بھالی ذکر معصومینؑ میں بڑھ چڑھ کر
حصہ لیتا ہے۔

(بحوالہ پندرہ روزہ الحمران لاہور۔ ۵ دسمبر سنہ ۱۹۸۲ء حضرت عباسؑ کے معجزات)

## ۲۱۰ سنہ ۱۹۳۶ء نجف میں

آقا مہدی لکھنوی صاحب کی اہم دستاویز
سنہ ۱۹۵۰ء میں شیعوں پر کیا گذری کے عنوان
سے شائع ہوئی تھی کافی عرصہ تک اس کا نیا ایڈیشن شائع نہ ہوسکا۔
رحمت اللہ بک ایجنسی۔ کراچی نے اسے دوبارہ شائع کیا ہے۔ جس
کے حوالے سے یہاں ایک معجزہ جو در نجف سے عیاں ہوا وہ تحریر کیا جارہا
ہے۔ اس معجزہ کی تفصیل سنہ ۱۹۳۶ء کے تمام عام وخاص جرائد
میں شائع ہوئی۔ جو لوگ کرامات ومعجزات کو من گھڑت افسانے سمجھتے
ہیں ان لوگوں کو چاہیے کہ انگریزوں کے دور حکومت کے تمام جرائد دیکھ لیں
انھیں اس معجزے کی صداقت پر یقین ہوجائے گا جس کی تفصیلات یہ ہیں۔



سنہ ۱۹۳۶ء عاشور کی رات ماتم قمع کی روک کو نجف اشرف میں کوتوال
شہر نے آدھی رات سے حرم حضرت امیرالمومنینؑ کا دروازہ بند کرایا۔ صحن
کا دروازہ کھلتے ہی دو تہائی رات گذرنے پر صحن شریف کے دروازے پھر بند
کردئے گئے۔ ایک دروازہ کھلا رہا اور قمع کے ماتمی دستہ کو روکنا چاہا۔
پولیس کی ممانعت پر ماتمیوں نے اپنے جوش سے فائدہ اٹھا کر ایوان طلا تک
پہنچ کر اور زور سے ماتم شروع کیا۔ کوتوال مشتعل ہوکر جوتا پہنے ہوئے حرم
طلا تک پہنچا۔ اس بے ادبانہ داخلہ پر قائم کرنے والوں کا جوش اور بڑھا
اور کوتوال کو زدوکوب کیا۔ ابھی کوتوال پٹ رہا تھا کہ حرم مطہر کا وہ دروازہ
جو اندر سے بند تھا۔ اچانک کھلا اور بجلی خود بخود روشن ہوگئی۔ روکنے
والوں نے راہ فرار اختیار کی۔ اس موقع پر حرم میں قمع زن تین دستے ماتم
کررہے تھے دروازہ کھل جانے کی خبر بجلی کی طرح شہر میں پہنچی اور ماتمی دستے
اپنی اپنی جگہ سے چلے اور دل ہلا دینے والا ماتم ہوا۔ پولیس نے ماتمیوں پر
یہ غلط الزام لگایا کہ شریروں نے حرم کے دروازے توڑ ڈالے۔ اعلیٰ حکام نے
ماہرین فن عمارت۔ تحقیق وتفتیش کے لئے مقرر کئے اور دیکھنے والے کمیشن
نے فیصلہ کیا کہ نہ دروازے توڑے ہیں نہ قفل توڑا گیا ہے سب اپنی اصلی
حالت پر ہے۔ اس کے بعد شہر کا ایک دستہ کربلا روانہ ہوا اور معجزہ حضرت
امیرالمومنینؑ کو نظم کرکے تحت قبہ حسینیہ بطور نوحہ پڑھا۔ اور وہاں بھی قیامت
خیز اثر ہوا۔ اس واقعہ کی تمام تر تفصیلات سنہ ۱۹۳۶ء کے جرائد میں شائع
ہوچکی ہیں۔

## ۲۱۱ ڈوبتا ہوا جہاز

محمد صالح حنفی سنی مسلمان اپنی مشہور
ومعروف کتاب کوکب دری میں صفحہ ۱۰۱ سنہ
پر مولا مشکل کشائی۔ مشکل کشائی کا ایک واقعہ درج کرتے ہوئے لکھتے

میں لاہور آیا تو میرے دوست عبدالجلیل مالک دری فیکٹری بھاٹی
گیٹ نے خواہش کی کہ میں ان کے ہاں ایک شبانہ روز قیام کروں۔
چنانچہ میں قیام پذیر ہوگیا۔ ۱۱ مئی کی صبح کو میں سید ہاشم رضا۔ چیف
سٹلمنٹ کمشنر سے اسمبلی ہال میں ملا تو انہوں نے قیام گاہ معلوم کر کے
مجھے فرمایا کہ آپ تو بارود خانے میں مقیم ہیں۔ پھر سید اختر حسین زیدی
صاحب ملنے کو آئے تھے انھوں نے بھی دری فیکٹری کو پوزیشن دیکھی تو کہا
آپ تو بارود خانے میں قیام پذیر ہیں۔ میں نے ان حضرات سے کہا کہ
مجھے تو صرف ایک شبانہ روز ہی قیام کرنا ہے۔ غرض کہ اس دن ساڑھے
بارہ بجے جلیل نے کہا کہ کھانا تیار ہے کھالیں۔ میں نے کہا کہ مجھے ابھی
بھوک نہیں ہے میں نماز پڑھ کر سو جاؤں گا پھر دو بجے کھانا کھاؤں گا۔ یہ
کہہ کر میں پھوس کے اس برآمدہ کے نیچے وضو کرنے کے لئے بیٹھ گیا۔ جس میں
میرا بستر بچھا ہوا تھا۔ وضو کر ہی رہا تھا کہ دفعتاً میرے بائیں رخسار پر
تیز سی گرمی محسوس ہوئی۔ میں نے جو اس کی طرف نگاہ کی تو ایک پچاس
گز کے مربع پھوس کے چھپر سے فلک بوس شعلہ دکھائی دیا۔ میں وضو کے
مقام کو چھوڑ کر اس مقام سے باہر نکل آیا۔ میں نے لوگوں کو آواز دی کہ آگ
لگی ہے۔ لوگ دوڑ پڑے۔ آواز دینے کے بعد میں نے یہ سوچ کر کہ جس کو
کوٹھری میں میرا سامان رکھا ہے جس میں دریاں بنی ہوئی رکھی تھیں سوچا
قرآن مجید اور اپنے روپے ایک منٹ میں نکال لوں گا۔ اس کوٹھری
میں داخل ہوا ابھی قرآن مجید کو ہاتھ ہی لگایا تھا کہ تیز ہوا کی مدد سے
آگ کوٹھری کے اندر داخل ہوئی اور کوٹھری بھی جلنے لگی۔ دروازہ جلنے
لگا۔ چوکھٹ جلنے لگا۔ اندر جو دریاں رکھی تھیں جلنے لگیں۔ اس وقت مجھے
ایسا محسوس ہوا کہ میں آگ کے سمندر میں ہوں اب میں نے باہر نکلنے کی بڑی
پھرتی سے کوشش کی جیسے ہی باہر نکلنا چاہا ویسے ہی دروازے کے



ہیں۔ یہ قصہ میں نے ایک صادق القول اور راست گو بزرگ وار کی زبانی
سنا ہے۔ وہ فرماتے ہیں کہ میں نے معتبر کتاب میں دیکھا ہے کہ ایک مومن
اور ایک نصرانی عالم جہاز میں دریائی سفر کر رہے تھے۔ اتفاقاً جہاز بھنور
میں آگیا اور بہت مدت تک چکر اتا رہا اور کوئی صورت کامیابی کی نظر نہ آئی
اس پریشانی و مصیبت کے عالم میں اس مومن نے چند بار نادعلیاً مظہر
العجائب کا ورد کیا۔ نصرانی عالم نے جب اس مومن کی زبان سے یہ نام
سنا تو کہا کہ جس بزرگ کا تم نام لیتے ہو اس کا نام انجیل میں دیکھا ہے۔
اگر واقعاً برگزیدہ ہیں تو خدا تعالیٰ ہم کو مصیبت اور پریشانی اور اس ہلاکت
سے ضرور نجات دلائے گا۔ قدرت خدا سے اسی وقت ایک سبز قبہ
پوش سوار سطح سمندر پر گھوڑا دوڑاتا ہوا آیا۔ اور اس ڈوبتے ہوئے جہاز
کو بھنور سے نکال کر ایک تیر کی مار کر فاصلہ پر رکھ دیا اور فوراً نظروں سے
غائب ہوگیا۔ چنانچہ یہ بات قوم نصاریٰ میں نہایت مشہور و معروف
ہے اس وقت سے قوم بھی آپ کے مخلصین اور حلقہ بگوش میں شامل ہے
لیکن جب تک معبود موجود کی جلالت اور احمد محمود کی رسالت کو قلب
سے تصدیق کر کے کلمہ مکرمہ کا قائل نہ ہو۔ کسی شخص کو دوستی مفید
نہیں ہو سکتی۔

## ۲۱۲ — ۱۱ مئی سنہ ۱۹۶۱ء

مولا علی مشکل کشا کی مشکل کشائی ہر دور میں جاری و ساری ہے۔ مشکل کشائی
کا یہ واقعہ ۱۱ مئی سنہ ۱۹۶۱ء شہر لاہور کا ہے۔ یہ واقعہ پاکستان کے
مشہور و معروف عالم دین۔ محقق۔ تاریخ داں۔ سید نجم الحسن کراروی کو
پیش آیا جسے آپ نے اپنی معرکۃ الآرا کتاب ذکر العباس کے تیسرے
ایڈیشن میں تحریر کیا ہے۔ مولانا صاحب لکھتے ہیں۔

اوپر جو چھپر تھا اس میں آگ لگی ہوئی تھی ۔ دفعتاً گر پڑا ۔ اور دروازہ بند ہوگیا ۔ چھپر اور دروازہ کے درمیان جو تھوڑی سی جگہ کھلی ہوئی تھی میں نے اس سے آواز دی مجھے بچاؤ میں جلا جا رہا ہوں ۔

میری آواز معلوم نہیں باہر پہنچتی تھی یا نہیں لیکن میں بچشم خود دیکھ رہا تھا کہ بچاس آدمی آگے بڑھ کر چھپر کو کھینچنے اور میرے نکلنے کا راستہ بنانے کی کوشش کر رہے ہیں ۔ لیکن شعلوں کی تپش سے عاجز آکر بھاگ جاتے ہیں ۔

ابھی تک میرے حواس درست تھے اور میں بے حواس نہ تھا گھبراہٹ مطلق نہ تھی لیکن جب باہر نکلنے کی ہر صورت سے مایوسی کا نقشہ سامنے آیا اور موت نزدیک آپہنچی ۔ ہر جانب سے مایوسی نے گھیر لیا اور میں نے اپنے جل کر ہلاک ہو جانے کا یقین کر لیا تو میرے منہ سے پوری یاس کے ساتھ یہ جملہ نکلا ۔

مولا ۔ اب تم بھی نہ بچاؤ گے ۔

ان الفاظ کا زبان پر جاری ہونا تھا کہ میرے بائیں کان میں نہایت تیز آواز آئی بیٹھ کر نکل ۔ میں فوراً بیٹھ گیا تو میں نے دیکھا کہ جلتے ہوئے چھپر کے نیچے راستہ ہے میں اس راستے سے بیٹھے بیٹھے باہر نکل آیا ۔ لوگوں نے دوڑ کر مجھے پکڑ لیا ۔ میں نے کہا کہ میرے سارے جسم میں آگ لگی ہے اسے بجھاؤ ۔ لیکن یہ مولا کا کرم تھا کہ میرا ایک بال بھی نہ جلا ۔

یہ تھا پاکستان کے جید عالم کا ایک واقعہ مشکل وقت میں مشکل کشا کا نام زبان پر آیا اور مشکل کشا نے مشکل حل فرمائی ۔ مشکل کشا ہر ایک کی مشکل حل فرماتے ہیں خواہ کوئی اسے مانے یا نہ مانے اپنا ہو یا غیر ہو مگر ہر مشکل میں کام کا آنا صرف مشکل کشا کا ہی کام ہے ۔



## ۲۱۳
## ۳۰ مئی سنہ ۱۹۶۹ء

مولانا نجم الحسن کراروی مندرجہ بالا کتاب میں ایک اور معجزہ کا ذکر کرتے ہیں جو آپ کے فرزند شہزادہ سید ظفر الحسن کو ۲۹ ، ۳۰ مئی سنہ ۱۹۶۹ء کی درمیانی شب کو پیش آیا جس کی تفصیلات یہ ہیں کہ سید ظفر الحسن جو کہ بی اے فائنل کے طالب ہیں ۲۹ ، ۳۰ مئی سنہ ۱۹۶۹ء کی درمیانی شب کو پشاور سے راولپنڈی گئے پھر وہاں سے چوبیس گھنٹے کے لئے لاہور پہنچے ۔

وحدت کالونی سے راستہ کو ساڑھے گیارہ بجے شہر آ رہے تھے کہ راستہ میں ان کا رکشا جس پر سوار تھے ۔ پوری رفتار سے چل رہا تھا ایک بیل گاڑی کے پیچھے گھس گیا ۔ جب ٹکر لگی تو فرزند نے با آواز بلند کہا یا علی مدد ۔ ڈرائیور اسی وقت مر گیا اور مولا نے اس کی جان بچالی ۔

## ۲۱۴
## کوکب دری کے مؤلف
### سید محمد صالح کشفی ۔ الترمذی ۔ السنی ۔ الحنفی

کوکب دری کے مؤلف سنی ۔ حنفی عقیدہ کے مسلمان جناب محمد صالح اپنی کتاب میں حضرت علی امیر المومنین کی کرامت کا ایک واقعہ جو ان کے سامنے پیش آیا وہ تحریر کرتے ہوئے فرماتے ہیں ۔

ایک روز میرے والد کے پاس آکر ایک شخص نے کہا یا حضرت امیر معاویہ رضی کے بارے میں کیا کہتے ہیں ۔ انہوں نے جواب دیا ہم صوفی ہیں اور مقولہ مشہور ہے (صوفی کا کوئی مذہب نہیں ہوتا) ہمارا مشرب صلح کا ہے پھر بھی اس شخص نے کہا میرے والد مختصر جواب دیا کہ کوئی مومن اپنے بیٹے کو معاویہ رضی کے نام سے نامزد نہیں کرتا ۔ حاضرین میں سے ایک شخص عبداللہ نامی نے اپنے باپ حاجی صالح سے جا کر کہا مجھ کو آج

معلوم ہوا کہ میر عبداللہ تسکین قلم تشیع کا پہلو رکھتے ہیں اور مجلس کا واقعہ من وعن بیان کیا۔ اس کے باپ نے کہا اسی وقت میری طرف سے جاکر کہنا کہ حاجی صالح کہتا ہے۔ اگر میرے گھر لڑکا پیدا ہوگا تو میں اس کا نام معاویہ رکھوں گا۔ جو کچھ اس کے باپ نے کہا تھا اس نے میرے والد سے جبکہ وہ کتابت میں مشغول تھے۔ آکر بیان کیا۔ چونکہ میرے والد بہت ہی متحمل مزاج اور حوصلے والے شخص تھے۔ اس سے عذر خواہی کر کے فرمایا کہ اے عبداللہ یہ طریقہ لائق آدمیوں کا نہیں کہ ایک شخص کے حالات دوسرے شخص سے جاکر بیان کئے جائیں۔ آئندہ یہ طریقہ چھوڑ دے۔ الغرض اس کو نصیحت اور وعظ فرماتے ہوتے ان کے حال میں تغیر اور خذ بے کے آثار ظاہر ہونے لگے اور یہ نوبت پہنچی کہ مستی کے عالم نے اہل مجلس میں اس قدر اثر کیا کہ حاضرین پر سخت رقت طاری ہو گئی۔ بعد ازاں قلم ہاتھ سے رکھ کر اہل مجلس سے دریافت کیا کہ بچہ کتنے مہینہ میں پیدا ہوتا ہے۔ جواب دیا کہ حمل کی زیادہ سے زیادہ مدت دس ماہ اور کم از کم چھ ماہ ہے۔ فرمایا اپنے باپ سے جاکر کہدے کہ اگر تو چھ مہینے دنیا میں زندہ رہا تو ہم فقر کی ٹوپی سر پر نہ رکھیں گے اور امیر برحق امام مطلق مولا علی مشکل کشا کی حقیقی محبت کا دم نہ بھریں گے خدا کی قسم چار مہینے میں وہ متعصب اس دنیائے فانی سے رخصت ہو کر عالم باقی میں اپنے مقام مقر میں جا رہا۔ میرے والد اس کے مرنے کی خبر سن کر اس قدر متاسف ہوئے کہ آنکھوں سے آنسو جاری ہو گئے اس وقت فرمایا یہ فقری اور درویشی کا طریقہ نہ تھا جو مجھ سے ظاہر ہوا۔

## ہند کی ریاست جاورہ ۲۱۵ | تیرہویں صدی ہجری کے آخری زمانے کا ایک معجزہ مولا مشکل



کشا کا کتاب سات معجزے سے مختصراً تحریر کر رہے ہیں۔ مزید تفصیلات اس کتاب میں دیکھی جا سکتی ہیں۔

تیرہویں صدی کے آخر میں ہندوستان کی ریاست جاورہ میں علی رضا صاحب رہا کرتے تھے اس ریاست میں مسلمانوں کی کافی آبادی تھی اس ریاست کی اہم خوبی سنی۔ شیعہ دونوں بھائی مل کر ایام محرم میں تعزیے بنایا کرتے تھے جس میں ریاست کے نواب بھی برابر کے شریک ہوتے اتفاق سے ہندوؤں کا تہوار رام لیلا اور محرم کی تاریخ ایک ہی دن آ گئی۔ ہندوؤں نے رام لیلا کا جلوس نکالنا تھا۔ اور دونوں کا راستہ ایک ہی تھا مسلمانوں نے نواب صاحب سے گذارش کی اگر رام لیلا کا جلوس تعزئے کے قریب سے گذرا تو یہ نجس ہوگا۔ اس سے ہندوؤں کو منع کریں مگر نواب صاحب نے یہ کہہ کر اس بات کو رد کر دیا کہ اگر ایسا کیا تو ہندو ناراض ہو جائیں گے اور یہاں فرقہ وارانہ کشیدگی پھیل جائے گی۔ تعزیہ چوک میں رکھا جا چکا تھا رام لیلا کا جلوس بھی اب قریب پہنچ چکا تھا۔ پھر مسلمان بھاگے ہوتے نواب صاحب کے پاس گئے کہ ہندوؤں کا جلوس قریب آ چکا ہے۔ اس طرح تعزیہ کی بے حرمتی ہوگی۔ نواب صاحب نے کہا یہ تعزیہ مولا مشکل کشا کے سپرد کر دو اور خود تعزیہ سے الگ ہو جاؤ۔ پھر اس وقت ایک عجیب و غریب واقعہ پیش آیا کہ جیسے ہی رام لیلا کا جلوس کا تعزیہ کے قریب پہنچا تعزیہ خود بخود جس کو اٹھانے کے لئے دو سو آدمی درکار ہوتے تھے اپنی جگہ سے ہوا میں معلق ہو کر بلند ہونے لگا اور اس قدر اونچا ہوا کہ ہوا میں معلق ہو گیا۔ رام لیلا کا پورا جلوس نیچے سے گذر گیا۔ جلوس گذر جانے کے بعد آہستہ آہستہ تعزیہ اپنی جگہ زمین پر واپس آ گیا۔ یہ ایک ایسا معجزہ تھا کہ جس کو شہر کے ہزاروں آدمیوں نے دیکھا اور ہندو مسلمان سب حیرت میں رہ گئے۔

## روضہ علی پر ۲۱۶

مولا علی مشکل کشا۔ کی مشکل کشائی ہر دور میں جاری و ساری ہے روز حساب بھی آپ ہی کی بدولت مشکلات کے بھنور میں گھرے ہوئے حب دار نجات پائیں گے بڑے ہی نافہم اور ناسمجھ ہیں وہ لوگ جو روشن حقیقت سے انکار کرتے ہیں اور مشکل کشا کے حب سے دور ہیں۔ ہر روز کا مشاہدہ ہے کہ مولا علی مشکل کشا کے روضہ مبارک پر کتنے ہی لاچار بیمار جو دنیا بھر کے علاج کرا کے مایوس ہو چکے ہوتے ہیں وہ اس در کی خاک سے شفایاب ہو کر گھر روانہ ہوتے ہیں۔ جسے یقین نہ آئے وہ جا کر خود اپنی آنکھوں سے مشاہدہ کر لے۔ آپ کی نظروں سے سیاح حضرات کے سفر نامہ گذرے ہوں گے یہ سفر نامہ میں ہر سیاح نے آپ کے مزار مقدس کا یہ معجزہ بیان کیا ہے ہر سنی شیعہ کتب میں ایسے بے شمار معجزات ملتے ہیں۔

جوامع الکلم۔ ملفوظات خواجہ بندہ نواز گیسوؒ دراز۔ جو کہ حنفی سنّی عقیدہ سے تعلق رکھتے تھے آپ نے اپنی ملفوظات میں فرمایا جسے نفیس اکیڈمی کراچی نے شائع کیا ہے۔ کتاب میں صفحہ ۴۶۷ پر درج ہے اہل بیت کے چندؑ بہت اہم اور معتبر ہیں ایک ان میں سے مشہد علیؑ اور دوسرا مشہد حسینؑ۔ تیسرا مشہد زین العابدینؑ اور چوتھا مشہد علی موسیٰ رضا سلطان خراسان ہے۔ مشہور ہے کہ کوئی اندھا۔ بہرا۔ گونگا اور لنگڑا آدمی جو ان کے مشہد پر معینہ طریقہ پر دعا مانگے اس کی آنکھ۔ کان۔ زبان۔ اور پیر اللہ کے حکم سے ضرور ٹھیک ہو جاتے ہیں۔ اسی کرامت کا مشاہدہ اور معائنہ کیا گیا ہے۔

## دیر سے یاد کیا ۲۱۷

در نجف آستانہ علی مرتضیٰ مشکل کشا پر جھکنے والا کبھی مایوس نہیں پلٹا جب



انسان اپنی تمام تر کوششیں کرنے کے بعد مایوس و ناکام ہو جاتا ہے تو اس وقت اس در کی یاد آتی ہے اور جب عقیدت و دل سے مشکل کشا کے آستانے مبارک پر کوئی جھکتا ہے تو مشکل کشا کبھی بھی اُسے مایوس نہیں کرتے۔ علی مرتضیٰ کا کام ہی یہ ہے کہ وہ مشکل کشائی فرمائیں۔ در نجف سے ہر روز ایسے بے شمار معجزات عیاں ہوتے ہیں جب انسان تھک ہار کر اس آستانہ پر اپنی مشکل لیکر جاتا ہے تو مولا اس کی مدد فرماتے ہیں ایسا ہی ایک معجزہ کتاب سیات معجزے ناشر افتخار بکڈپو لاہور میں بیان کیا ہے۔

بمبئی شہر میں ایک سوداگر رہتا تھا۔ اس کا لڑکا سخت بیمار ہوا۔ حکماء و ڈاکٹروں نے بہت علاج کئے لیکن کوئی افاقہ نہیں ہوا۔ بلکہ مرض جوں کا توں رہا۔ آخر سوداگر چاروں طرف سے ناامید و مایوس ہو کر بیٹھ گیا ہر وقت رنج و غم میں ڈوبا رہتا تھا۔ کسی نے اُسے مشورہ دیا کہ تو۔۔۔ اپنے لڑکے کو کربلا لے جاؤ اور حضرت عباسؑ کے روضہ پر حاضری دے اور وہاں دعا مانگ تیرا فرزند تندرست ہو جائے گا۔ اس سوداگر کو یہ بات بھلی معلوم ہوئی اور اسی دن سے سفر عراق کی تیاری کرنے لگا۔ بالآخر وہ کربلا پہنچا اور حضرت عباسؑ کے روضہ پر حاضری دی اور اپنے بیمار لڑکے کو حضرت عباسؑ کے روضہ کی ضریح مبارک سے باندھ دیا اور خود خلوص دل سے دعا میں مشغول ہو گیا۔ روتے روتے اس پر غنودگی طاری ہو گئی۔ کیا دیکھتا ہے کہ صحن مبارک میں دربار منعقد ہوا ہے۔ اور حضرت علی تشریف فرما ہیں۔ حضرت عباسؑ تمام حاجت مندوں کی درخواستیں آپ کے سامنے پیش کر رہے ہیں۔ مولا علیؑ مشکل کشا ہر درخواست پر دستخط فرماتے جاتے ہیں۔ جب میری درخواست پیش ہوئی تو مولا علی نے فرمایا یہ درخواست نکال دو کیونکہ یہ بہت دیر سے حاضر ہوا ہے حضرت عباسؑ نے سفارش فرمائی۔ سوداگر بیان

کرتا ہے کہ مولائے علی مشکل کشا نے میری درخواست پر بھی دستخط
فرما دیتے ۔ میں فوراً چونکا کیا دیکھتا ہوں کہ میرا لڑکا بالکل تندرست
کھڑا ہے ۔ ہم دونوں نے ضریح مبارک کے طواف کئے بوسے لئے
اور خوشی خوشی اپنے وطن کو واپس آئے ۔

(بحوالہ سات معجزے صفحہ ۷۱ تا ۷۲)

## ضلع دادو میں ۲۱۸

پاکستان کا زرخیز صوبہ سندھ اپنی منفرد
خصوصیات کی بناء پر دنیا بھر میں جانا
پہچانا جاتا ہے ۔ صوبہ سندھ کی آبادی تقریباً دو کروڑ کے لگ بھگ پہنچ
چکی ہے صوبہ سندھ میں بسنے والے افراد خود کو سندھی کہلانے میں فخر
محسوس کرتے ہیں ۔ سندھی قوم اپنی مہمان نوازی ۔ اخلاق ۔ محبت، کردار
انسان دوستی کی وجہ سے دنیا بھر میں بے حد مشہور ہیں ۔ یہی وجہ ہے
کہ تقسیم ہند کے وقت مسلمانانِ ہند کی اکثریت صوبہ سندھ میں آباد ہوئی
نئے اور پرانے آپس میں مل جل کر پاکستان اور صوبہ سندھ کی خوشحالی
کے لئے سرگرم عمل نظر آتے ہیں ۔ سندھی قوم کی تاریخ کا کوئی بھی ورق
اٹھا کر دیکھ لیں خواہ اس کا کسی دور سے بھی تعلق ہو ۔ سندھی قوم ہمیشہ
اولیاء اللہ ۔ درویش ، قلندر ، فقراء کا احترام بڑی عقیدت و احترام سے
کرتی چلی آرہی ہے ۔ یہی وجہ ہے کہ شہباز قلندر ، شاہ لطیف
کے مزارات پر دن رات میلہ کا سماں لگا رہتا ہے ۔ دور دراز سے آنے والے
عقیدتمند علی کا نعرہ بلند کرتے ہوئے ان مزارات پر حاضری دیتے ہیں اور وہ
جانتے ہیں کہ سب در نجف سے فیضیاب ہوتے ہیں ۔

ہم دیکھتے ہیں سندھی فرد خواہ کسی قوم سے ہو کسی قبیلہ سے ہو خواہ
کسی بھی عقیدہ کا پیروکار ہو مگر جب بھی مصائب و پریشانیوں کے بھنور



میں جکڑا گیا ان کے زبان پر بے اختیار مشکل کشا علی مرتضیٰ کا نام آیا اور
اسی نام کے وسیلے سے اپنی حاجت بیان کی اور ان عقیدت مندوں کی علی
مرتضیٰ نے لاج رکھی ۔ یہی وجہ ہے کہ حاجت روائی کا در صرف اور
صرف مشکل کشا سمجھتے ہیں ۔

سندھ کی سرزمین پر بے شمار معجزات و مشکل کشائی کے واقعات
رونما ہوتے ہیں ان میں سے ایک انتہائی اہم واقعہ ضلع دادو تحصیل
خیرپور ناتھن شاہ کے ایک چھوٹے سے قصبہ بگ نامی میں رونما ہوا جو
مولا علی مشکل کشا کا ایک ادنیٰ سا معجزہ ہے ۔

اس واقعہ کی روایت انتہائی معتبر قابل عزت ، عادل ہستیوں نے کی ہے
جنہوں نے نہ صرف بہت سے افراد سے سنا بلکہ اپنی آنکھوں سے دیکھا بھی
ہے ان میں مولانا غلام اصغر نجفی ۔ خطیب شیعہ جامع مسجد درگاہ حضرت
شہباز قلندر ، جناب سید علی بخش شاہ صاحب پرنسپل گورنمنٹ
مہران کالج مورو ضلع نواب شاہ ۔

سنہ ۱۹۵۸ء کا واقعہ ہے ضلع دادو کے ایک چھوٹے سے بگ نامی قصبہ
میں ایک فقیر ٹھنو ولد امید علی فقیر ذات گاڈھی بلوچ رہتا تھا جس کی عمر تقریباً
۵۷ ۔ ۵۸ برس کی تھی ۔ ایک موذی مرض میں مبتلا ہو گیا ۔ گاؤں میں علاج کا
مناسب انتظام نہ ہونے کی وجہ سے دادو کے سرکاری ہسپتال میں لایا گیا
جہاں ڈاکٹروں نے معائنہ کے بعد مثانے کی پتھری STONE کا مرض بیان کیا ۔
اور ساتھ ہی ڈاکٹروں نے مشورہ دیا کہ اس بوڑھے شخص کو حیدرآباد ہسپتال
میں منتقل کر دیا جائے ۔ چونکہ ٹھنو فقیر ایک غریب شخص تھا ۔ ہسپتال کے
اخراجات برداشت کرنا اس کے گھر والوں کے بس سے باہر تھا اس لئے
اُسے اپنے بگ گاؤں واپس لایا گیا ۔ گھر آنے کے بعد علاج نہ ہو سکا ۔
علاج نہ ہونے کی وجہ سے ٹھنو فقیر کی حالت خراب ہوتی گئی ۔ کچھ

لوگوں کو ترس آیا اور کہا کہ تمہارا علاج ہم کرائیں گے مگر طھنو فقیر نے صاف
انکار کر دیا اور کہا کہ اب تو میرا علاج حضرت علی مرتضیٰ فرمائیں گے۔ دن
رات طھنو فقیر علی مرتضیٰ کو مدد کے لئے پکارتے لب پر ہر وقت یہی صدا
رہتی۔ مشکل کشا میری مشکل حل فرمائیں جو بھی عیادت کے لئے آتا اس
سے کہتے کہ میری طرف سے مولا علیؑ کی خدمت میں عرض کریں گے۔ میری
مدد فرمائیں۔ اسی تکلیف میں اکیس ۲۱ دن گذر گئے جب ۲۲ ویں رات
ہوئی تو تقریباً نصف شب کو طھنو فقیر کو پیاس لگی مگر اٹھنے بیٹھنے سے عاجز
تھے اچانک انہوں نے اپنے قریب ایک شخص کو دیکھا اور اپنا بڑا بھائی غلام
حسین سمجھ کر پانی طلب کیا جب غور سے دیکھا تو انھیں احساس ہوا کہ
بڑا بھائی نہیں ہے بلکہ سامنے کوئی اور ہستی ہے۔ طھنو فقیر نے اس
ہستی سے پوچھا آپ کون ہیں اور یہاں کیسے آئے۔ تو دوسری طرف
سے جواب آیا کہ میں وہی ہوں جس کو تم روزانہ مدد کے لئے پکارتے ہو ہر وقت
فریاد میں اس کا واسطہ دیتے ہو۔ میں آگیا ہوں اور تمہارے علاج کے
لئے آیا ہوں۔ یہ سنکر طھنو فقیر نے استدعا کی مولا علی میری مشکل حل فرمائیں
اس وقت اس ہستی نے اپنا دایاں پیر مبارک اٹھا کر مثانہ کے اوپر لاتے
طھنو فقیر بے اختیار چیخ پڑا میرے مولا پیر نہ رکھیں بڑا درد ہوتا ہے۔ اس
ہستی پاک نے اپنا پیر مبارک زمین پر رکھدیا۔ اور واپسی چلنے لگے
طھنو فقیر نے پکارا کیا مولا مجھ عاجز سے ناراض ہو گئے۔ آپ بھی
ناراض ہو گئے تو میرا علاج کون کرے گا جواب ملا۔ میں نے تیرا علاج
کر دیا ہے یہ کہہ کر وہ ذات پاک آنکھوں سے اوجھل ہو گئی۔ ابھی چند
لمحے ہی گذرے تھے کہ طھنو فقیر کو پیشاب کی حاجت ہوئی اور طھنو فقیر
خود اٹھ کر پیشاب کرنے کی غرض سے چلنے لگا جبکہ مریض چلنے پھرنے سے
عاجز تھے مگر اب اتنی طاقت آگئی کہ خود چلنے لگا۔ طھنو فقیر پیشاب کرنے



بیٹھے تو پیشاب اور پاخانہ کے درمیانی حصہ کی جھبڑی پھٹی اور مرغی کے
انڈے کے برابر ایک وزنی پتھر نکل کر زمین پر گر پڑا۔ جس سے پتھر کا
کچھ حصہ ٹوٹ گیا۔ طھنو فقیر نے پتھری کا ٹکڑا اٹھا کر اپنے بستر پر رکھ لیا
جب صبح ہوئی تو عزیز و احباب اور دوست عیادت کے لئے آئے
تو سب نے طھنو فقیر کو بالکل تندرست پایا تو سب حیران رہ گئے
سب نے دریافت کیا کہ رات ہی رات میں کس طرح تندرست ہو گئے
طھنو فقیر نے رات جو معجزہ امیر المومنین کا پیش آیا وہ سب کو سنایا جب
یہ خبر دیگر لوگوں کو پہنچی تو لوگ دور دور سے طھنو فقیر کے پاس آنے لگے۔ حتیٰ
کہ ڈاکٹر ولی محمد اعوان جو کہ بھگودیرو تحصیل خیرپور ناتھن شاہ میں رہتے
تھے ان کو بلایا گیا۔ کیونکہ زخم تازہ تھا جس سے خون بہہ رہا تھا۔ ڈاکٹر صاحب
نے پورا معجزہ سنکر کہنے لگے میں تمہارا علاج کیا کر سکتا ہوں کیوں کہ تمہارا علاج
تو حضرت علی امیر المومنین کر چکے ہیں۔ ڈاکٹر علاج کئے بغیر واپس چلے گئے
چند دن میں جو تھوڑا بہت زخم تھا وہ بھی ٹھیک ہو گیا جب یہ واقعہ مشہور
ہوا تو خیرپور ناتھن شاہ کے ایس، ایچ او پولیس اور دیگر بہت سے لوگ
اس پتھری کو بطور مولا علی کا دیکھتے۔ اس معجزہ کے کئی برس بعد تک
طھنو فقیر زندہ رہے۔ چند برس قبل ان کا انتقال ہو گیا مگر وہ پتھری اب
بھی ان کے خاندان والوں کے پاس موجود ہے۔

## پہلی جنگ عظیم ۱۹۱۶ء

۱۹۱۶ء کی بات ہے پہلی جنگ عظیم کی تباہ
کاریاں دنیا والوں پر قیامت ڈھا رہی تھیں۔ المقدس سے چند میل دور
فوجی دستے یلغار کرتے ہوئے جا رہے تھے کہ ادنترہ نامی ایک چھوٹی سے گاؤں
کے ٹیلے سے اندھیری رات میں عجیب سی چمک نکلتی دکھائی دی۔ ایک فوجی

دستہ جو اس کے قریب سے گذر رہا تھا۔ یہ نرالی قسم کی چمک دیکھ کر ٹھہر گیا
چند سپاہی اس روشنی کی طرف بڑھے تو دیکھا کہ ایک خاک و سنگ کے تودے
سے حیرتناک روشنی نکل رہی ہے۔ سپاہیوں نے اس مقام کو کھودنا شروع
کیا۔ تقریباً چالیس گز کی گہرائی میں چاندی کی ایک مرصع لوح نظر آئی جو پون گز
لمبی نصف گز چوڑی تھی۔ فوجی دستہ اس لوح کو لیکر اپنے افسر کے پاس
پہنچے یہ فوجی افسر میجر اے۔ این گرینڈل تھا اس نے ٹارچ کی روشنی میں
لوح کو دیکھا تو حیران رہ گیا۔ اس کا حاشیہ گراں بہا جواہرات سے مرصع
تھا۔ درمیان میں طلائی حروف تھے۔ جو کسی قدیم اجنبی زبان کے
معلوم ہوتے تھے۔ میجر صاحب کو ان حروف کی شناخت تو نہ ہو سکی مگر
اسے یہ علم ضرور ہو گیا کہ لوح کوئی معمولی چیز نہیں اپنے اندر کوئی بہت بڑی
فضیلت واہمیت اور تقدیس و تحریم رکھتی ہے۔

میجر گرینڈل سے ہوتی ہوئی یہ لوح افسر انچارج افواج برطانیہ لفٹیننٹ
جنرل ڈی۔ او گلیڈ سٹون کے ہاتھ میں پہنچی۔ اس نے اس کو برطانوی
ماہرین آثار قدیمہ کے سپرد کر دیا جنگ عظیم کے خاتمہ پر سنہ ۱۹۱۸ء میں اس
لوح سے متعلق تحقیق و تدقیق کا آغاز ہوا۔ السنہ قدیمہ کے ماہرین خصوصی
کی ایک کمیٹی بنائی گئی جس میں برطانیہ، امریکہ، فرانس، اور بعض دوسرے
یورپی ممالک کے EXPERTS OLD LANGUAGES
نے شمولیت کی۔

کافی عرصہ کی تحقیق کے بعد جو آخر کار ۲۰ جنوری سنہ ۱۹۲۰ء کی صبح کی
صدیوں کے سر مکنون اور راز مکتوم کو منکشف کرنے میں کامیاب ہو گئے

لوح مقدس کے الفاظ معہ ترجمہ یہ ہیں۔ دائیں سے بائیں پڑھئے۔

(ایلی) Ψ Ψ J ل Ψ J (احمد) J E T ے (اللہ) Л J-J ل ل J



Ⅱ J J Z ل (یابتول) E J J e A E (حاسن) E ل J E Ψ A

(حاسین) Ψ J Ⅱ - J Ψ ل J Ψ J A - ㅁ - ㅁ J ㅁ

یاہ ایلی انغطاہ (یا علی میری مدد کر)

Ψ J Ⅱ - J E T ) - Г Ⅲ G J

یاہ احمد مقذا (یا احمد پہنچو)

Ψ J Ⅱ Ⅱ J J Ⅱ J : P ل - J h J : Ψ -

یاہ یامتول اکاشئی

(یا بتول نگاہ رکھو)

Ψ J Ⅱ - E J J e M - J Ⅲ P T ے Г ㅁ

یاہ حاسن اضوسطع (یا حسن کرم فرماؤ)

Ψ J Ⅱ E J J e Ψ A Ⅱ J b ㅁ ㅁ

یا حاسین یارفو

(یا حسین خوشی بخشو)

J Ψ J Ψ - J Ψ ل Ψ - J Ψ ل Ψ Ψ

ایلی ایلی ایلی

(یا علی یا علی یا علی)

J b : ل ل ل ㅁ Г Г J Ψ J Ψ

بذت ایلی اللہ ایلی

(اور اللہ کی قوت علی ہے)

ماہرین کی تحقیقات کا پایہ تکمیل کو پہنچا تھا کہ احمد اور علی اور بتول اور
حسن اور حسین کے اسمائے مبارک پڑھ کر ارکان کمیٹی کی آنکھیں کھل گئیں۔

فیصلہ یہ ہوا کہ اس کو شاہی عجائب خانہ برطانیہ کی زینت بنایا جائے لیکن جوں ہی انگلستان کے اسقف اعظم لاٹ پادری کے پردہ گوش سے یہ خبر ٹکرائی اور اس کو تحقیقات کی تفصیل معلوم ہوئی تو اس کے پاؤں تلے کی زمین سرک گئی اور یکم مارچ ۱۹۲۳ء کو ایک خفیہ حکمنامہ تحریر کیا جس کا ملخص یہ ہے کہ اگر اس لوح کو کسی میوزیم یا کسی ایسے مقام پر رکھا گیا جہاں عوام کی آمد و رفت رہتی ہے۔ تو مسیحیت کی بنیادیں متزلزل ہو جائیں گی۔ اور عیسائیت کا جنازہ خود ان کے کندھوں پر اٹھ جائے گا۔ لہٰذا بہتر یہ ہے کہ اس کو کلیسائے فرنگ کا خفیہ مخصوص کمرہ میں رکھا جائے جہاں اسقف اور اس کے رازداروں کے سوائے کسی کی نظر نہ پڑے۔

چنانچہ جب سے آج تک یہ لوح اس کمرہ میں بند ہے۔

تفصیلات کے لئے دیکھئے (۱) ونڈرنل اسٹوریز آف اسلام مصنفہ کرنل پی سی اپیلے۔ لندن ص ۳۴۹

(۲) رسالہ تحقیقات غریبہ مولفہ ابوحسن شیرازی ص ۲۱ تا ۲۲

آخر کار یہ راز دو اشخاص مسٹر ٹامس اور مسٹر ولیم کے ذریعہ فاش ہوا۔ یہ دونوں خوش نصیب نیوکیسل گئے اور وہاں مولانا حسن مجتبیٰ مہرانی کی خدمت میں پہنچ کر دولت اسلام سے مالا مال ہوتے۔ ٹامس کا نام فضل حسین اور ولیم کا نام کرم حسین رکھا تھا۔ اس واقعہ کے دو سال بعد ۱۹۲۵ء میں دونوں نیک بخت زیارت بیت اللہ اور زیارت کربلائے معلّٰی سے بھی مشرف ہوتے (ماخوذ از مسلم کرانیکل لندن ۱۳ دسمبر ۱۹۲۶ء رسالہ الاسلام دہلی فروری ۱۹۲۷ء)

(بحوالہ ایلیا از حکیم سید محمود گیلانی ص ۱۷ تا ۲۴

(ناشر ادارہ معارف اسلام لاہور)



## روسی ماہرین کی رپورٹ ۲۲

جولائی ۱۹۵۱ء

۱۹۵۱ء جولائی میں روسی ماہرین کی ایک ٹولی وادی قاف میں دیکھ بھال کر رہی تھی اور غالباً کسی نئی کان کی تلاش میں مصروف تھی کہ ایک مقام پر چند بوسیدہ لکڑی کے ٹکڑے نظر آئے۔ گروپ آفیسر نے اس جگہ کریدنا شروع کیا تو معلوم ہوا کہ بہت سی لکڑیاں سنگلاخ زمین میں دبی ہوئی ہیں ماہرین اس مقام کی کھدائی شروع کی جہاں سے لکڑیاں اور کچھ دیگر ساماں برآمد ہوا۔ مگر ماہرین یہ دیکھ کر حیران رہ گئے کہ باقی لکڑیاں تو بوسیدگی دکہنگی اختیار کر چکی ہیں لیکن ۱۴ انچ طول اور ۱۰ انچ عرض رکھنے والی یہ تختی امتدادی تغیرات سے محفوظ ہے۔ ۱۹۵۲ء کے آخر میں ماہرین نے اپنی تحقیقات مکمل کیں۔ رپورٹ دی کہ یہ لکڑیاں حضرت نوح کی اس مشہور عالم کشتی سے تعلق رکھتی ہیں جو کوہ قاف کی ایک چوٹی (جودی) پر آکر ٹھہری تھی اور یہ تختی بھی جس پر قدیم ترین زبان میں چند حروف کندہ ہیں اسی کشتی میں لگی ہوئی تھی۔

روس کی حکومت کے زیر اہتمام اس کی ریسرچنگ ڈپارٹمنٹ نے مذکورہ تختی کی تحقیق کے لئے ماہرین آثار قدیمہ کا ایک بورڈ قائم کیا جس نے ۲۷ فروری ۱۹۵۳ء میں اپنا کام شروع کیا اس بورڈ کے مندرجہ ذیل ارکان تھے۔

۱۔ سولے نوف پروفیسر ماسکو یونیورسٹی شعبہ لسانیات (۲) ایفاہان خینیو ماہر السنہ قدیمہ لولوہان کالج چائنا۔ (۳) میشا ئن لو۔ فارنگ افسر اعلیٰ آثار قدیمہ ۴۔ تانمول گورف استاد لسانیات کیفزد کالج۔ ۵۔ ڈی راکن ماہر آثار قدیمہ۔ پروفیسر لائیننس انسٹی ٹیوٹ ۶۔ ایم احمد کولڈ ناظم زنکومن ریسرچ ایسوسی ایشن ۷۔ میجر کولٹوف نگراں دفتر تحقیقات متعلقہ اسٹالن کالج

چنانچہ ساتوں ماہرین نے اپنی تحقیقات پورے آٹھ مہینہ میں مکمل کی اور یہ انکشاف کیا کہ جس لکڑی سے حضرت نوحؑ کی کشتی تیار ہوئی تھی اس لکڑی سے یہ تختی بھی بنائی گئی تھی اور حضرت نوحؑ نے اس کو اپنی کشتی میں تبرک و تقدیس کے طور پر حصول امن دعانیت اور برکت و رحمت کے لئے لگایا تھا۔

موصوف تختی کے درمیان ایک پنجہ نما تصویر ہے جس پر قدیم سامانی زبان میں ایک مختصر سی عبارت اور پنجہ متبرک نام مرقوم ہیں جن کی شکل و صورت یہ ہے۔





روسی ماہرین ان حروف کو آٹھ ماہ کی مغز ماری اور دماغ ریزی کاوش سے بمشکل پڑھا اور ان کا تلفظ کو روسی زبان میں منتقل کیا۔

مسٹر این۔ ایف مارکس ماہر السنہ قدیمہ برطانیہ نے اس کا انگریزی ترجمہ کیا جس کا ہم اس وقت اردو ترجمہ دے رہے ہیں۔

ترجمہ: اے میرے خدا میرے مددگار۔ اپنے رحم کرم سے میرا ہاتھ پکڑ اور اپنے مقدس نفوس کے طفیل محمدؐ۔ ایلیا۔ شبر شبیر فاطمہ۔ یہ تمام عظیم ترین اور واجب احترام ہیں تمام دنیا انہی کے لئے قائم کی گئی ان کے نام کی بر وقت میری امداد کر تو ہی سیدھے راستہ کی طرف راہنمائی کرنیوالا ہے۔

القصہ یہ عبارت منظر عام پر آئی تو سب کی آنکھیں کھل گئیں کہ تمام لکڑیاں بوسیدہ حالت میں برآمد ہوئیں مگر نفوس قدسیہ خمسہ کے اسمائے پاک والی تختی ہزار ہا سال گذرنے پر بھی بالکل محفوظ رہی یہ تختی روس کے مرکز آثار و تحقیقات (ماسکو) میں حفاظت سے رکھی ہے۔

(بحوالہ ایلیا۔ از حکیم سید محمود گیلانی)

## نعرہ حیدری کی گونج ۲۲۱

۷ جولائی ۸۴ء دادو سندھ

سندھ کا مشہور و معروف شہر دادو علی علی کی صدا سے گونج اٹھا۔ ہوسکتا ہے کہ کہنے والے یہ کہیں کہ یہ کوئی

معجزہ یا کرامت یا مشکل کشائی تو نہیں ہے لیکن میں ان کے جواب
میں صرف اتنا عرض کروں گا جب بھی کسی پر مصائب و پریشانی کی صورت
حال ہوئی اس وقت بے اختیار زبان پر صرف علی کا نام آیا۔ یہی آپ کے
نام کا کس قدر بڑا معجزہ ہے کہ ہر زبان پر نام علی مصائب سے نجات
کا پروانہ بن چکا ہے۔

واقعات کی تفصیلات روزنامہ جنگ کراچی سے تحریر کی جارہی ہیں
آج وادو شہر کی تاریخ میں پہلی بار ڈاکوؤں کو سرعام کوڑے لگائے
گئے۔ اس کارروائی کو دیکھنے کے لئے ہزاروں افراد صبح ہی سے اسٹیڈیم
کے باہر جمع ہو چکے تھے۔

سندھ کا مشہور و معروف ڈاکو سکندر سولنگی ہر کوڑے پر یا علی مدد
یا علی مدد کا نعرہ لگا رہا تھا۔ جواب میں بھی یا علی مدد یا علی مدد کے
نعرے لگائے۔

(بحوالہ روزنامہ جنگ کراچی ۸ ر جولائی سنہ ۱۹۸۴ء)



# کتابیات

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | سفینۃ الاولیاء | ۲۲ | کوکب دری |
| ۲ | اسرار الاولیاء | ۲۳ | برق سوزاں |
| ۳ | مرآت العاشقین | ۲۴ | تاریخ الخلفا |
| ۴ | مکتوبات مجدد الف ثانی | ۲۵ | ینابیع المودۃ |
| ۵ | فضل الخطاب | ۲۶ | چودہ ستارے |
| ۶ | جوامع الکلم | ۲۷ | حضرت علی کے فیصلے |
| ۷ | راحت القلوب | ۲۸ | دربار علی کے فیصلے |
| ۸ | اولیائے اکرام | ۲۹ | جلاء العیون |
| ۹ | مکتوبات علی | ۳۰ | عیون المعجزات |
| ۱۰ | صرف ایک ہی راستہ | ۳۱ | شانِ علی |
| ۱۱ | علی علی حصہ اوّل | ۳۲ | شیر خدا کے فیصلے |
| ۱۲ | علی علی حصہ دوئم | ۳۳ | شیر خدا نے فرمایا |
| ۱۳ | حسین حسین حصہ اوّل | ۳۴ | حیات قلندر |
| ۱۴ | حسین حسین حصہ دوئم | ۳۵ | ایلیا |
| ۱۵ | معجزات حضرت عباس | ۳۶ | حضرت علی کے معجزات |
| ۱۶ | البتول | ۳۷ | شہید ابن شہید |
| ۱۷ | مشکل کشا | ۳۸ | شہادت نواسہ سید الابرار |
| ۱۸ | حضرت علی بن ابی طالب | ۳۹ | نفس رسولؐ حصہ سوئم |
| ۱۹ | سلیم بن قیس ہلالی | ۴۰ | نفس رسولؐ حصہ چہارم |
| ۲۰ | اقبال اور عشق اہلبیت | ۴۱ | عمدۃ المطالب جلد اوّل |
| ۲۱ | ارجح المطالب | ۴۲ | اولیائے کرام آستانہ علی پر |

| نمبر | نام | نمبر | نام |
|---|---|---|---|
| ۴۳ | بحار الانوار | ۶۶ | ایمان ابوطالب صائم چشتی |
| ۴۴ | سراج المبین | ۶۷ | عالمی تاریخ ۔ علی بکڈپو |
| ۴۵ | اسلام کے دو دستون | ۶۸ | سید الشہداء |
| ۴۶ | نہج البلاغہ | ۶۹ | حیات القلوب |
| ۴۷ | سات معجزے | ۷۰ | خورشید خاور |
| ۴۸ | حضرت علیؑ کا معجزہ | ۷۱ | قضایائے امیر المومنین |
| ۴۹ | کرشمہ قدرت | ۷۲ | مجمع الفضائل |
| ۵۰ | کفایت المومنین | ۷۳ | علی رسولؐ کی نگاہ میں |
| ۵۱ | ازالۃ الخلفا | ۷۴ | اصول کافی |
| ۵۲ | خاک کربلا | ۷۵ | حضرت علی میدان جنگ میں |
| ۵۳ | نہج البلاغہ | ۷۶ | تاریخ سندھ |
| ۵۴ | جواہر الاسرار | ۷۷ | بہشتی زیور |
| ۵۵ | تاریخ انجم کوفی | ۷۸ | عدالت علویہ |
| ۵۶ | تاریخ اسلام | ۷۹ | اعجاز آئمہ |
| ۵۷ | وصی رسولؐ اللہ | ۸۰ | ریاض النضرہ |
| ۵۸ | انتخاب میر انیس | ۸۱ | خلافت و ملوکیت |
| ۵۹ | اسوۂ علی | ۸۲ | سیدہ کا لال |
| ۶۰ | مقامات صحابہ | ۸۳ | فلسفہ معجزہ |
| ۶۱ | سوانح غوث الاعظمؒ | ۸۴ | العلی سلطاناً نصیراً |
| ۶۲ | بھولو اور عالمی اعزاز | ۸۵ | علی ولی اللہ |
| ۶۳ | سفر نامہ ابن بطوطہ | ۸۶ | سیرۃ المومنین |
| ۶۴ | تاریخ اسلام شاہ معین الدین | ۸۷ | شیعوں پر کیا گذری |
| ۶۵ | سفینہ نوح، محمد شفیع اوکاڑوی | ۸۸ | تاریخ آئمہ |



| نمبر | نام | نمبر | نام |
|---|---|---|---|
| ۸۹ | سیرت فاطمہؑ | ۹۷ | ماہانہ المعرفت حیدر آباد |
| ۹۰ | بارہ معجزے | ۹۸ | ماہانہ خیر العمل لاہور |
| ۹۱ | البلاغ المبین | ۹۹ | شیعہ ڈائجسٹ خصوصی نمبر |
| ۹۲ | تاریخ احمدی | ۱۰۰ | ہفتہ روزہ در نجف سیالکوٹ |
| ۹۳ | المفتی و القاضی | ۱۰۱ | " " شیعہ لاہور |
| ۹۴ | ماہانہ رضاکار لاہور | ۱۰۲ | " " ندائے شیعہ لاہور |
| ۹۵ | ماہانہ پیام عمل لاہور | ۱۰۳ | " " شہاب ثاقب لاہور |
| ۹۶ | قومی ڈائجسٹ لاہور | | |

(اس کے علاوہ بے شمار ماہانہ ۔ ہفت روزہ اور روزنامہ پرچے و خصوصی نمبر)

پروفیسر ایس۔ اے۔ عابد کی اہم تصانیف

# پیغمبر اعظم نے فرمایا

# فیصلے شانِ علی

# شیرِ خدا کے فیصلے

## حسین سب کا ہے شیرِ خدا نے فرمایا

زیرِ طبع

## شانِ حسین ہے شانِ سیدہ

## ۱ محرم